اَلْخَلْقُ عِیَالُ اللّٰہِ فَاَحَبُّ الْخَلْقِ اِلَی اللّٰہِ مَنْ اَحْسَنَ اِلٰی عِیَالِہٖ (حدیث نبوی)

یہ پہلا سبق تھا کتابِ ھُدیٰ کا
کہ مخلوق ساری ہے کُنبہ خدا کا

# صُوفیاء اور حُسنِ اخلاق

تالیف

## حافظ محمد سعد اللہ



مکتبہ انوارِ مدینہ
ٹاؤن شپ ○ لاہور

| | |
|---|---|
| نام کتاب | صوفیاء اور حسن اخلاق |
| نام مؤلف | حافظ محمد سعد اللہ |
| ناشر | مکتبہ انوار مدینہ ٹاؤن شپ 'لاہور 86707 |
| طابع | ہاتف آرٹ پریس '۱۷ وحدت روڈ لاہور |
| طبع اول | فروری ۱۹۹۷ء |
| تعداد طبع اول | گیارہ سو |
| کاپی پیسٹنگ | شان محمد 'مکہ کالونی 'لاہور |
| کمپوزنگ / | گرافک ڈیزان سسٹم |
| ٹائٹل ڈیزائن | ۱۹۔ اے ایبٹ روڈ 'لاہور فون : 6312931 |
| قیمت | ۱۲۰/- روپے |


## ملنے کے پتے

۱ جامع مسجد انوار مدینہ 'بلاک نمبر ۲ سیکٹر ۱۔ A 'ٹاؤن شپ 'لاہور
فون : 842157

۲ ضیاء القرآن پبلیکیشنز 'گنج بخش روڈ 'لاہور فون : 7221953

۳ مکتبہ قاسمیہ '۱۷۔ اردو بازار 'لاہور فون : 7232536

۴ ادارہ اسلامیات 'انارکلی 'لاہور فون : 7353255



ہفت کشور جس سے ہوں تسخیر بے تیغ و تفنگ

تو اگر سمجھے تو تیرے پاس وہ ساماں بھی ہے

# فہرست مندرجات

## فصل دوم: صوفیہ کے نزدیک دلجوئی کا مقام

## فصل سوم : صوفیاء کے نزدیک خدمتِ خلق کی اہمیت

## فصل چہارم: حُسنِ اَخلاق اور تسخیرِ قلوب



## فصل پنجم: صوفیاء کے نزدیک کرامت کا درجہ

## باب اول : حسن اخلاق / بدی کا بدلہ نیکی

## باب دوم : شفقت و ترحم اور غمخواری

## باب سوم: عفو و درگزر اور دشمن نوازی

## باب چہارم : دِلجوئی و دِلداری



## باب پنجم : ہمدردی و خیرخواہی

## باب ششم: خدمت خلق و غریب پروری

## باب ہفتم : عام فیاضی اور جود و سخا

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# پیش لفظ

نحمدہ و نصلی علی رسولہ رحمۃ للعالمین وعلی آلہ الطیبین الطاہرین واصحابہ الباھرین الکاملین و اولیاء امتہ اجمعین اما بعد۔

زیر نظر کتاب میں نبی کریم صاحب خلق عظیم علیہ التحیۃ والتسلیم کے سچے عاشقوں اور پیروکاروں "صوفیاء کرام" کے خلق خدا کے ساتھ حسن اخلاق کے چند موتی "مشتے از خروارے" کے طور پر پیش کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ بالخصوص ان کے کچھ ایسے ایمان افروز واقعات بفضلہ تعالیٰ مستند ماخذ و مراجع سے اکٹھے کیے گئے ہیں جن سے ان کی انسان دوستی اور شفقت و ترحم علی الخلق کے عملی کارناموں پر روشنی پڑتی ہے اور جن سے ایک دنیا متاثر ہوئی ہے۔

یہ بات ذہن میں رہے کہ صوفیاء کے سوانح حیات، کمالات، مقامات، ریاضات و مجاہدات، کرامات اور تصوف کی دیگر فکری و نظری بحثیں اس کتاب کا موضوع نہیں۔ دوسرے یہ واقعات صرف انہی بزرگان دین اور اسلاف سے متعلق ہیں جن کا شمار بالعموم زہاد اور صوفیاء میں ہوتا ہے، اور جن کی زیادہ تر شہرت اور پہچان صوفیاء کے نام سے ہے، ورنہ تو ہمارے متقدمین اسلاف میں تمام تابعین، تبع تابعین، محدثین، مفسرین، ائمہ مجتہدین، فقہاء کرام سب کے سب پائے کے اہل اللہ اور روحانیت کے بلند ترین مقامات پر فائز تھے۔

پھر ان واقعات کو راقم نے مختلف عنوانوں سے چند ابواب کے تحت ہر باب کی مناسبت سے ترتیب دیا ہے تاکہ ایک عنوان اور ایک موضوع سے متعلق چیزیں یکجا ہو جائیں اور خلط مبحث نہ ہونے پائے۔ ان ابواب سے قبل راقم نے مختصر سا ایک مقدمہ ترتیب دیا ہے جس میں یہ عرض کیا گیا ہے کہ

(الف) صوفیاء کے نزدیک حسن اخلاق کی کیا اہمیت اور کیا مقام ہے اور حسن اخلاق کس چیز کا نام ہے؟

(ب) صوفیاء کے نزدیک دلجوئی و دستگیری کا کیا مقام ہے؟

(ج) صوفیاء کے نزدیک خدمت خلق کی کیا اہمیت ہے؟

(د) صوفیہ عظام نے کس طرح حسن اخلاق سے پتھردل لوگوں کو موم کیا ہے اور کس طرح بے لوث خدمت سے گناہوں کے رسیا لوگوں کے دلوں میں نیکی کا بیج بویا؟

(ھ) صوفیہ کے نزدیک کرامات اور خرق عادت واقعات کا درجہ کیا ہے؟

اس سعی سے مقصود یہ ہے کہ اس گئے گزرے، مفاد پرستی، دنیا طلبی اور اخلاق سوزی کے پرفتن دور میں صوفیاء کے خلق خدا کے ساتھ حسن اخلاق کے ان سچے واقعات سے شاید کسی بھائی کے دل میں شوق پیدا ہو جائے اور وہ صوفیاء کے ساتھ صرف زبانی کلامی نعروں کی حد تک اظہار محبت اور تعلق کی بجائے عملاً ان کے نقش قدم پر چلنے لگ جائے کیونکہ اسلاف کے واقعات اور قصوں میں قدرتی اور فطری طور پر ایک اثر، کشش اور کئی ایک سبق موجود ہوتے ہیں۔ غالباً اسی لیے اللہ کریم نے انبیاء علیہم السلام اور بالخصوص حضرت یوسف علیہ السلام اور آپ کے بھائیوں کے قصے کے بارے میں فرمایا:

لقد کان فی قصصھم عبرۃ لاولی الالباب۔ (سورہ یوسف: آخری آیت)

"بیشک ان (انبیاء) کے قصوں میں عقل والوں کے لیے بڑی عبرت ہے"۔

حکیم الامتہ حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی نے انفاس العارفین کے مقدمہ میں لکھا ہے:

"اہل بصیرت پر پوشیدہ نہیں کہ "حکایات المشائخ جنود من جنود اللہ" (مشائخ کی حکایات اللہ کے لشکروں میں سے لشکر ہیں) کے قول کے مطابق صوفیہ مشائخ کے اقوال و احوال جو کرامت و استقامت کو حاوی ہیں اور ظاہری و باطنی علوم کے جامع ہیں۔ مبتدیوں کو شوق و رغبت دلاتے ہیں، پختہ کاروں کے لیے دستور و میزان ہوتے ہیں۔ خصوصاً اولاد و اخلاف کے لیے آباؤ اجداد کے حالات سننے سے بڑا فائدہ ہوتا ہے۔ بسا اوقات صاحب صلاحیت کی غیرت کی رگ حرکت میں آتی ہے اور اسے کسی مقام پر پہنچا دیتی ہے اور انصاف پسند شخص کو اپنی غلطی سے آگاہ کرتی اور توبہ کا دروازہ اس پر کھول دیتی ہے"۔ 1

حضرت جنید بغدادی سے صالحین کی حکایتوں کے متعلق دریافت کیا گیا کہ ان کا بیان کرنا اور سننا سنانا کیسا ہے تو آپ نے فرمایا، ان کی مثال خدا کے لشکروں کی سی ہے جس سے مریدوں کی حالت درست ہوتی ہے، عارفین کے اسرار زندہ رہتے ہیں، عاشقوں کے دلوں میں ذوق و شوق پیدا ہوتا ہے اور مشتاقوں کی آنکھوں سے آنسو جاری ہوتے ہیں۔ ان سے کہا گیا کہ اس کی دلیل کیا ہے تو دلیل کے طور پر آپ نے یہ آیت پڑھی:

---

1۔ ("انفاس العارفین" (مترجم) ص 17

وکلا نقص علیک من انباء الرسل ما نثبت بہ فوادک۔

"اور ہم رسولوں کی خبروں میں سے آپ کے اوپر سب کچھ بیان کریں گے جس سے ہم آپ کے دل کو قرار و تسکین بخشیں گے"۔ 2

علاوہ ازیں صوفیاء کے نزدیک صحبت بڑی قوی التاثیر اور سریع الاثر شئے ہے کہ ذرا سی دیر میں آدمی کو کہیں سے کہیں پہنچا دیتی ہے۔ یہ صحبت ہی کا فیض تھا کہ عرب کا ہر بدو اور اجڈ جس نے ایمان کی حالت میں ایک مرتبہ آقائے دوجہاں علیہ التحیۃ والثناء کے رخ انور کو دیکھ لیا یا پردے کے پیچھے ہی سے آپ کی آواز مبارک سن لی' وہ پلک جھپکنے کی دیر میں کفر و شرک کے قعر مذلت سے نکل کر روحانیت طریقت اور معرفت الٰہی کے اس بلند و ارفع مقام پر پہنچ گیا کہ نہ امام ابوحنیفہ اور امام مالک رحمہما اللہ اپنی تمام تر عظمتوں کے باوجود اس کے مرتبہ کو پہنچ سکتے ہیں اور نہ جنید و شبلی جیسے عظیم صوفیاء اس کی گرد راہ کو چھو سکتے ہیں۔ صحبت ایسی اکسیر ہے جو روحانیت سے گزر کر مادیات تک میں اپنا اثر دکھلاتی ہے۔ شیخ سعدی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں کہ ایک دن مشک اور عنبر جیسی دلآویز خوشبو رکھنے والی مٹی کو میں نے دیکھا تو میں نے اس سے اس کی وجہ دریافت کی' اس مٹی نے بزبان حال جواب دیا۔

بگفتا من گلے ناچیز بودم
ولیکن مدتے باگل نشستم
جمال ہمنشیں درمن اثر کرد
وگرنہ من ہماں خاکم کہ ہستم

صوفیاء کرام نے اس راز کو خوب سمجھا ہے کہ "خربوزہ خربوزے کو دیکھ کر رنگ پکڑتا ہے" اور مبتدیوں و طالبان حق کے لیے اللہ والوں اور مقربین بارگاہ الٰہی کی صحبت کو نہایت ضروری قرار دیا ہے اور مختلف پیرایوں میں اس کی اہمیت کو واضح کیا ہے۔ مولانا روم نے فرمایا ہے۔

ہر کہ خواہد ہمنشینی باخدا

---

2۔ (الف) ("دیباچہ نزھۃ المجالس" ص 1۔2 طبع کانپور)
(ب) ("دیباچہ رسالہ المسترشدین للمحاسبی" تحقیق عبدالفتاح ابوغدہ ص 3' طبع بیروت)

اونشیند در حضورِ اولیاء
یک زمانہ صحبتے بااولیاء
بہتر از صد سالہ طاعت بے ریا
گر تو سنگ خارئی مرمر شوی
چوں بصاحب دل رسی گوہر شوی

معروف شاعر اکبر الٰہ آبادی نے اس چیز کی ترجمانی یوں کی ہے!
نہ کتابوں سے نہ وعظوں سے نہ زر سے پیدا
دین ہوتا ہے بزرگوں کی نظر سے پیدا

اب ظاہر ہے اس مادہ پرستی' نفس پرستی اور زر طلبی کے دور میں دنیا کی دوڑ لگی ہوئی ہے۔ ہر آدمی دنیوی اعتبار سے دوسرے سے سبقت لے جانے کا خواہاں ہے۔ ہر طرف "الھاکم التکاثر" کا سماں ہے۔ کچھ لوگ اپنی غربت ناداری کم مائیگی اور بال بچوں کے لیے روزی کے مسئلے میں پریشان ہیں۔ غرض ہر آدمی اس بات پر قادر نہیں کہ وہ اپنے شہر' گھربار' کاروبار' ملازمت اور دیگر مشاغل کو چھوڑ کر اور دور دراز کے سفر کر کے کسی اللہ والے کی صحبت اور مجلس میں رہے' نہ ہی پہلے والے بزرگان دین اور صوفیاء رہے ہیں۔ اس لئے بزرگان ملت نے ایسے لوگوں اور عوام کے لیے بطور "مکافات" صوفیاء کی حکایات' ملفوظات اور واقعات کے مطالعہ کو تجویز فرمایا ہے تاکہ صوفیاء کی ظاہری صحبت نہ سہی کم از کم معنوی صحبت ہی میسر آ جائے۔ اور "ھم القوم لایشقی جلیسھم" 1'وہ صوفیاء ایسی قوم ہے جن کے پاس بیٹھنے والا بدبخت نہیں رہتا"۔ کے مطابق اس کی شقاوت سعادت میں تبدیل ہو جائے۔

میری اس حقیقی کوشش سے اگر ایک آدمی میں بھی عمل کا داعیہ پیدا ہو جاتا ہے اور وہ بزرگان دین کے ان واقعات کی برکت سے راہ راست پر آ جاتا ہے تو میں سمجھوں گا کہ میری یہ سعی رائیگاں نہیں گئی۔ نبی اکرم شفیع معظم صلی اللہ علیہ وسلم نے فاتح خیبر حضرت

---

1۔ (الف) ("صحیح مسلم" (کتاب الذکر) ج 2' ص 344 طبع کراچی)
(ب): ("صحیح بخاری" (کتاب الدعوات' باب فضل ذکر اللہ تعالی) ج 2' ص 948 طبع کراچی)

حضرت علی المرتضیٰؓ سے غزوۂ خیبر کے موقعہ پر ارشاد دلشاد فرمایا تھا:

فواللہ لان یھدی بک رجلا واحدا خیرلک من حمرالنعم 1

ترجمہ: "قسم بخدا اگر تمہارے ذریعے اللہ کسی ایک آدم کو بھی ہدایت عطا فرما دے تو یہ چیز تمہارے لیے سرخ اونٹوں سے بہتر ہے"۔

دعا ہے کہ مولا کریم اس معمولی سی دینی خدمت کو اپنی بارگاہ کے مقبولین کے تصدق سے دنیا میں نیکی کی ہمت و توفیق اور آخرت میں بخشش و مغفرت کا ذریعہ بنائے کیونکہ ؎

احب الصالحین ولستُ منھم
لعل اللہ یرزقنی صلاحا

اور ؎

شنیدم کہ در روز امید و بیم
بداں را بہ نیکاں ببخشد کریم

آخر میں، میں جناب صوفی سراج دین بھٹی صاحب اور عزیز محترم محمد شہزاد (ٹاؤن شپ) کا شکریہ ادا کرنا بھی ضروری خیال کرتا ہوں کہ اول الذکر نے حوالہ جات کے نقل کرنے اور آخرالذکر نے پروف پڑھنے میں بڑا تعاون کیا۔ اللہ کریم اس کار خیر میں تمام معاونین کو جزائے خیر عنایت فرمائے۔ آمین

مااستطعت وما توفیقی الا باللہ علیہ توکلت والیہ انیب

و صلی اللہ تعالی علی خیر خلقہ سیدنا ومولانا محمد و آلہ و صحبہ اجمعین۔

خاکپائے صوفیاء

سعد اللہ

حافظ محمد سعد اللہ

متوطن محمد شریف ضلع جھنگ

مدیر مسئول سہ ماہی منہاج دیال سنگھ لائبریری لاہور۔

---

1۔ (الف) ("ریاض الصالحین" (مقدمہ) ص 5 مطبوعہ کراچی)/ مشکوٰۃ ص ۵۶۳

(ب) ("سیرت نبویہ برحاشیہ سیرت حلبیہ" ج 2، ص 200 طبع مصر 1330ھ)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# ضرورتِ تالیف

بندہ ناچیز کا تعلق جس آبائی علاقے سے ہے وہ علاقہ بفضلہٖ تعالیٰ بزرگان دین اور صوفیائے عظام کا انتہائی عقیدت مند ہے۔ پھر جس دینی ادارے میں تھوڑی بہت دینی و دنیوی تعلیم حاصل کرنے کا اللہ کریم نے موقعہ عنایت فرمایا' اس کی بنیاد کسی نام کے نہیں بلکہ واقعی ایک صوفی باصفا نے خلوص نیت اور للّٰہیت سے رکھی تھی۔ اس مرد درویش کی زندگی میں پورے ادارے' اس کے جملہ شعبہ جات' اس کے تمام کارکنان' اساتذہ کرام اور طلبہ پر بالعموم تصوف کی چھاپ رہی اور تصوف کا رنگ چھایا رہا۔[1] اس تعلیمی پس منظر عرض کرنے کا مدعا یہ ہے کہ بہت سے مواقع اور متعدد دینی و تبلیغی جلسوں' عرسوں اور وعظ و نصیحت کے پروگراموں میں بزرگان دین اور صوفیائے عظام کے زہد' تقویٰ' عبادات' ریاضتیں' مجاہدے' کرامات اور خرق عادت واقعات سننے کا اتفاق ہوا۔ مگر یہ چیز سننے اور جاننے میں بہت کم آئی کہ ان بزرگان دین کا اللہ کی مخلوق اور اللہ کے بندوں کے ساتھ بلا کسی تفریق و تخصیص کے کیا محبت بھرا اور شفقت بھرا رویہ تھا؟ ان کے سینہ بے کینہ میں بندگان خدا کا کتنا غم تھا؟ دردمندوں' ضعیفوں' کمزوروں' لاچاروں' دکھ کے ماروں' مصیبت زدوں' پریشان حالوں' دنیا کے ٹھکرائے ہوؤں اور بے سہارا و بے آسرا لوگوں کے لیے وہ کتنا درد رکھتے تھے؟ کسی کو رنج و الم اور دکھ و مصیبت میں دیکھ کر وہ خود کس قدر رنجیدہ ہو جاتے تھے؟ ان کے دربار گہربار میں پہنچ کر غم کے مارے کس طرح اپنا غم بھول جاتے تھے اور کس طرح ان کے زخمی دلوں پر پھاہیہ لگ جاتا تھا؟ ان کے پاس نہ دنیا تھی نہ دولت تھی' نہ سرمایہ تھا' نہ اقتدار تھا' نہ جاہ و جلال تھا' نہ نمود و نمائش تھی' نہ کوئی اور پرکشش وعدہ تھا مگر اس تہی دامنی کے باوجود ان کے پاس کونسی ایسی مقناطیسی طاقت تھی کہ گدا تو گدا بڑے بڑے شہنشاہ بھی ان کی چوکھٹوں پر پیشانی جھکانا اپنی سعادت تصور کرتے تھے؟ وہ کونسی کشش تھی جو لوگوں کو کشاں کشاں ان کی بارگاہ میں لے آتی تھی؟ بڑے بڑے

---

1۔ (اس ادارے اور اس کے بانی سے میری مراد ہے "جامعہ محمدی شریف" (تحصیل چنیوٹ ضلع جھنگ) اور اس کے عظیم المرتبت بانی پیکر خلوص مجاہد کبیر صوفی باصفا حضرت مولانا محمد ذاکر رحمتہ اللہ علیہ متوفی 1976ء)

ظالم اور گنہگار لوگ کیوں ان کے حلقہ بگوش ہو کر سچے اور پکے مسلمان بن جاتے تھے؟ لوگ کیوں آج بھی ان کے گرویدہ اور عقیدت مند ہیں' اور کیوں ان کے نام پر اپنا سب کچھ نچھاور کرنے کے لیے تیار ہیں۔

المختصر یہ وہ چند سوالات تھے جو اکثر ذہن میں آتے تھے۔ بعد میں اللہ کریم کے فضل و کرم اور اس کی توفیق و عنایت سے بندہ جب کچھ پڑھنے لکھنے کے قابل ہوا تو صوفیہ کے تذکروں اور سوانح پر مشتمل کتابوں کے مطالعے کا اتفاق ہوا۔ مگر یہ دیکھ کر بڑا تعجب ہوا کہ اکثر بڑے بڑے مؤلفین اور معروف و نامور تذکرہ نگاروں نے بھی مندرجہ بالا سوالات کے جواب کی طرف چنداں توجہ نہیں فرمائی۔ مثلاً ابونعیم اصفہانی کی "حلیتہ الاولیاء" عبدالرحمٰن سلمی کی "طبقات الصوفیہ" امام عبدالوہاب الشعرانی کی "الطبقات الکبری" ابن جوزی کی "صفتہ الصفوہ" سبکی کی "الطبقات الکبری" شیخ عطار کی "تذکرۃ الاولیاء" اور شیخ عبدالحق محدث دہلوی کی "اخبار الاخیار" وغیرہ جو صوفیاء کے سوانح اور تذکروں پر مشتمل ہیں مگر ان میں زیادہ تر بزرگان دین کے زہد' عبادت' تقوی' ورع' علم' کثرت نوافل' کثرت تلاوت' دنیا سے بے رغبتی' فقر' سیاحت' توکل علی اللہ' دن رات ذکر' صیام الدہر' درس تدریس' سحر خیزی' بارگاہ الٰہی میں آہ و زاری' خشیت الٰہی' فکر آخرت' پاکیزگی باطن' حب جاہ سے نفرت' عدم شہرت طلبی' تعظیم شریعت' اتباع سنت' ریاضتیں' مجاہدے' نفس کشی' استغناء' بے نیازی' روحانی کمالات' مراتب طریقت و معرفت' کرامات' نمود و نمائش سے احتراز' اقوال' غنائے قلب' غنائے نفس' سیر چشمی' فراست و بیدار دلی' کشف و وجدان اور خرق عادت واقعات کو تو بیان کیا گیا ہے۔ مگر اس چیز کو بہت کم بیان کیا گیا ہے کہ ان نفوس قدسیہ اور آیات الٰہیہ کی سیرت کیا تھی؟ ان کا کردار کیا تھا؟ اللہ کے بندوں کے ساتھ ان کا برتاؤ کیسا تھا؟ لوگوں کے ساتھ وہ کس طرح پیش آتے تھے؟ معاملات میں ان کا رویہ کیا تھا؟ غرباء مساکین اور ضرورتمندوں کی خدمت اور فلاح و بہبود کے لیے کیا کچھ کرتے تھے؟ معروف مؤرخ اور سلسلہ کوثر کے مؤلف شیخ محمد اکرام نے صوفیاء کے تذکروں کے بارے میں لکھا ہے:

اولیاء و مشائخ کے جو تذکرے ہیں ...... بیسیوں بلکہ بسا اوقات سینکڑوں صفحات الٹ جائیے تب کام کی ایک سطر ملتی ہے۔ بقول شمس العلماء شبلی نعمانی چیونٹیوں کے منہ سے دانہ دانہ جمع کر کے خرمن تیار کرنا پڑتا ہے۔ قصہ نویسی اور خوش اعتقادی کی کہر تمام لٹریچر پر چھائی ہوئی ہے جس کے اندر نہ مختلف اولیاء کرام کے جداگانہ خدوخال نظر آتے ہیں

اور نہ ان کے عملی کارناموں سے صحیح واقفیت ہوتی ہے۔ 1

اسی چیز کا رونا عظیم مفکر اسلام، نامور محقق، معروف صاحب قلم او صاحب درد مولانا سید ابوالحسن علی ندوی مدظلہ نے یوں رویا ہے:

"ہندوستان کے اولیائے کرام، داعیان اسلام اور مشائخ عظام کے تذکرہ میں بے شمار کتابیں لکھی گئیں، ان میں بڑی بڑی ضخیم تصنیفات بھی ہیں۔ لیکن جب اس عصر کا کوئی مصنف ان کے ایسے حالات جمع کرنے کے لیے بیٹھتا ہے جن سے انکے اصلی کمالات ان کی دینی تبلیغی مساعی، ان کی تعلیم و تربیت کے نتائج، ان کے مزاج و مذاق پر روشنی پڑے اور اس زمانہ کے لوگوں کے لیے یہ حالات سبق آموز، شوق انگیز اور ہمت آفریں ہوں اور بحیثیت ایک جلیل القدر اور کامل انسان کے ان کے حالات منظرعام پر آئیں اور ان کی سوانح کا صحیح ڈھانچہ سامنے آئے تو اس کو سخت مایوسی اور پریشانی کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ بعض اوقات صدہا صفحات کی ایک کتاب سے بلکہ متعدد کتابوں کی مدد سے بھی ایک صفحہ کے بقدر بھی مواد حاصل نہیں ہوتا۔ عظیم ترین شخصیتوں کے تذکروں اور سوانح حیات میں اتنے بڑے بڑے خلا نظر آتے ہیں جن کو کسی قیاس اور عبارت آرائی سے بھرا نہیں جاسکتا۔ پوری پوری کتاب خوارق و کرامات محیرالعقول واقعات اور عجائبات سے بھری ہوتی ہے اور ضروری معلومات کاافسوسناک فقدان نظر آتا ہے"۔ 2

تھوڑا سا آگے چل کر موصوف یوں اظہار افسوس کرتے ہیں:

"مصنف کاسارا زور ان کے کشف و کرامت کے بیان کرنے پر صرف ہوتا ہے اور ان کو اس حد تک پہنچانے کی کوشش کی جاتی ہے کہ وہ بنی نوع انسان کے ماوراء کوئی اور ہستی نظر آتے ہیں۔ وہ کھاتے ہیں نہ پیتے ہیں، نہ سوتے ہیں نہ اور خصائص انسانی سے ان کو سروکار ہے، نہ علمی مشاغل سے ان کو کچھ واسطہ ہے۔ ان کا صرف یہ کام ہے کہ وہ قانون فطرت کو ہمیشہ توڑتے رہیں اور موالید ثلاثہ و عناصر اربعہ پر اپنی حکومت و خودمختاری کو کسی طرح قائم رکھیں"۔ 3

ہندوستان کے ایک اور معروف مورخ و محقق جو صوفیاء کی تاریخ اور مطالعے میں سند کا درجہ رکھتے ہیں، میری مراد تاریخ مشائخ چشت کے مصنف جناب خلیق احمد نظامی

---

1۔ (دیباچہ طبع ثانی "آب کوثر" مؤلفہ شیخ محمد اکرام، مطبوعہ فیروز سنز، لاہور، کراچی)

2۔ ("تاریخ دعوت و عزیمت" حصہ سوم ص 13)

3۔ ("تاریخ دعوت و عزیمت" حصہ سوم ص 16)

ہیں۔ انہوں نے صوفیاء کے تذکرہ نگاروں کا صوفیاء کی سیرت و کردار اور اصل کارناموں کی طرف دھیان اور اہمیت نہ دینے کا شکوہ یوں کیا ہے۔

"مذہبی تذکرہ نگاروں نے اس سلسلہ میں جو کچھ لکھا ہے وہ اس طرح کہ ان بزرگوں کے اصلی خط و خال ہی چھپ گئے۔ اور ماحول کے صحیح پس منظر کے ساتھ نہ ان کو دیکھا جاسکا اور نہ انسانیت کی سطح پر ان کی عظمت و بلندی کا اندازہ لگایا جاسکا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ ان بزرگوں کی سوانح حیات کرامات کی چند بے معنی داستانوں کا مجموعہ بن کر رہ گئی۔ وقت کا تقاضا ہے کہ ان بزرگوں کے حالات بنی نوع انسان اور ملت کی ضروریات کے آئینہ میں دیکھے جائیں تاکہ ان کے صحیح خط و خال نمایاں ہو سکیں"۔ 4

ایک جگہ خلیق احمد نظامی نے صوفیاء کے **اصل کارنامے کی طرف** توجہ دلاتے ہوئے لکھا ہے کہ:

"ان کی نفسیاتی بصیرت کا چشمہ ایمان و عمل کی قوت سے ابلتا تھا اور ان کی نگاہ میں ایسی تاثیر پیدا کر دیتا تھا کہ جس کی طرف دیکھ لیتے اس کی زندگی میں معصیت کے سوتے خشک ہو جاتے۔ افسوس کی بات ہے کہ ان بزرگوں کے حالات میں اب تک ہندوستان میں جو لٹریچر شائع ہوا ہے' اس میں ان کی زندگی کے اس پہلو کو نظرانداز کر کے کرامات اور خرق عادت کی داستانوں کو مرکزی حیثیت دے دی گئی ہے۔ حالانکہ ان مشائخ نے اظہار کرامات کی نہ صرف جگہ جگہ مذمت کی ہے بلکہ اس کو "حیض الرجال" سے تعبیر کیا ہے"۔ 5

صوفیاء کی کرامات برحق ہیں اور ان سے انکار الحاد اور گمراہی ہے۔ تاہم عرض کرنے کا مقصد یہ ہے کہ صوفیاء کی زندگیاں صرف کرامات اور زہد و عبادت سے ہی عبارت نہ تھیں اور خود ان کے نزدیک جیسا کہ آگے چل کر عرض کیا جائے گا' کرامات کا ظہور تصوف و سلوک کے بلند درجات میں سے بہت نیچے کا درجہ ہے۔ صوفیاء کا سب سے بڑا کارنامہ اور عظیم کرامت مردہ دلوں کو زندہ کرنا ہے۔ فصل دل کو ہرا کرنا ہے' ان میں ایمان و یقین اور نیکی کا بیج بونا ہے۔ یہ وہ "پارس" تھے جن کے ہاتھ میں ہاتھ دے کر پتھر دل لوگ سونا بن گئے۔ بہرکیف ان سطور سے ناچیز کا مدعا یہ ہے کہ صوفیاء کے ہاتھوں اور ان کے دم قدم سے اسلام اور نیکی کی جو اشاعت و ترویج ہوئی ہے وہ ان کی کرامات اور خرق عادت واقعات سے کہیں زیادہ ان کے حسن اخلاق احباب کی خبرگیری' مخلوق خدا کے

---

4۔ ("تاریخ مشائخ چشت" از خلیق احمد نظامی' ص 9' مطبوعہ دارالمولفین' اسلام آباد)

5۔ ("تاریخ مشائخ چشت" ص 236-237)

لیے ایثار، محبت عام، دشمن نوازی، بندگان خدا کے لیے ہمدردی، غمگساری، غمزادی، دلسوزی، خیرخواہی، دلجوئی و دلداری، راحت رسانی، جود و عطا، شفقت و ترحم، داد و دہش، عام فیاضی، بذل و کرم اور بے لوث خدمت خلق کی وجہ سے ہوئی اور شیراز کے عظیم صوفی شیخ سعدی رحمتہ اللہ علیہ کے نزدیک اسی خدمت خلق کا نام طریقت ہے۔

طریقت بجز خدمت خلق نیست
بہ تسبیح و سجادہ و دلق نیست

صوفیاء کے پاس سب سے بڑا ہتھیار اور سب سے بڑی طاقت جس کے ذریعے وہ لوگوں کے دلوں کو فتح کرتے تھے، ان کو اپنا گرویدہ بناتے تھے اور بڑے بڑے فساق و فجار اور گناہوں میں ملوث لوگوں کو پاکباز انسان بنا دیتے تھے۔ یہی خدمت خلق، محبت و شفقت عام اور حسن اخلاق کی تلوار تھی۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# تقریظ

## فخرالمشائخ زبدۃ العارفین حضرت خواجہ غلام فخرالدین سیالوی
## اطال اللہ بقاءہ
(خانقاہ سیال شریف، ضلع سرگودھا)

نحمدہ و نصلی علی رسولہ الکریم امابعد۔ حدیث نبوی ہے
الراحمون یرحمہم الرحمن تبارک و تعالی ارحموا من فی الارض یرحمکم من فی السماء

جملہ فنون شیخ نیر زد بنیم خس
راحت بدل رساں کہ ہمیں مشرب است وبس
جز ء محبت ہرچہ بردم سوددر محشر نداشت
دین و دانش عرض کرم کس نہ چیزے برنداشت

دعاجو غلام فخرالدین
سیالوی

(غلام فخرالدین سیالوی)
۱۷ شعبان ۱۴۱۷ھ
۲۸ دسمبر ۱۹۹۶ء

# تقریظ

## زبدۃ الصوفیاء حضرت سید انور حسین نفیس الحسینی مدظلہ (لاہور)

بسم اللہ الرحمن الرحیم الحمد للہ وحدہ والصلوۃ والسلام علی من لا نبی بعدہ

اللہ تعالیٰ نے قرآن پاک میں سید الاولین و آلاخرین حضرت محمد مصطفےٰ احمد مجتبےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو ان وقیع الفاظ میں خطاب فرمایا ہے وانک لعلی خلق عظیم

حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد مبارک ہے

بعثت لا تمم حسن الاخلاق " میں حسن اخلاق کی تکمیل کیلئے بھیجا گیا ہوں "

صوفیائے کرام کا حسن اخلاق ' اخلاق نبوی سے مقتبس ہے ۔ تصوف اسلام کی بنیاد حسن اخلاق پر ہے ۔ صوفیائے کرام تواتر سے تصوف کو اخلاق ہی سے تعبیر کرتے چلے آرہے ہیں ۔ سلالۂ خاندان نبوی حضرت امام محمد باقر قدس سرہ ارشاد فرماتے ہیں" تصوف خوش اخلاقی کا نام ہے " (کشف المحجوب) قطب الا قطاب حضرت سید علی الجویری رحمتہ اللہ تعالیٰ کا بیان ہے " تصوف رسوم اور علوم کا نام نہیں ہے بلکہ اخلاق کا نام ہے " (کشف المحجوب)

حضرت شیخ نصیرالدین چراغ دہلی رحمتہ اللہ علیہ فرمایا کرتے تھے

" تصوف راہ صدق و اخلاق حسنہ کا نام ہے " (خیر المجالس)

تاریخ شاہد ہے کہ صوفیائے کرام نے اپنے حسن اخلاق سے اشاعت اسلام کی گراں قدر خدمات انجام دی ہیں ۔ یہ بھی ایک تاریخی حقیقت ہے کہ مجاہدین اسلام کی تلواروں اور صوفیائے کرام کے حسن اخلاق نے اسلام کی فتحمندی میں یکساں کردار ادا کیا ہے ۔ بحمد اللہ تعالیٰ تصوف اسلام کی بھینی بھینی خوشبو سے سارا عالم معطر و معنبر ہے

ہمارے مخلص دوست جناب حافظ محمد سعد اللہ صاحب لائق تحسین ہیں کہ انھوں نے " صوفیہ کے حسن اخلاق " پر ایک مستقل کتاب ترتیب دے دی ہے ۔ اللہ تعالیٰ انھیں جزاء خیر سے نوازے ۔ بہت عمدہ کام سرانجام دیا ہے ۔ انھوں نے چمنستان صوفیہ سے پھول پھول چن کر یہ حسین گلدستہ تیار کیا ہے ۔ جو لوگ صوفیہ کے سلاسل طیبہ سے وابستہ ہیں انھیں بالخصوص اس کا مطالعہ کرنا چاہیے ۔ بلا شبہ حافظ صاحب نے زمانہ حال کے اہل تصوف کو ان کا بھولا ہوا سبق یاد دلایا ہے ۔ اخلاق تصوف کی ایک قندیل روشن کردی ہے ۔ اب سالکوں کا کام ہے کہ وہ اسے ساتھ لے کر اپنے دور انحطاط کی ظلمتوں کو منور کردیں ۔ اللہ تعالیٰ مؤلف ممدوح کی اس محنت کو قبول فرمائے اور مسلمانوں کو اس سے مستفید ہونے کی توفیق عطا فرمائے

نفیس الحسینی
احقر

۲۰ رمضان المبارک ۱۴۱۷ھ لاہور

# تقریظ

## حضرت العلامہ ڈاکٹر مفتی غلام سرور قادری دامت برکاتہم العالیہ
## (بانی و مہتمم جامعہ رضویہ ٹرسٹ ماڈل ٹاؤن لاہور)

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم بسم اللہ الرحمن الرحیم

حضرت محترم ومکرم جناب حافظ محمد سعد اللہ صاحب کی یہ کاوش دیکھ کر راقم کو بے حد مسرت ہوئی۔ راقم نے اسکے بعض مقامات دیکھے بلاشبہ یہ ایک عظیم الشان ذخیرہ ہے دل چاہتا تھا کہ ساری پڑھی جائے مگر عدیم الفرصتی مانع تھی حضرت حافظ صاحب نہایت ہی سلجھے ہوئے اہل علم ہیں انہوں نے جس محبت و لگن اور سعی مسلسل سے تصنیف فرمائی ہے وہ اس پر خراج تحسین کے حقدار ہیں

حضرت حافظ مولانا محمد سعد اللہ صاحب ایک عرصہ سے دیال سنگھ ٹرسٹ لائبریری سے وابستہ ہیں ریسرچ آفیسر کے طور پر حافظ صاحب (زید کرمہ) کی خدمات قابل قدر ہیں۔ لائبریریوں میں ریسرچ آفیسر کا منصب ایک علم و تحقیق کا منصب ہوتا ہے۔ یوں تو تحقیق کرنے والوں کی کوئی کمی نہیں مگر ایسے ارباب تحقیق کی ضرورت ہے جو صحیح العقیدہ و باعمل ہونے کے ساتھ ساتھ متواضع و منکسر المزاج اور حلم ومتانت کی لائق ستائش خوبیوں کے بھی مالک ہوں حافظ صاحب سے اس نیاز مند کا پرانا تعلق ہے بلا شبہ آپ میں یہ صفات بھی جمع ہیں۔

حافظ صاحب کی اس کتاب سے انکی ایک اور خوبی کا بھی پتہ چلتا ہے اور وہ ہے اللہ والوں سے عقیدت و محبت۔ اسی عقیدت و محبت میں سرشار ہو کر آپ نے اللہ والوں کے قابل تقلید اوصاف پر مبنی واقعات کو ایک حسین لڑی میں پرو دیا ہے اس کتاب کی ایک خصوصیت یہ بھی ہے کہ حضرت حافظ صاحب نے اس میں صرف ان بزرگوں کے واقعات رقم فرمائے ہیں جن کا شمار صوفیہ میں ہوتا ہے۔ نیز آپ نے

ہر واقعہ کو باقاعدہ حوالوں کے ساتھ درج کر کے ثابت کر دیا ہے کہ وہ ایک ایسے اہل قلم ہیں جو کوئی بات حوالہ کے بغیر کہنا اور لکھنا پسند نہیں کرتے آپ کی محنت انتہائی قابل ستائش ہے

یہ کتاب اس قابل ہے کہ اسے ہر شخص غور کے ساتھ بلکہ اپنے دل میں اللہ والوں کی عقیدت و محبت بسا کر پڑھے انشاء اللہ پڑھنے والا جس واقعہ کو پڑھے گا اسے ایسا محسوس ہوگا کہ وہ ان بزرگوں کی صحبت کے انوار سے مستفید ہو رہا ہے اس لحاظ سے یہ کتاب اس دور کی ایک انوکھی اور مثالی کتاب قرار پاتی ہے۔ لہٰذا میں اپنی طرف سے اور جملہ قارئین کرام کی طرف سے انکی خدمت میں ہدیہ تبریک پیش کرتا ہوں اور اللہ تعالیٰ سے دعا کرتا ہوں کہ وہ حضرت حافظ صاحب کے علم و عمل میں برکتیں فرمائے اور انکی جملہ تصانیف کو عوام و خواص کیلئے مقبول و مفید بنائے۔ آمین

فقط

مفتی غلام سرور قادری مہتمم جامعہ ھذا

(مفتی غلام سرور قادری)

مہتمم جامعہ ہذا 1996 - 10 - 11

فصل اول:

# مقدمہ

## صوفیاء کے نزدیک حُسنِ اخلاق کی اہمیت

صوفیاء کے نزدیک حسن اخلاق کا کیا درجہ و مرتبہ ہے؟ حسن اخلاق کی ان کے نزدیک کتنی اہمیت ہے؟ اپنی تعلیمات' ہدایات' ملفوظات اور عمل سے اخلاق فاضلہ پیدا کرنے پر انہوں نے کتنا زور دیا ہے اور اپنے خلفاء و مریدین کی تعمیر شخصیت کے لیے اخلاق حسنہ اپنانے کو انہوں نے کتنا لازمی قرار دیا ہے؟ ہر کسی سے لطف و احسان اور خلق و مروت سے پیش آنا ان کے نزدیک کتنا ضروری ہے؟ زائرین کی دلجوئی اور پریشان حال و غم زدہ لوگوں کے دلوں کو خوش کرنا ان کے نزدیک اوراد و وظائف اور عبادات سے بھی کس طرح زیادہ اہمیت رکھتا ہے؟

## حُسنِ اخلاق کا مفہوم

ان چیزوں کو عرض کرنے سے قبل یہ بتا دینا اور یہ مغالطہ دور کرنا ضروری معلوم ہوتا ہے کہ حسن اخلاق صرف صاف ستھرا لباس پہننے کا نام نہیں۔ اچھی سوسائٹی میں بیٹھنے کا نام نہیں' کوئی ملنے آئے تو اس کے احترام میں کھڑے ہونے کا نام نہیں' صرف خندہ پیشانی سے پیش آنے کا نام نہیں' صرف نرم و شیریں گفتگو کا نام نہیں۔ حسن اخلاق اس کا نام نہیں کہ

گر جاں طلبی حاضر است
گر زر طلبی سخن دریں است

بلکہ اخلاق حقوق العباد کو پورا کرنے اور خدمت خلق کا نام ہے۔ اخلاق سراپا ایثار اور قربانی کا نام ہے۔ اخلاق بندگان خدا کی ہمدردی و خیر خواہی کا نام ہے' مخلوق خدا کی نفع رسانی اور راحت رسانی کا نام ہے۔ خود ننگے' بھوکے رہنا اور دوسروں کو پہنانے اور کھلانے کا نام ہے۔ زخمی دلوں کی مرہم کا نام ہے' معاشرے میں کم مرتبہ لوگوں کی عزت افزائی اور حوصلہ افزائی کا نام ہے۔ غرباء و ضعفاء اور ہر ملنے والے کی دلجوئی کا نام ہے۔ کسی کی دل شکنی نہ کرنے کا نام ہے' حلم و برداشت اور سراپا درگزر کا نام ہے۔ صوفیاء نے انہی

چیزوں کو اپنی زندگیوں کا مشن اور مقصد وحید بتایا۔

## اخلاق اور انسانیت کا باہمی تعلق

یہی اخلاق انسان کو انسان بناتے ہیں' خالی خولی آدمی کی شکل و صورت کا نام انسان نہیں۔ شکل و شباہت' چہرے کی بناوٹ اعضاء جوارح' ہاتھ پاؤں اور ناک نقشہ کے لحاظ سے تو سب لوگ ایک جیسے معلوم ہوتے ہیں مگر سیرت و اخلاق کے اعتبار سے ایک دوسرے میں زمین آسمان کا فرق پڑ جاتا ہے۔

گر بصورت آدمی انسان بودے
احمد و بوجہل ہم یکساں بودے

اگر صرف شکل و صورت سے کوئی آدمی انسان بن سکتا ہوتا تو احمد مجتبیٰ علیہ التحیتہ والثناء اور ابوجہل میں کوئی فرق نہ ہوتا۔

قرآن مجید نے ایسے لوگوں کو جو دل رکھتے ہیں' آنکھیں رکھتے ہیں' کان رکھتے ہیں مگر اللہ کی مطلوبہ سیرت و اخلاق سے عاری ہیں' ان کو چوپایوں سے بھی بد تر قرار دیا ہے۔

اولئک کالانعام بل ھم اضل (سورہ الاعراف:179)

"وہ لوگ چوپایوں کی مانند ہیں بلکہ ان سے بھی زیادہ گمراہ"۔

"حالات و مقالات صوفیہ" کے مرتب مولانا محمد ادریس الانصاری نے ایک فارسی شاعر کے حوالے سے کہا ہے۔

ز نور چشم سر چیزے نیاید
دلے را نور چشمی می باید
کہ عیسیٰ را و خر را چشم سر بود
مگر چشم دل عیسیٰ دگر بود

آنکھ کی بینائی سے انسان کی عزت نہیں بنتی۔ ہاں دل کی بینائی اسے عظمت کے تخت پر بٹھاتی اور اسے عزت کا تاج پہناتی ہے۔ سیدنا عیسیٰ علیہ السلام بھی سر کی آنکھ رکھتے تھے اور ان کا خر (گدھا) بھی۔ مگر عیسیٰ علیہ السلام کے دل کی آنکھ نے انہیں وہ مقام بخشا کہ کروڑوں انسانوں کے وہ نور نظر اور لخت جگر بن گئے۔ دراصل آدمی' اپنے اخلاق' علم و حلم' جود و سخا' عفو و درگزر' ایثار و محبت سے آدمیت کا مقام پاتا ہے اور آدمی کی یہی خوبیاں

اور ان جیسی دوسری صفات ہی آدمی کا ایسا جوہر ہے جس کے باعث نہ صرف اس کا ماحول پر بہار اور اس کی زندگی خوشگوار بن جاتی ہے بلکہ سچ تو یہ ہے کہ پیغمبر اسلام ؐ کے سکھائے ہوئے اخلاق پر عمل کر کے ہی انسانی معاشرہ ظلم و استبداد اور ہر طرح کے استحصال سے پاک ہو کر امن و سلامتی کا معاشرہ بن سکتا ہے۔

اور جو آدمی یہ صفات اور ایسے اخلاق اختیار نہیں کرتے' ان کا معاشرہ درندوں سے بدتر معاشرہ' ان کی دنیا دکھ درد کی دنیا اور ان کا ماحول بدقسمت ماحول ہو گا۔ امریکہ' یورپ' چین' جاپان' روس اور افریقہ کے لوگوں کی زندگی ہمارے سامنے ہے ۔

بے ادب تنہا نہ خود را داشت بد
بلکہ آتش در ہمہ آفاق زد

انبیاء کرام علیہم الصلوۃ والسلام ہمیشہ آدمیوں کے سیرت سازی پر محنت کرتے رہے۔ اسی طرح وارثین انبیاء' اولیاء کرام بھی اپنی اور اپنے ماحول کی سیرت بنانے پر جان کھپانے کے ساتھ ساتھ دوسرے لوگوں کو تزکیہ نفوس' تحلیہ اخلاق اور طہارت قلوب کا درس دیتے رہے۔ 1

## پیغمبروں کی بعثت کا مقصد

بنی نوع انسان کے اخلاق کی درستگی کے لیے جدوجہد وہ کام ہے جس کے لیے پیغمبر مبعوث کیے گئے۔ خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے:

**بعثت لاتمم حسن الاخلاق او مکارم الاخلاق۔** 2

"میں حسن اخلاق یا (فرمایا) مکارم اخلاق کی تکمیل کے لیے بھیجا گیا ہوں"۔

قرآن مجید میں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے فرائض نبوت کا ذکر کرتے ہوئے ارشاد ہوا:

**وَیُزَکِّیْھِمْ وَیُعَلِّمُھُمُ الْکِتَابَ وَالْحِکْمَۃَ** (سورہ آل عمران ۳:۱۶۴)

---

1۔ ("حالات و مقالات صوفیہ" ترتیب و ترجمہ محمد ادریس الانصاری' مطبوعہ ادارہ تبلیغ اسلام' صادق آباد (پاکستان) ص 1 تا 3)

2۔ (الف) (علی متقی ہندی' "کنزالعمال" 5:2' مطبوعہ حیدر آباد' دکن)
(ب) (موطا امام مالک' باب حسن الخلق)

"آپ ان (جاہلوں) کے دلوں کو پاک صاف کرتے اور انہیں کتاب و حکمت کی باتیں سکھاتے ہیں"۔

قرآن مجید میں اور احادیث نبوی میں جگہ جگہ انسانی اخلاق کی درستگی کی ضرورت اور اہمیت کو ذہن نشین کرانے کی کوشش کی گئی ہے۔ سورۃ البقرہ میں ہے:

ترجمہ: "نیکی یہی نہیں ہے کہ تم نماز میں اپنا منہ پورب یا پچھم کی طرف کرو بلکہ اصلی نیکی اس کی ہے جو خدا پر، قیامت پر، فرشتوں پر، کتابوں پر، پیغمبروں پر ایمان لایا اور مال کی خواہش کے باوجود (یا خدا کی محبت کے سبب سے) اپنا مال رشتہ داروں کو، یتیموں کو، مسکینوں کو، مسافر کو، مانگنے والوں کو اور غلاموں کو آزاد کرنے میں دیا اور نماز ادا کرتا رہا اور زکوٰۃ دیتا رہا اور جو وعدہ کر کے اپنے وعدے کو پورا کرتے ہیں اور جو مصیبت تکلیف اور لڑائی میں ثابت قدم رہتے ہیں۔ یہی لوگ ہیں جو راست باز ہیں اور یہی تقوی والے ہیں"۔ (آیت: 177)

ارشاد نبوی ہے:

**اکمل المؤمنین ایمانا احسنھم خلقا۔** 3

"مسلمانوں میں کامل ایمان اس کا ہے جس کا اخلاق سب سے اچھا ہے"۔

ایک جگہ فرمایا جاتا ہے کہ انسان حسن خلق سے وہ درجہ پا سکتا ہے جو دن بھر روزہ رکھنے اور رات بھر عبادت کرنے سے حاصل ہوتا ہے۔

**ان المومن لیدرک بحسن خلقہ درجۃ قائم اللیل و صائم النھار۔** 4

صوفیاء کے نزدیک تصوف کا مقصد یہ ہے کہ انسان خود اپنے اندر اچھے اخلاق پیدا کرے اور دنیا کے دوسرے بسنے والوں کو مادی نجاستوں اور آلودگیوں سے پاک صاف کرے۔ بنی نوع انسان کے ساتھ تعلقات میں شگفتگی پیدا کرنا ٹوٹے ہوئے دلوں کو جوڑنا برائی سے بچانا بھلائی کی طرف بلانا یہ وہ کام ہیں جو عبادت سے زیادہ اہم ہیں۔ حضرت خواجہ نظام الدین اولیاء فرمایا کرتے تھے:

بہت نماز پڑھنا اور وظائف میں بکثرت مشغول رہنا، قرآن مجید کی تلاوت میں بہت مصروف رہنا، یہ سب کام چنداں مشکل نہیں ہیں۔ ہر بامت شخص کر سکتا ہے بلکہ ایک

---

3۔ "مشکوٰۃ (باب الرفق والحیاء و حسن الخلق) ص 432، طبع کراچی۔

4۔ "مشکوٰۃ" ص 432، "ترمذی" ابواب البر والصلہ ص 294، کراچی۔

ضعیف بڑھیا بھی کر سکتی ہے' روزہ پر مداومت کر سکتی ہے۔ تہجد گزاری میں مصروف رہ سکتی ہے۔ قرآن مجید کے چند پارے پڑھ سکتی ہے لیکن مردان خدا کا کام کچھ اور ہی ہے۔ 5
وفیات الاعیان لابن خلکان میں حضرت فضیل بن عیاض ؒ کا یہ قول موجود ہے کہ:

**لان یلاطف الرجل اهل مجلسه و یحسن خلقه معهم خیرله من قیام لیله و صیام نهاره۔** 6

"آدمی کا اہل مجلس کے ساتھ نرمی اور حسن اخلاق سے پیش آنا اس کے رات کے قیام اور دن کے روزے سے زیادہ بہتر ہے"۔

## نبی اکرم ﷺ کی ذات۔۔۔ مجسم حسن اخلاق

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی اپنی ذاتی زندگی اسی حسن اخلاق' خدمت خلق' انسانی ہمدردی اور غمخواری' سے یکساں عبارت تھی۔ آپ کے حسن اخلاق کے واقعات اور عملی نمونہ سے سیرت و حدیث کی کتابیں بھری پڑی ہیں۔ یہاں آپ کے حسن اخلاق کی ایک شنیدہ نہیں بلکہ دیدہ شہادت کا ذکر کر دینا یقیناً فائدہ سے خالی نہ ہو گا۔ وہ یہ کہ غار حرا میں پہلی مرتبہ جب آپ پر وحی نازل ہوئی' جس کے اٹھانے کی سکت پہاڑوں میں بھی نہ تھی تو ایک طبعی سی گھبراہٹ اور خوف محسوس فرمایا' اسی گھبراہٹ میں گھر تشریف لائے تو پندرہ سال سے انتہائی قرب سے آپ کے حالات و اخلاق کو دیکھنے والی آپ کی زوجہ محترمہ ام المومنین سیدہ خدیجہ الکبریٰ ؓ نے آپ کو تسلی دیتے ہوئے عرض کیا:

**کلا واللہ ما یخزیک اللہ ابدا انک لتصل الرحم و تحمل الکل و تکسب المعدوم و تقری الضیف و تعین علی نوائب الحق** ☆ 7

ترجمہ: ہرگز نہیں' قسم بخدا! اللہ کریم آپ کو کبھی رسوا نہیں کرے گا' کیونکہ آپ صلہ رحمی فرماتے ہیں۔ بے آسرا لوگوں کا بوجھ اٹھاتے ہیں' فقیر لوگوں کو کما کر دیتے ہیں' مہمان نوازی کرتے ہیں اور حق کی وجہ سے پہنچنے والے مصائب میں اہل حق کی اعانت کرتے ہیں"۔

---

5۔ ("سیرالاولیاء" ص 45)
6۔ ("وفیات الاعیان" ج 3' ص 216' تحت ترجمہ فضیل بن عیاض ؒ)
7۔ ("صحیح بخاری" ج 1' ص 3' طبع دہلی)

# صوفیاء کی اخلاقی تربیت کا انداز

اتباع نبوی میں صوفیاء اپنے خلفاء و مریدین کی اپنے قول و عمل سے کس طرح اخلاقی تربیت فرماتے تھے۔ اس تربیتی انداز کو جناب خلیق احمد صاحب نظامی کے الفاظ میں پڑھیے۔

"مشائخ اپنے خلفاء میں مکارم اخلاق پیدا کرنے کی بڑی کوشش فرماتے تھے۔ وہ چاہتے تھے کہ ان کے خلفاء مہر و محبت، عجز و انکساری، ہمدردی خلوص کی جیتی جاگتی تصویریں ہوں"۔

خاکی و نوری نہاد بندہ مولا صفات
ہر دو جہاں سے غنی اس کا دل بے نیاز
اس کی امیدیں قلیل اس کے مقاصد جلیل
اس کی ادا دل فریب اس کی نگاہ دلنواز

مصیبت زدہ غریب اس کی طرف دیکھے تو اس کے دل پر چھایہ سا لگ جائے۔ بات کرنے لگے تو ایسا محسوس ہو، گویا پھولوں پر شبنم کی بارش ہو رہی ہے۔ لیکن اگر کسی جابر کا مقابلہ کرنا پڑے تو عجز و انکسار کا یہی مجسمہ پہاڑوں سے زیادہ مضبوط بن جائے اور دنیا کی کوئی طاقت اس کو خوف زدہ نہ کر سکے۔

خلفاء میں کردار کی خوبیاں پیدا کرنے کے لیے مشائخ زبان سے نہیں، عمل سے کام لیتے تھے۔ دن رات خانقاہ میں رہنے والے خلفاء مریدین ان کے کردار کو دیکھتے تھے اور اس سے متاثر ہوتے تھے۔

15 محرم 710ھ کو ایک شخص خواجہ نظام الدین اولیاء رحمتہ اللہ علیہ کی خدمت میں آیا اور ان کو گالیاں دینے لگا۔ شیخ خاموشی سے سنتے رہے۔ پھر اس کے سب مطالبات پورے کر دیئے۔ جب وہ چلا گیا تو حاضرین کو بتایا کہ ایسا ہی ایک شخص ایک مرتبہ بابا فرید رحمتہ اللہ علیہ کی خدمت میں آیا اور ان سے بے باکی کے ساتھ کہنے لگا: تو بت بن کر بیٹھ گیا، تو بابا فرید رحمتہ اللہ علیہ نے نرمی سے جواب دیا۔

من نہ ساختہ ام، خدا تعالیٰ ساختہ است۔

اس واقعہ سے اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ پیر کا کردار کس طرح خاموشی کے ساتھ خلفاء و مریدین کے افکار و اعمال کو متاثر کرتا تھا۔

بے بس اور کمزور لوگوں کی گالیاں سن لینے والے اس شخص نے سلطان مبارک

خلجی اور سلطان غیاث الدین تغلق کی جابرانہ قوت و سطوت کے آگے جھکنے سے انکار کر دیا۔ اس کے مریدوں نے اس سے استقامت کا سبق لیا۔ ایک قلندر نے حضرت چراغ دہلوی کے جسم کو چھریوں سے لہولہان کر دیا تو انہوں نے زبان سے اف تک نہ کہا لیکن جب محمد تغلق نے غصہ سے بات کی تو جان کا خیال کیے بغیر پکار اٹھے۔ "اس جانوروں کے غصہ سے باز آؤ"۔ حقیقت یہ ہے کہ مشائخ چشت اپنے عمل سے خلفاء کو یہ تعلیم دیتے تھے۔

رکھ وہی روش جو دریا کی ہے
ہلکے کو ترا بھاری کو ڈبو
عاجز کی کبھی تحقیر نہ کر
جابر کی کبھی تعظیم نہ کر
جھکنے سے سعادت ملتی ہے
کھینچے میں شقاوت ہے مضمر
سر سامنے ناحق کے نہ جھکا
توہین سر تسلیم نہ کر

(غیور احمد رزمی)

اور ان ہی اصولوں پر ان کی شخصیت کی تعمیر ہوتی تھی۔ 8

حضرت غوث اعظمؒ کے اخلاق حسنہ کا یہ عالم تھا کہ اتنی بڑی رفعت شان کے باوجود کسی بچہ اور لونڈی کے پاس کھڑے ہونے اور فقراء کے پاس بیٹھنے اور ان کے کپڑوں سے جوئیں نکالنے میں کوئی عار محسوس نہیں فرماتے تھے۔ 9

خواجہ مودود چشتی کی تواضع و اخلاق کا یہ عالم تھا کہ جو بھی ضرورت مند آتا اس کو ہر قیمت پر راضی اور خوش کر کے واپس کرتے۔ چھوٹے بڑے ہر ایک سے سلام کرنے میں سبقت کرتے اور اس کی تعظیم کے لیے کھڑے ہو جاتے۔ یہاں تک کہ اپنے غلام اور لونڈی سے بھی یہی برتاؤ کرتے۔ بعض لوگوں نے اس کو غیر مناسب سمجھا تو فرمایا ہمارے نبی پاکؐ کی یہی سنت ہے۔ حضورؐ کا یہ معجزہ تھا کہ سلام کرنے میں کبھی کسی نے آپ سے

---

8۔ ("تاریخ مشائخ چشت" ج 1' ص 367-368' طبع ادارہ ادبیات' دلی)

9۔ ("الطبقات الکبری للشعرانی" ص 128' طبع مصر)

سبقت نہ کی پھر میں کیوں نہ ایسا کروں۔ 10

## شیخ احمد کبیر الرفاعیؒ اور کمال حُسن اخلاق

شیخ احمد کبیر الرفاعی کا شمار کبار صوفیاء کرام میں ہوتا ہے۔ بڑے بڑے علماء و مشائخ نے ان کے سامنے زانوئے تلمذ تہہ کیا اور ان کی بابرکت صحبت سے فیض پایا۔ اتنی بڑی جلالت شان اور قدر و منزلت کے باوجود حضرت شیخ کی تواضع، انکساری اور انسانی ہمدردی و خیرخواہی کا یہ عالم تھا کہ "ام عبیدہ" نامی بستی (جہاں آپ کا قیام تھا) میں لنگڑے اور لنجے لوگوں کے پاس از خود تشریف لے جاتے، انہیں کپڑے دھو دیتے۔ ان کے جسموں اور بستروں کو صاف کرتے پھر ان کے لیے کھانا لاتے اور ان کے ساتھ مل کر کھاتے۔ بعد ازیں گھنٹوں ان کے پاس بیٹھے رہتے اور ان سے دعا کراتے۔ فرمایا کرتے تھے، ایسے معذور لوگوں کے پاس جانا اور ان کی خدمت کرنا مستحب نہیں بلکہ واجب ہے۔

تواضع کا یہ عالم تھا کہ ایک مرتبہ کچھ بچوں کے پاس سے گزرے، یہ بچے کھیل رہے تھے۔ آپ کو دیکھ کر اور ڈر کر وہاں سے بھاگ گئے۔ آپ ان کے پیچھے گئے اور فرمایا: مجھے معاف کر دو کہ میری وجہ سے تمہارا کھیل متاثر ہوا۔ واپس آؤ اور اپنی جگہ پر اسی طرح کھیلو جس طرح پہلے کھیل رہے تھے۔ نزدیک یا دور کسی بستی میں کسی مریض کا پتہ چلتا تو اس کی عیادت کے لیے تشریف لے جاتے۔ رستے میں اندھے لوگوں کا انتظار کرتے رہتے، کسی اندھے کو دیکھتے تو اس کا ہاتھ پکڑ کر اسے منزل مقصود تک پہنچاتے۔ کسی بزرگ اور سفید ریش کو دیکھتے تو اس کے گھر تشریف لے جاتے اور گھر والوں سے اس کی تعظیم و توقیر کی وصیت فرماتے۔ کسی سفر سے واپس تشریف لے آتے اور "ام عبیدہ" بستی کے قریب پہنچتے تو اپنے پاس رکھی ہوئی رسی کو نکالتے، جنگل سے لکڑیاں اکٹھی کرتے اور رسی میں لکڑیوں کا گٹھا باندھتے۔ ان کی دیکھا دیکھی آپ کے ہم سفر فقراء بھی لکڑیاں جمع کرتے۔ یہ تمام لکڑیاں بستی کی بیوہ عورتوں، مساکین، مریض، اندھے اور لنجے لوگوں میں تقسیم فرما دیتے۔ برائی کا بدلہ کبھی برائی سے نہ دیتے۔ 11

## شاہ کلیم اللہؒ اور حُسن اخلاق کی تلقین

---

10۔ ("سیر الاقطاب اردو" ص 11، طبع کراچی)

11۔ الطبقات الکبری للشعرانی" ص 143، طبع مصر)

شاہ کلیم اللہ جہاں آبادی (م 1142ھ) فرمایا کرتے تھے کہ ہمارا کام دلوں کو ایک جگہ کرنا ہے۔ اس میں جتنی بھی مشکلات پیش آئیں' ان کو خندہ پیشانی سے برداشت کرنا چاہیے۔ 12

دکن میں ایک بار کچھ لوگوں نے ان کو برا بھلا کہا' شاہ نظام الدین نے اس کی اطلاع ان کو دی تو جواب میں ارشاد فرمایا:

ہر کہ مارا بدیادمی کند ما مستحق زیادہ از انیم کہ اولطف کردہ کم دشنام می دہد' ماعفو کردیم شاہم عفو کنید۔ ("مکتوبات" ص 36)

کوئی شخص ہمیں برائی سے یاد کرتا ہے تو ہمیں اس سے کوئی شکایت نہیں۔ اس لیے کہ ہم اس سے زیادہ برائی کے مستحق ہیں۔ اس نے مہربانی کی اور ہمیں کم گالیاں دیں' ہم نے اسے معاف کر دیا تم بھی اسے معاف کر دو۔

ایک موقعہ پر نہایت موثر انداز میں اپنا نقطہ نظر اس طرح سمجھاتے ہیں:

"درویشی حقیقت میں لوگوں کی اسی جفاو قضا کے برداشت کرنے کا نام ہے اور اس پر صبر کرنا (درویشی ہے)' ورنہ خرقہ تو ہرکس و ناکس پہن سکتا ہے۔ اگر حقیقت میں تم ٹھیک ہو تو اس شخص کی برائی تم پر اثرانداز نہ ہوگی بلکہ وہی خود اس برائی میں گرفتار رہے گا۔ اگر حقیقت میں تم ہی خراب ہو تو اس کا تم کو برا کہنا تمہاری فلاح کا باعث ہونا چاہیے۔ 13

# خواجہ فخر دہلویؒ اور اصلاح اخلاق کی کوششیں

خواجہ فخر دہلوی کی اصلاح اخلاق اور مردم سازی کی کوششوں کے بارے میں نظامی صاحب نے نافع السالکین کے حوالے سے لکھا ہے:

"شاہ صاحب (فخر دہلوی) کی اخلاقی کوششوں کا مرکزی نکتہ یہی تھا۔ انہوں نے ہمیشہ اسی جدوجہد میں وقت گزارا کہ عوام کے اعمال درست کیے جائیں۔ فرمایا کرتے تھے کہ اس زمانہ میں آدمی بہت ہیں لیکن آدمیت نہیں۔ ایک جگہ فرماتے ہیں:

آدمی کم موجود شوند کہ اکثر صورت آدمی دارند وخصال آدمی ندارند آدمیت

---

12۔ ("مکتوبات کلیمی" ج 23' ص 27 مطبوعہ دہلی)

13۔ ("مکتوبات کلیمی" ص 9' بحوالہ "تاریخ مشائخ چشت" ج 5' ص 99 طبع ادارہ ادبیات' دلی)

عبارت از خوب خصائل و حمیدہ افعال است۔

فرمایا کرتے تھے کہ آدمی ہونا بہت مشکل ہے۔ "آدمی شدن بسیار مشکل است"۔ انتہا یہ تھی کہ کہا کرتے تھے کہ مسلک السلوک میں آدمی کی جو صفات لکھی ہیں وہ خود میرے اندر بھی نہیں ہیں۔

ملفوظات میں جگہ جگہ بری صحبت' غیبت' غرور' عیب جوئی' شراب نوشی' عشق بازی اور رشوت خوری سے بچنے کی ہدایت ہے اور بار بار ادب مہمان نوازی' نیکی' عجز و انکساری اور ایمان داری کا درس دیا گیا ہے۔ نافع السالکین میں شاید ہی کوئی ایسا صفحہ ہو جہاں اصلاح اخلاق پر زور نہ دیا گیا ہو - 14

شاہ صاحب چاہتے تھے کہ ان کے مریدوں میں عجز و انکسار کا مادہ پیدا ہو اور وہ شفقت و مہربانی کے ساتھ خلقت سے پیش آئیں۔ ارشاد ہوتا ہے:

"سالک را باید کہ ہمہ خلق راچہ شریف وچہ خسیس بہ شفقت و رحمت ناظر باشد تاحق تعالیٰ بروے رحمت کند"۔ 15

شاہ فخر صاحب کا اپنا ذاتی حال یہ تھا کہ ہر چھوٹے بڑے کی تعظیم کے لیے کھڑے ہو جایا کرتے تھے۔ حد یہ ہے کہ بستر علالت میں بھی اس معمول میں فرق نہ آتا تھا۔ مصیبت میں ہر شخص کی دستگیری کے لیے تیار رہتے تھے۔ لوگوں کی خوشی اور غم میں ہمیشہ شرکت فرماتے' اگر کسی غریب کے لیے کوئی تقریب یا غمی ہوتی تو خود کئی بار تشریف لے جاتے اور اپنے مریدین و معتقدین کو وہاں جانے کی ہدایت فرماتے تاکہ

"خاطر او مطمئن شود و غم ازیں تفقدات کریمانہ برطرف گردد"۔ 16

## شاہ سلیمان تونسوی اور اخلاق حسنہ کی تعلیم

خواجہ شاہ سلیمان تونسوی نے ایک سالک کے لیے اخلاق حسنہ کو کس قدر ضروری اور اخلاق مذمومہ سے بچنے کو کس طرح لازمی ٹھہرایا ہے۔ اس کا بیان صاحب نافع السالکین کے الفاظ میں پڑھیے:

"فرمایا کہ سالک کو چاہیے کہ ہر کسی سے لطف و احسان اور خلق و مروت سے

---

14۔ ("تاریخ مشائخ چشت" ص 630)

15۔ ("تاریخ مشائخ چشت" ص 632' طبع کراچی)

16۔ ("تاریخ مشائخ چشت" ج 5 ص 204' طبع دلی)

پیش آئے کیونکہ حسد اور کینہ اور جھگڑا عناد خدا تعالیٰ کی راہ سے روکتا ہے اور درویشوں کی عمدہ عادات میں سے ایک یہ بات بھی ہے کہ اخلاق مذمومہ سے پاک ہوتے ہیں۔ اسی لیے کہا گیا ہے کہ دس درویش ایک کملی میں سما سکتے ہیں لیکن دو بادشاہ ایک ملک میں نہیں سما سکتے۔ درویش سے وہ شخص مراد ہے جس نے اپنی خودی دور کر دی ہو اور بے نفس ہو اور بادشاہ سے مراد ہے جو کہ خود پرست ہو اور نفس کی خواہشات کے پیچھے پڑا ہوا ہو۔ نیز اس بارے میں فرمایا کہ ایک روز دو آدمی حضرت بابا صاحب گنج شکر رحمتہ اللہ علیہ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کی کہ ہم دونوں کے درمیان ایک معاملہ ہے' آپ کسی کو حکم دیں کہ ہمارے بیانات سن کر فیصلہ دے۔ چنانچہ حضرت بابا صاحب نے شیخ نظام الدین اولیاء اور شیخ بدرالدین رحمتہ اللہ علیہما کو فرمایا کہ ہر ایک کا بیان سن کر شریعت کے حکم کے موافق فیصلہ کر دے۔ پس دونوں بزرگوں نے جو جلیل القدر خلیفے اور تبحر عالم تھے۔ اپنے شیخ کے حکم کے مطابق ان دونوں کے آپس کے معاملے کو سنا اور حیران ہو کر اپنے شیخ کی خدمت میں واپس آگئے اور کہنے لگے کہ ان دونوں نے آپس میں کچھ اس طرح گفتگو کی ہے کہ اس کے سننے سے ہم پر وجد اور گریہ کی کیفیت طاری ہوگئی۔ شیخ قدس سرہ نے جواب میں فرمایا کہ یہ دونوں فرشتے تھے اور تمہاری تعلیم کے لیے آئے تھے۔ پس تم کو چاہیے کہ معاملہ و مقابلہ کے وقت بھی آپس میں اسی طرح لطف و نرمی سے پیش آؤ۔ کیونکہ درویشی کا اصل طریقہ یہی ہے۔ 17

## تصوف سراسر اخلاق کا نام

کشف المحجوب کے تیسرے باب میں حضرت علی ہجویری المعروف داتا گنج بخش رحمتہ اللہ علیہ نے علاوہ ازیں رسالہ قشیریہ' قوت القلوب اور دیگر تصوف کی کتابوں میں تصوف کی جو تعریف اور حقیقت بتائی گئی ہے' ان تعریفوں کو اگر ایک جگہ جمع کیا جائے تو اکثر تعریفات سے اندازہ ہو گا کہ تصوف محض چند رسومات کا نام نہیں۔ جیسا کہ ہمارے ہاں عام طور پر سمجھا جاتا ہے بلکہ تصوف سراسر اخلاق کا نام ہے۔ شیخ ابوالحسن نوری کا قول ہے:

لیس التصوف رسوما ولا علوما ولکنہ اخلاق ☆ 18

---

17۔ ("نافع السالکین" ملفوظات خواجہ سلیمان تونسوی ص 101-102)

18۔ ("کشف المحجوب" ص 41' (لاہور ایڈیشن)

"تصوف رسوم اور علم کا نام نہیں بلکہ اخلاق کا نام ہے"۔

خواجہ شاہ سلیمان تونسوی نے فرمایا:

التصوف هو الاخلاق الرضيته التصوف هو الحريته والفتوه و ترک التکلف والسخاء و بذل الدنيا☆ 19

"تصوف پسندیدہ اخلاق کا نام ہے۔ تصوف آزادی' جوانمردی' تکلفات کے چھوڑنے' سخاوت اور دنیا کے خرچ کرنے کا نام ہے"۔

اس کے علاوہ بھی متعدد صوفیاء نے تصوف کو اخلاق سے تعبیر کیا ہے۔ صوفیاء کے سوانح حالات زندگی اور ملفوظات کے مطالعے سے اندازہ ہوتا ہے کہ لوگوں کے اخلاق سنوارنے اور ان کی سیرتیں بنانے میں صوفیاء نے اہم کردار ادا کیا ہے۔ تصوف اعلیٰ اخلاق و کردار پیدا کرنے کی ایک عظیم الشان تحریک تھی۔

صوفیاء نے محض زبانی کلامی وعظ و نصیحت پر زور نہیں دیا اور نہ ہی اخلاق پر کتابیں تصنیف کی ہیں۔ نہ تحریری نقوش پیش کیے ہیں' نہ جبر سے کام لیا ہے بلکہ فضائل و محاسن اخلاق کا ایک محسوس پیکر اور مجسمہ بن کر دکھایا' جن کی ہر جنبش لب نے ہزاروں تصنیفات کا کام دیا۔ اور ان کے پاس بیٹھنے والے چلتی پھرتی اخلاق کی کتابیں بن گئے۔

## دل کی نجاست۔۔۔ جسم کی نجاست سے بد تر

صوفیاء کی کوشش صرف یہ نہ تھی کہ لوگوں کے ظاہری اعمال درست ہو جائیں بلکہ وہ چاہتے تھے کہ برائی کے سوتے ہی بند ہو جائیں' انسان کا دل برائی کی طرف راغب ہی نہ ہو کہ دل کی نجاست بدن کی نجاست سے بدرجہا بری ہے۔

حضرت شیخ رکن الدین ملتانی فرمایا کرتے تھے:

جنابت بر دو نوع است' جنابت
دل ست و جنابت تن و جنابت
تن از صحبت بازن حاصل شود'
و جنابت دل بصحبت ناہموار'
جنابت تن پاک باب شود' اما

19۔ (اردو ترجمہ "نافع السالکین" ملفوظات خواجہ تونسوی' ص 346' مطبوعہ شعاع ادب' لاہور)

جنابت دل بآب دیدہ محو گردو 20

"جنابت دو قسم کی ہوتی ہے۔ ایک جنابت دل کی' دوسری جنابت بدن کی۔ بدن کی جنابت وہ ہے جو عورت کے ساتھ صحبت کرنے سے حاصل ہو اور دل کی جنابت نالائقوں کی صحبت سے ہوتی ہے۔ بدن کی جنابت تو پانی سے پاک ہو جاتی ہے لیکن دل کی جنابت آنسوؤں سے دھوئی جاتی ہے"۔

## خواجہ اجل شیرازیؒ کا انوکھا ورد

صوفیاء کرام کی زندگیوں کا جو پہلو سب سے زیادہ توجہ کا مستحق ہے وہ ان کی تعلیم اخلاق ہے۔ جن مصنفین نے اوراد و وظائف اور کشف و کرامات کے افسانوں کو مرکزی اور بنیادی حیثیت دے دی ہے۔ انہوں نے تصوف کی حقیقت کو سمجھنے اور سمجھانے میں بڑی رکاوٹیں پیدا کر دی ہیں۔ خواجہ اجل شیرازی کا یہ واقعہ جو حضرت محبوب الٰہی نے ایک بار اپنی مجلس میں بیان فرمایا۔ مشائخ متقدمین کے لائحہ عمل' طریق کار اور مقصد حیات کا بہترین آئینہ دار ہے۔ امیر خورد کرمانی کے الفاظ میں ملاحظہ فرمایئے:

"ایک شخص خواجہ اجل شیرازی کی خدمت میں آیا اور مرید ہو کر خواجہ صاحب کے حکم کا منتظر تھا کہ اب مجھے نماز یا درود بتلاتے ہیں۔ خواجہ صاحب نے صرف یہ کہا کہ جو بات اپنے لیے پسند نہیں کرتا وہ اوروں کے لیے بھی پسند نہ کر اور اپنے لیے اس بات کی خواہش کر جس کی اوروں کے لیے خواہش کرتا ہے۔ مدت بعد جب وہ شخص پھر حاضر خدمت ہوا تو عرض کی' کہ میں فلاں روز آپ کا مرید ہوا تھا اور منتظر تھا کہ آپ مجھے نماز یا ورد کی بابت فرمائیں گے۔ لیکن آپ نے کچھ نہ فرمایا' اب بھی میں اسی بات کا منتظر ہوں۔ خواجہ صاحب نے فرمایا' اس روز تجھے کیا سبق دیا تھا؟ مرید حیران رہ گیا اور کچھ جواب نہ دیا۔ حضرت خواجہ صاحب نے مسکرا کر فرمایا' اس روز میں نے کہا تھا کہ جو بات اپنے لیے پسند نہیں کرتا وہ دوسروں کے لیے بھی نہ کر اور اپنے لیے اسی بات کی خواہش کر جس کی اوروں کے لیے کرتا ہے۔ چونکہ تو نے پہلا سبق یاد نہیں کیا۔ اب میں دوسرا سبق کس طرح سکھاؤں" 21

---

2۔ ("اخبار الاخیار" ص 64)

21۔ ("سیر الاولیاء" (مترجم) ص 283-284' مطبوعہ لاہور)

حقیقت یہ ہے کہ تصوف نام ہی خدمت خلق اور تعلیم اخلاق کا ہے۔ مشائخ متقدمین نے اس کو یہ ہی سمجھا تھا اور اس کے لیے اپنی زندگیاں وقف کی تھیں۔

## مرید کی ارادت کے سچا ہونے کی علامت

صوفیاء اپنے مریدین میں کس طرح کے اوصاف و اخلاق پیدا کرنا چاہتے تھے' اس کا اندازہ کتاب اللمع میں درج حضرت ابو سعید خراز رحمتہ اللہ علیہ کے اس بیان سے ہوتا ہے کہ آپ نے فرمایا:

"مرید کا ادب اور اس کی ارادت کے سچے ہونے کی علامت یہ ہے کہ اس پر رقت' شفقت' مہربانی' سخاوت غالب ہو اور بندگان خدا اور اس کی مخلوق کی ہر قسم کی ناپسند بات کو برداشت کرے تاکہ وہ بندگان خدا کے لیے زمین بن جائے۔ جس کے اوپر وہ دوڑیں اور اسے اپنے شیخ کے لیے ایک فرمانبردار بیٹے کی طرح ہونا چاہیے اور بچے کے سامنے مہربان باپ کی طرح اسے تمام مخلوق کے ساتھ بھی اسی طرح رہنا چاہیے کہ ان کی تکلیف سے اسے تکلیف ہو اور ان کے مصائب پر یہ غم ناک ہو' ان کی اذیت پر صبر کرے۔ کیونکہ سچے مریدوں سے اللہ تعالیٰ کا ارادہ یہی ہے کہ وہ مخلوق پر اسی طرح مہربان ہوں جس طرح اللہ مہربان ہے۔ مزید بر آں مرید کو انبیاء صدیقین اولیاء اللہ کے اور اللہ کے محبوبوں کے آداب کو اپنانا چاہیے تاآنکہ وہ حجابات جو اس کے اور اللہ کے درمیان ہیں' اٹھ جائیں۔ لہٰذا جب وہ ان آداب پر کاربند ہوگا اور ان اخلاق کو اپناتا رہے گا وہ اللہ تعالیٰ سے مدد کا طالب ہوگا۔ اللہ پر بھروسہ کیے ہوگا اور اس پر راضی ہوگا"۔ 22

## رہبانیت کی بجائے لوگوں کی کڑوی کسیلی سہنا

صوفیاء کرام پر "رہبانیت" "مردم بیزاری" "ترک دنیا" اور "ذہنی و جسمانی قُویٰ کو مضمحل" کر دینے کا جو اعتراض یا الزام لگایا جاتا ہے' دراصل بغض و عناد یا تحریک تصوف اور صوفیاء کے اصل مشن سے ناواقفیت کی بناء پر ہے۔ غار حرا میں تخلیہ والی سنت نبوی کے مطابق "تربیتی کورس" کے طور پر اگر کسی صوفی نے کچھ عرصہ عزلت اور گوشہ نشینی اختیار کی ہے تو اس کا مطلب یہ نہیں کہ وہ ہمیشہ مخلوق خدا سے لاتعلق رہے۔ جن لوگوں کی زندگی کا محور ہی محبت الٰہی عشق الٰہی اور اللہ ہی کے لیے جینا اور مرنا تھا اور

---

22۔ ("کتاب اللمع فی التصوف از ابو نصر سراج طوسی' ترجمہ ڈاکٹر پیر محمد حسن' ص 303)

جن کا مشن دہر میں اسم محمدؐ سے اجالا کرنا تھا' جن کی ہر حرکت اور ہر عمل سنت کے مطابق تھا اور جن کا ہر قدم اتباع نبوی میں اٹھتا تھا' کیسے ممکن تھا کہ وہ

لا رھبانیتہ فی الاسلام۔ 23

"اسلام میں کسی قسم کی رہبانیت نہیں"۔

اور

الخلق عیال اللہ فاحب الخلق الی اللہ من احسن الی عیالہ۔ 24

جیسے ارشادات نبوی کے سامنے ہوتے ہوئے خلق خدا سے کنارہ کش رہتے اور ان کے ساتھ دینی و دنیوی احسان نہ کرتے۔ دین و دنیا کی دوئی مغرب کی تقسیم ہے۔ اسلام اس تقسیم کو جائز قرار نہیں دیتا۔ پروفیسر نثار احمد فاروقی (شعبہ عربی' دہلی یونیورسٹی) نے لکھا ہے:

"مغربی علماء نے کلچر کو دو خانوں میں تقسیم کیا ہے: ایک کو وہ مادی کلچر کہتے ہیں' دوسرا روحانی کلچر ہے۔ اسلام اور دوسرے مذاہب کے طرز فکر میں ایک نمایاں فرق یہ ہے کہ وہاں روحانی کلچر' مادی کلچر کے تابع ہو جاتا ہے اور مادی تغیرات سے متاثر ہوتا ہے لیکن اسلام چاہتا ہے کہ ہمارا مادی کلچر یعنی ہماری معیشت یا ہمارا سماجی ڈھانچہ روحانی کلچر کا تابع دار بن کر رہے۔ اس کے بغیر اعلیٰ اقدار کا تحفظ ممکن نہیں۔ اس اعتبار سے ہمارے مشائخ خانقاہوں اور زاویوں میں بیٹھ کر بھی زندگی کے ہر شعبے پر اثرانداز ہوئے ہیں۔ انہوں نے یہ گوارا نہیں کیا کہ عزلت و رہبانیت کی زندگی گزاریں۔ یعنی وہ صرف اپنی نجات کے طالب نہیں ہوتے بلکہ پورے معاشرے کی فلاح و نجات چاہتے ہیں اور یہی تصوف کا مقصد ہے"۔

## خواجہ نظام الدین اولیاء کی گوشہ نشینی کی خواہش پر ایک مجذوب کی تنبیہہ

حضرت نظام الدین اولیاء رحمتہ اللہ علیہ کے ابتدائی زمانے میں بادشاہ اور امراء نے جمنا ندی کے کنارے اپنے محلات بنا لیے تھے۔ امرا کی ان ڈیوڑھیوں میں ہر طرح کی بداخلاقی' لہو و لعب اور لایعنی باتیں عام تھیں۔ بقول شخصے:

شاہد و شمع و شراب و شکرو نائے و سرود

---

23۔ ("موسوعۃ اطراف الحدیث' ج 7 تحت حرف لا بحوالہ کشف الخفاء للعجلونی)

24۔ "مشکوٰۃ" ص 425 طبع کراچی

حضرت نے یہ دیکھا تو پہلے یہ کیا کہ شہر کے کنارے کسی باغ میں جاکر تلاوت اور نوافل میں مشغول رہتے۔ پھر سوچنے لگے کہ اس شہر کو چھوڑ کر کہیں اور چلا جاؤں' یہاں کھلم کھلا فسق و فجور دیکھا نہیں جاتا۔ ایک دن اسی دھن میں پریشان بیٹھے تھے کہ ایک مجذوب نوجوان ملا۔ اس نے آپ کو دیکھ کر یہ اشعار پڑھے۔

آن روز کہ مہ شدی نمی دانستی
کانگشت نماے عالمے خواہی شد

امروز کہ زلفت دل خلقے بر بود
درگوشہ نشستنت نمی دارد سود

پھر اس نوجوان نے کہا کہ "اول تو (بحیثیت شیخ) مشہور نہیں ہونا چاہیے' جب شہرت ہوئی تو پھر ایسے بنو کہ قیامت کے دن رسول علیہ السلام کے سامنے شرمندہ ہونا نہ پڑے۔ یہ کوئی قوت اور حوصلہ نہیں ہے کہ خلق سے کنارہ کشی کر لی اور حق سے مشغول ہو گئے۔ ہمت اور حوصلہ تو یہ ہے کہ باوجود خلق حق سے مشغول رہیں"۔ ("سیرالاولیاء" ص 111) یہ باتیں حضرت نے گرہ میں باندھ لیں اور طے کر لیا کہ کچھ بھی ہو' میں شہر میں رہوں گا اور عوام و خواص کی اصلاح احوال کے لیے جو کچھ ہو سکے گا' کروں گا۔ 25

آپ نے غیاث پور ہی میں قیام کا فیصلہ کر لیا۔ یہ زمانہ نہایت عسرت اور تنگی میں بسر ہوا۔ بعض مرتبہ تین تین دن کے فاقے کرنے پڑے۔ 26 لیکن استغنا کا یہ عالم رہا کہ سلطان جلال الدین خلجی نے گاؤں پیش کرنے کی اجازت چاہی تو فرمایا: "مجھے اور میرے خدمت گاروں کو تمہارے گاؤں کی چنداں ضرورت نہیں' میرا اور ان کا خدا کارساز اور میرسامان ہے"۔ 27 بعد کو جب فتوح کا دروازہ کھل گیا' 28 اور ہزاروں آدمی ان کے لنگر سے کھانے لگے' اس وقت ان کا یہ حال تھا کہ مسلسل روزے رکھتے تھے اور

---

25- ("نقد ملفوظات" ص 222-223' مطبوعہ ادارہ ثقافت اسلامیہ' لاہور 1989ء)

26- ("سیرالاولیاء" ص 112-130' ابتدائی زمانہ کا حال مفصل درج ہے)

27- ("سیرالاولیاء" ص 122' (اردو ترجمہ)

28- ("خیرالمجالس مجلس نمبر 87) میں لکھا ہے کہ فتوح کا ایسا سلسلہ تھا کہ یہ معلوم ہوتا تھا کہ جمنا کا رخ ان کی خانقاہ کی طرف کر دیا گیا ہے)

سحری کے وقت اس لیے کھانا نہ کھاتے تھے کہ شہر میں کچھ لوگ بھوکے سو رہے ہوں گے۔ 29 خلق کی اس دردمندی نے انہیں اقلیم دل کا حکمراں بنا دیا۔ کوئی شخص اپنی لڑکیوں کے رشتہ کی وجہ سے پریشان ہوتا تو ان سے عرض حال کرتا۔ دل میں کوئی خلش ہوتی' بے اختیار غیاث پور کی طرف قدم اٹھنے لگتے۔ حضرت محبوب الٰہی رحمتہ اللہ علیہ ہر ایک کا درد و غم سنتے' اس کے زخموں پر مرہم لگاتے اور پھر بارگاہ خداوندی میں ایک ایک تکلیف اپنے اوپر طاری کر کے دعا فرماتے۔ کسی نے سچ کہا ہے ۔

چیست انسانی تپیدن در غم ہمسائگاں
از سموم نجد در باغ عدن پژماں شدن
خوار دیدن خویش را از خواری ابنائے جنس
در شبستاں تنگ دل از محنت زنداں شدن
آتش قحطے کہ در کنعاں بسوزد باغ و کشت
برفراز تخت مصر از تاب آں بریاں شدن

بابا فرید گنج شکر رحمتہ اللہ علیہ نے ان کے لیے دعا کی تھی کہ ایک ایسا درخت ہو' جس کے سایہ میں ایک خلق کثیر آسائش و راحت سے رہے۔ 30 تقریباً 50 سال تک انسانی دلوں نے اس طرح ان کی خانقاہ میں راحت و سکون حاصل کیا جیسے کوئی تھکا ہارا مسافر' تمازت آفتاب سے خستہ جان' ٹھنڈے اور سایہ دار درخت کے نیچے بیٹھ کر فرحت و اطمینان کا سانس لیتا ہے۔

حضرت محبوب الٰہی رحمتہ اللہ علیہ کی خانقاہ کا دروازہ ہر وقت کھلا رہتا تھا۔ امیر و غریب' عارف و عامی' شہری اور دیہاتی' بوڑھے اور بچے سب ہی ان کی خدمت میں حاضر ہوتے تھے۔ 31

امیر خسرو فرماتے ہیں ۔

در نظر اوز گدا و ملوک

---

29۔ ("سیر الاولیاء" ص 128)

30۔ ("سیر الاولیاء" ص 117' بحوالہ "تاریخ مشائخ چشت": 1 : 226-227' طبع ادارہ ادبیات' دلی)

31۔ ("تاریخ فیروز شاہی" از برنی ص 343)

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| در شدہ | بے | جادہ | **بسالک** | سلوک |
| بر در | او ہر | کہ | ارادت | نمود |
| زندہ | جاوید | شدار | مردہ | بود |

جو شخص جس وقت آپ سے ملنے کے لیے حاضر ہوتا اسی وقت بازیابی کی اجازت دی جاتی۔

## خواجہ نصیرالدین کی عزلت نشینی کی درخواست نامنظور

مولانا خواجہ نصیرالدین محمود چراغ دہلی رحمتہ اللہ علیہ جو بعد میں حضرت محبوب الٰہی رحمتہ اللہ علیہ کے خلیفہ اعظم اور اصلی جانشین ہوئے اور چراغ دہلی کے نام سے ان کا نام تمام دنیا میں روشن ہے۔ اس بات کے بڑے خواہش مند تھے کہ وہ کہیں کسی جنگل یا پہاڑ پر بیٹھ کر خدا کی یاد کریں۔ انہوں نے ایک دن امیر خسرو کو واسطہ بنایا اور کہلوایا کہ یہ پانچھ اودھ میں رہتا ہے۔ خلق کے ہجوم سے اپنی مشغولیت میں فرق پڑتا ہے۔ اگر اجازت ہو تو میں کسی صحرا یا پہاڑ پر رہ کر فراغ خاطر کے ساتھ خدا کی عبادت کروں۔ امیر خسرو نے جب یہ پیغام عرض کیا تو ارشاد ہوا' (کلام فارسی کا ترجمہ)

ان سے کہہ دو کہ تمہیں مخلوق ہی کے درمیان رہنا ہوگا۔ اور مخلوق کی بے مروتی اور بے رخی کو برداشت کرنا ہوگا۔ اور اس کا بدلہ سخاوت و ایثار سے دینا ہوگا۔ 32

## بدی کے مقابلے میں نیکی

یہ صوفیاء العیاذ باللہ "خود را فضیحت اوروں را نصیحت" نہ تھے بلکہ خود عملی طور پر سراپا محبت' رحمت' نرمی' عفو و درگزر' تواضع اور فیاضی و سخاوت تھے اور اپنے عمل سے ہی اپنے مریدین و معتقدین میں اخلاقی خوبیاں اپنانے کا جذبہ پیدا کرتے تھے۔ ان کا وعظ صرف زبانی کلامی نہیں بلکہ عملی وعظ تھا۔ وہ وہی بات کہتے تھے جس پر پہلے خود عمل کرتے تھے۔

---

32۔ ("تاریخ دعوت و عزیمت" حصہ سوم ص 149-148)

سلطان المشائخ خواجہ نظام الدین اولیاء رحمتہ اللہ علیہ کی مجلس میں ایک شخص چھری سمیت پایا گیا' جب اس بات کی اطلاع سلطان المشائخ کو ہوئی تو آپ نے کسی شخص کو اجازت نہ دی کہ اس شخص کو ستائے پھر اسے اپنے پاس بلا کر فرمایا کہ اس بات کا اقرار کرو کہ آئندہ کسی کو تکلیف نہ پہنچاؤ گے۔ اس نے اقرار کیا' پھر آپ نے اسے راستے کا خرچ دے کر رخصت فرمایا۔ بعد ازاں دشمنی کے بارے میں فرمایا کہ ظلم کو برداشت کر جانا بہ نسبت بدلہ لینے کے بدرجہا بہتر ہے پھر یہ شعر زبان سے ارشاد فرمائے۔

ہر کہ مارا رنج دارد راحتش بسیار باد
وآنکہ مارا خوار دارد ایزد اورا یار باد
ہر کہ او خارے نہد در راہ من از دشمنی
ہر گلے کز باغ عمرش بشگفد بے خار باد

پھر فرمایا' اگر کوئی شخص تمہارے راستے میں کانٹے رکھے اور تم بھی اس کے عوض کانٹا رکھو تو کانٹے ہی کانٹے ہو جائیں گے۔ عام لوگوں میں تو یہ دستور ہے کہ نیک کے ساتھ نیک اور بد کے ساتھ بد ہوتے ہیں' لیکن درویشوں میں یہ دستور نہیں۔ یہاں نیک و بد دونوں کے ساتھ نیک ہونا چاہیے۔ 33

حاضرین میں سے ایک نے عرض کیا کہ بعض لوگ آپ کو بر سر منبر برا بھلا کہتے ہیں اور ہم ایسا سننے کی تاب نہیں رکھتے۔ فرمایا' میں نے سب کو معاف کر دیا۔ جو مجھے برا بھلا کہتا ہے میں اسے معاف کر دیتا ہوں۔ چونکہ میں معاف کرتا ہوں' اس لیے تمہیں بھی لازم و مناسب ہے کہ معاف کر دو۔ 34

## نفس کے مقابلے میں قلب سے پیش آیا جائے

ایک مرتبہ حضرت محبوب الٰہی نے فرمایا کہ آدمی میں ایک قلب ہوتا ہے اور ایک نفس۔ جب بھی کوئی آدمی از راہ نفس پیش آئے تو اس سے از راہ قلب پیش آنا چاہیے۔ یعنی نفس میں لڑائی جھگڑا' شور غوغا اور فتنہ و فساد ہوتا ہے اور قلب میں سکون' رضا

---

33- ("سیرالاولیاء" (مترجم) ص 513-514)
34- ("ایضاً" ص 514)

خوشنودی اور نرمی و لطافت۔ جب کوئی از راہ نفس پیش آئے مگر (جواباً) اس کے ساتھ از راہ قلب پیش آئیں تو نفس مغلوب ہو جاتا ہے لیکن اگر کوئی شخص دوسرے کے نفس کا مقابلہ نفس ہی سے کرتا ہے تو پھر لڑائی جھگڑے اور فتنے کی کوئی حد نہیں رہتی۔ اس موقعہ پر تحمل و بردباری کی فضیلت کے بارے میں زبان مبارک سے آپ نے یہ شعر ارشاد فرمایا۔

زہر    بادی    چو کاہی    بلرزی

اگر    کو    ہی    بکاہی    ہم    نیرزی 35

"اگر تم ہوا کے ہر جھونکے کے ساتھ ایک تنکے کی طرح کانپنے لگو گے تو پھر پہاڑ ہو کر بھی ایک تنکے کے برابر قیمت نہ پاؤ گے"۔

## صوفی کے اوصاف و اخلاق

ایک صوفی اور مرد خدا کے اوصاف و اخلاق کیا ہوتے ہیں اور وہ کن صفات کا حامل ہوتا ہے۔ اس عظیم انسان کا تعارف شیخ شرف الدین یحیٰی منیری رحمتہ اللہ علیہ نے اپنے ایک مکتوب میں یوں کرایا ہے:

"اس کی رحمت و شفقت کا آفتاب ہر ایک پر چمکتا ہے۔ وہ خود نہیں کھاتا' لوگوں کو کھلاتا ہے۔ خود نہیں پہنتا' لوگوں کو پہناتا ہے۔ لوگوں سے اسے جو تکلیف پہنچتی ہے' اس کی طرف نگاہ نہیں کرتا' ان کے ظلم کو نہیں دیکھتا۔ اپنے پر ظلم کرنے والے کا شفیع ہوتا ہے۔ جفا کا بدلہ وفا سے دیتا ہے۔ گالی کا بدلہ دعا و ثنا سے دیتا ہے' تو جانتا ہے کہ یہ سب کچھ کیوں کرتا ہے۔ اس لیے کہ وہ محفوظ ہے اس کے دل کی فضا سے سوائے باد راحت کے خلق پر کوئی ہوا نہیں چلتی۔ وہ شفقت میں آفتاب کی طرح ہوتا ہے کہ جس طرح دوست پر چمکتا ہے اس طرح دشمن پر چمکتا ہے۔ تواضع میں زمین کی طرح ہوتا ہے کہ تمام مخلوق اس پر پاؤں رکھتی ہے۔ وہ کسی کے ساتھ جھگڑا نہیں کرتا۔ مخلوق پر دست درازی کرنے سے اس کا ہاتھ کوتاہ ہوتا ہے۔ تمام مخلوق اس کی عیال ہوتی ہے' لیکن وہ کسی کا عیال نہیں ہوتا۔ سخاوت میں دریا کی طرح ہوتا ہے' دشمن کو اسی قدر نوازتا ہے جس قدر دوست کو۔

---

35۔ ("فوائد الفواد (اردو ترجمہ) ص 262 طبع علماء اکیڈمی' لاہور)

جملہ مخلوقات پر رحمت ہی رحمت بن کر برستا ہے۔ کیونکہ وہ آزاد ہوتا ہے جو کچھ دیکھتا ہے' ایک ہی جگہ سے دیکھتا ہے۔ (یعنی تمام مخلوق کو اس ذات پاک سے منسوب سمجھتا ہے) اس کی آنکھ "اہل جمع" کی آنکھ ہوتی ہے۔ اس کے وجود کے اجزاء میں سے ہر ایک جزو کو اسی طرح خلعت پہنایا جاتا ہے جو ان اوصاف سے موصوف نہ ہو' اس کو طریقت میں کوئی مرتبہ و مقام حاصل نہیں ہوتا"۔ 36

حضرت باوا فرید گنج شکر رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا:

"درویشوں کا طریقہ تحمل ہے اور تحمل بھی اس قدر کہ اگر کوئی آدمی اس کی گردن پر ننگی تلوار رکھ دے یا مارے بھی اس سے راضی و خوش رہے۔ دم مارنا اور اس کے واسطے بددعا کرنا سزاوار نہیں"۔ 37

---

36۔ ("تاریخ دعوت و عزیمت" مؤلفہ سید ابوالحسن علی ندوی' حصہ سوم ص 212-213-214 (بحوالہ مکتوبات شیخ شرف الدین یحیٰی منیری' مکتوب ہفت و چہارم)

37۔ ("راحت القلوب" (ملفوظات باوا فرید گنج شکر مرتبہ خواجہ نظام الدین اولیاء) مجلس ہشتم شامل در مجموعہ ملفوظات خواجگان چشت' ص 165' طبع دہلی 1334ھ)

فصل دوم

# صوفیاء کے نزدیک دلجوئی کا مقام

اخلاق حسنہ میں سے ایک اہم اور بلند ترین خلق و عادت کسی کی دل آزاری نہ کرنا ہے۔ طریقت و معرفت اور تصوف میں یا دوسرے لفظوں میں صوفیاء کے نزدیک کسی کے دل کو دکھانا اسے بلاوجہ رنج پہنچانا یا تکلیف پہنچانا سب سے بڑا گناہ ہے اور اس کے مقابلے میں کسی کو خوش کرنا اور اس کی دلجوئی کرنا اس کی خدمت کر کے اس کے دل کو مٹھی میں لے لینا سب سے بڑی عبادت اور عظیم نیکی ہے۔ صوفیاء نے دلجوئی اور دلداری کے کیا نمونے چھوڑے ہیں۔ اپنے پرائے' دوست دشمن' موافق مخالف' واقف ناواقف لوگوں کے دلوں کو کس طرح موہ لیا ہے اور کس طرح ان کو خوش کیا ہے' کس طرح غمگین دلوں میں فرحت و سرور داخل کرنے کی کوشش کی ہے' اس کی تفصیل اور واقعات تو آگے آ رہے ہیں۔ یہاں صرف یہ بتانا ہے کہ صوفیاء نے دل آزاری سے بچنے کی کس قدر تاکید کی ہے اور اس کے مقابلے میں دلوں کو خوش کرنے پر کتنا زور دیا ہے۔

## طریقت کا رکن اعظم۔ دلجوئی

حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ایک روز والد ماجد (حضرت شاہ عبدالرحیم رحمتہ اللہ علیہ) ظہر کی نماز کے فوراً بعد اس فقیر کی طرف متوجہ ہوئے اور فی البدیہہ یہ دو شعر پڑھے ؎

گر تو راہ حق بخواہی اے پسر
خاطر کس را مرنجاں الحذر
در طریقت رکن اعظم رحمت است
ایں چنیں فرمود آں خیرالبشر

پھر فرمایا کہ دوات قلم لا کر اس کو لکھ لو کیونکہ حق سبحانہ و تعالیٰ نے یہ اشعار اچانک میرے دل میں القا فرمائے ہیں تاکہ تجھے وصیت کروں۔ 1

---

1۔ انفاس العارفین (اردو ترجمہ) ص 135

پروفیسر یوسف سلیم چشتی مرحوم کے الفاظ میں تصوف چونکہ سراپا اشتیاق الٰہی اور عشق الٰہی کا نام ہے، جس کالازمی نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ صوفی اسی (خدا) کو اپنا مقصود حیات بنا لیتا ہے۔ گفتگو کرتا ہے تو اسی کا' خیال کرتا ہے تو اسی کو' یاد کرتا ہے تو اسی کو' حکم پڑھتا ہے تو اسی کا' شفق کی سرخی میں' دریا کی روانی میں' پھولوں کی مہک میں بلبل کی آواز میں' تاروں کی چمک میں' صحرا کی وسعت میں' باغ کی شادابی میں غرض کہ تمام مظاہر فطرت اور مناظر قدرت میں اسے خدا ہی کا جلوہ نظر آتا ہے۔

سمایا ہے تو جب سے نظروں میں میری
جدھر دیکھتا ہوں ادھر تو ہی تو ہے

چنانچہ وہ کافر اور مومن' ہندو اور مسلمان' کالے اور گورے غرض کہ ہر شخص سے محبت کرنے لگتا ہے بقول علامہ اقبال ۔

بندۂ عشق از خدا گیرد طریق
می شود بر کافر و مومن شفیق

اگر کوئی صوفی کافر کو حقارت کی نگاہ سے دیکھتا ہے یا اس پر شفقت نہیں کرتا' اس کے ساتھ ہمدردی نہیں کرتا' اس کے دکھ کو اپنا دکھ نہیں سمجھتا تو وہ ہرگز صوفی نہیں ہے بلکہ بندۂ نفس ہے اور دنیا کو دھوکا دے رہا ہے۔

## ساری مخلوق خدا کا کنبہ

تصوف کا پہلا سبق یہ ہے کہ سب انسان اللہ کے پیدا کیے ہوئے ہیں' اس لیے مجازاً اللہ کا کنبہ ہیں۔ چنانچہ ارشاد نبوی بھی یہی ہے کہ "الخلق عیال اللہ"

یہ پہلا سبق تھا کتاب ہدی کا
کہ ہے ساری مخلوق کنبہ خدا کا

چونکہ ہر شئے میں اسی کا جلوہ ہے' ساری کائنات اس کی جلوہ گاہ ہے' ہر شئے سے وہی ظاہر ہو رہا ہے۔ اس لیے ہر انسان مظہر ذات و صفات ہے' اگر ہندو میں اس کا جلوہ ہے تو مسلمان میں بھی وہی جلوہ گر ہے۔ اس لیے صوفی جملہ افراد انسانی کو مظاہر ذات سمجھ کر سب سے یکساں محبت کرتا ہے۔

نتیجہ اس زاویہ نگاہ کا یہ نکلتا ہے کہ صوفی کے دل و دماغ سے تعصب' تنگ نظری' نفرت' حقارت' امتیاز رنگ و نسل' اختلاف عقائد و مذہب' فرقہ بندی' گروہ بندی' بیجا پاسداری اور ناحق کوشی یا باطل پسندی کے جذبات بالکل مٹ جاتے ہیں۔ اسی لیے وہ کسی کو آزار نہیں پہنچا سکتا۔ اس سے کسی کو رنج نہیں پہنچ سکتا۔ انسان تو انسان ہے' وہ تو حیوانات پر بھی رحم کرتا ہے بقول حافظ ؎

مباش درپئے آزار و ہرچہ خواہی کن
کہ در طریقت ما بیش ازیں گنا ہے نیست [1]

شیخ سعدی علیہ الرحمہ نے کہا تھا ؎

شنیدم کہ بندگان راہ خدا
دلے دشمناں ہم نہ کردند تنگ
ترا کے میسر شود ایں مقام
کہ بادوستانت خلاف است و جنگ
اے کہ تو از غم دیگراں بے غمی
نہ شاید کہ نامت نہند آدمی

ترجمہ:

(1) میں نے سنا ہے کہ بندگان خدا (اہل اللہ) اپنے مخالفین اور دشمنوں کے دل کو بھی نہیں دکھاتے۔

(2) اے مخاطب! تجھے یہ صوفیاء والا مقام کیسے مل سکتا ہے کہ تیرا تو اپنے دوستوں کے ساتھ بھی اختلاف اور جنگ ہے۔

(3) اے مخاطب جو دوسرے انسانوں کے غم سے بالکل بے فکر ہے' ایسی صورت میں تیرا نام آدمی رکھنا مناسب نہیں۔

## دل بدست آور کہ حج اکبر است

ماضی قریب کے ایک اسم بامسمی بزرگ جن کے علم تقوی روحانیت عاجزی تواضع' سادگی' زہد' عشق' محبت' غیرت دینی اور استغناء کو ایک دنیا جانتی ہے۔ میرا اشارہ شیخ

---

1 "تاریخ تصوف" از پروفیسر یوسف سلیم چشتی ص 13-14' طبع علماء اکیڈمی' لاہور

الاسلام خواجہ محمد قمرالدین سیالوی رحمتہ اللہ علیہ کی طرف ہے۔ آپ نے ایک موقعہ پر فرمایا:

"کسی کی دل شکنی کرنا جائز نہیں۔ ہمارے استاذ مولانا معین الدین اجمیری نے اس کے متعلق مندرجہ ذیل شعر سنایا تھا۔

ٹوٹا جو کعبہ کونسی یہ جائے غم ہے شیخ
کوئی قصر دل نہ تھا کہ بنایا نہ جائے گا 1

دلجوئی اور دلداری کا صوفیاء کے نزدیک کیا مرتبہ و مقام ہے اور اس کی کیا اہمیت ہے۔ اس کا کچھ اندازہ مولانا روم کے زبان زد عام ان اشعار سے لگایئے۔

دل بدست آور کہ حج اکبر است
از ہزاراں کعبہ یک دل بہتر است
کعبہ بنگاہ خلیل آزر است
دل گزر گاہے جلیل اکبر ست

غالباً میاں محمد علیہ الرحمہ کا پنجابی شعر ہے۔

مسجد ڈھا دے مندر ڈھا دے تے ڈھا دے جو کجھ ڈھیندا
پر اک دل بندے دا نہ ڈھائیں کہ رب دلاں وچ رہندا

## مومن کا قلب۔۔ اللہ کا عرش

حضرت بابا فرید الدین گنج شکر رحمتہ اللہ علیہ نے صوفیاء اور درویشوں کو زائرین کے دل رکھنے اور ان کی حاجات کو پورا کرنے کی عجیب انداز میں ترغیب دی ہے۔ فرمایا:

"اے درویش! خواجہ شمعون محب رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا کہ وہ کیسے ولی اللہ ہیں کہ اللہ کا عرش حاجت لے کر ان کے دروازے پر آئے اور وہ اندر بیٹھے رہیں اور اپنی طاقت بھر کام انجام نہ دیں۔ پس اے درویش! خواجہ شمعون کی مراد عرش سے یہی مومن

---

1 انوار قمریہ (ملفوظات خواجہ محمد قمرالدین) ص 179

کا دل رکھنا ہے کیونکہ حدیث میں آیا ہے کہ مومن کا قلب اللہ تعالیٰ کا عرش ہوتا ہے"۔ ۱

امام غزالی نے طہارت کی شرائط میں لکھا ہے:

"ایسی احتیاط جس سے کسی مسلمان کو تکلیف پہنچتی ہو' نہ کرنا چاہیے کیونکہ دل شکنی حرام ہے۔ اسی طرح اگر کوئی آدمی سلام کے بعد معانقہ کرنا چاہے ... ں کے جسم میں پسینہ ہو تو اس سے اس وقت بچنا قطعی ناجائز ہے۔ اس لیے کہ اخلاق حسنہ اور مسلمانوں سے قربت رکھنا ہزاروں احتیاطوں سے افضل تر ہے"۔ ۲

## مومن کی حرمت کعبہ سے بھی زیادہ

ایک مومن کا اللہ تعالیٰ کے نزدیک کیا مرتبہ ہے اور اللہ نے اسے کتنی شان دی ہے۔ اس کا اندازہ محسن انسانیت اور نبی محتشم صلی اللہ علیہ وسلم کی اس حدیث سے لگایئے:

**"عن عبداللہ بن عمرو" قال رایت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یطوف بالکعبۃ و یقول ما اطیبک واطیب ریحک! ما اعظمک واعظم حرمتک! والذی نفس محمد بیدہ لحرمۃ المومن اعظم عنداللہ حرمۃ منک' مالہ و دمہ 3**

"حضرت عبداللہ بن عمرو" فرماتے ہیں' میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ آپ کعبہ (بیت اللہ شریف) کا طواف کر رہے ہیں اور (بیت اللہ سے خطاب کرتے ہوئے یہ) فرما رہے ہیں کہ اے بیت اللہ! تو کتنا پاکیزہ ہے اور تیری ہوا (فضا) کتنی پاکیزہ ہے تو خود کتنی عظمت والا ہے اور تیری حرمت (عزت و احترام) کو اللہ نے کتنا عظیم بنایا ہے مگر اس ذات کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے۔ یقیناً مومن کی حرمت اللہ کے نزدیک تیری حرمت سے بھی زیادہ ہے' یعنی مومن کا مال اور خون (تجھ سے زیادہ حرمت والا ہے)۔

اسی مفہوم کا ایک اثر "جامع ترمذی" میں حضرت عبداللہ ابن عمرؓ سے بھی

---

1۔ اسرار الاولیاء (ملفوظات بابا فرید الدین گنج شکر) اردو ترجمہ ص 218 طبع' کراچی

2۔ اردو ترجمہ کیمیائے سعادت ص 147' مطبوعہ شیخ غلام علی' لاہور

3 سنن ابن ماجہ (ابواب الفتن) ص 290' طبع دہلی۔

منقول ہے۔[1] انہوں نے بھی یہ بات بلاشبہ حضور ؐ سے ہی سنی ہوگی۔

## ایذائے مومن۔۔۔ گناہ عظیم

انیس الارواح میں حضرت خواجہ غوب نواز اجمیری نے اپنے شیخ حضرت خواجہ عثمان ہارونی کا یہ ملفوظ مبارک نقل کیا ہے کہ "رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے کہ مسلمان کو رنجیدہ نہ کرو' کیونکہ اس کے سینے کے اوپر ستر پردے ہوتے ہیں اور ہر پردے پر ایک فرشتہ متعین ہے جو شخص کسی مومن کو رنج پہنچاتا ہے' وہ ان فرشتوں کو رنج پہنچاتا ہے۔ ابتداءً رنج فرشتوں کو پہنچتا ہے تب کہیں مومن کو پہنچتا ہے۔ اس کے بعد ارشاد فرمایا' جو شخص ایماندار کو تکلیف دیتا ہے ستر گناہ کبیرہ اس کے نامہ اعمال میں لکھے جاتے ہیں اور جو کسی مومن کا دل رنجیدہ کرتا ہے' اس کے واسطے ایک گھڑا از رنج و تعب دوزخ میں بنایا جاتا ہے اور سوائے منافق کے کوئی آدمی مومن کو ایذا نہیں پہنچاتا۔

اعاذنا اللہ منہ [2]

دلیل العارفین (ملفوظات خواجہ غوب نواز اجمیری رحمتہ اللہ علیہ) میں خواجہ غوب نواز اجمیری نے فرمایا ہے کہ مسلمان کو ایذا پہنچانے سے بڑھ کر کوئی گناہ نہیں اور اس کے لیے آیت قرآنی "والذین یؤذون المؤمنین والمؤمنات بغیر ما اکتسبوا فقد احتملوا بھتانا و اثما مبینا" سے استدلال فرمایا

(دلیل العارفین (مجلس چہارم) ص 62 طبع دہلی' 1324ھ)

## شاہ سلیمان تونسوی کی سالک کو نصیحت

خواجہ شاہ سلیمان تونسوی کے ملفوظات میں ہے کہ آپ نے فرمایا:

"سالک کو چاہیے کہ لوگوں کا بوجھ اٹھائے اور حوصلہ سے کام لے کسی کو ناراض نہ کرے بلکہ ہر ایک کو خوش رکھے' کیونکہ لوگوں کو خوش رکھنا نزول رحمت کا باعث ہے۔ جیسا کہ حدیث شریف میں آیا ہے:

ارحموا ترحموا۔

---

1 جامع ترمذی (ابواب البر والصلۃ) ص 297' طبع کراچی۔

2۔ "انیس الارواح (مجلس ہفتم) ص 24' طبع دہلی 1324ء' در مجموعہ ملفوظات خواجگان چشت از مولانا غلام احمد خان

"اور دوسروں پر رحم کرو تاکہ تم پر رحم کیا جائے"۔
چنانچہ شیخ عطار قدس سرہ نے فرمایا۔

بردباری و وفاداری گزیں
تاشود اسپ مراوت زیرزیں
خاطر کس را مرنجاں اے پسر
ورنہ خوردی زخم برجاں اے پسر 1

## خواجہ قطب کی بابا صاحبؒ کو دلجوئی کی تلقین

مناقب المحبوبین کے مولف نجم الدین سلیمانی نے قبلہ عالم خواجہ نور محمد مہاروی رحمتہ اللہ علیہ کے حوالے سے لکھا ہے:

"ایک دفعہ عین تعویذ لکھتے وقت آپ نے فرمایا کہ حضرت بابا فرید گنج شکر نے اپنے شیخ و مرشد کو لکھا کر اکثر پنجاب کے آدمی تعویذ کے لیے آتے ہیں۔ حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکیؒ نے جواب دیا کہ کام تیرے ہاتھ میں نہیں ہے' خدا کے ہاتھ میں ہے۔ خدا کا اسم لکھ کر دے دیا کرو۔ اس کے بعد حضرت قبلہ نے فرمایا کہ اس کا ایک فائدہ تو نقد ہے کہ سائل کا دل خوش ہو جاتا ہے اور اسے تسکین حاصل ہو جاتی ہے۔
فرمایا' فقراء کا کام ہر کسی کو نیک بات کہنا اور دعا دینا ہے۔ آگے جو اس کے ساتھ ہونا مقدر ہے' ہو جائے گا۔ اللہ کے کام میں کسی نبی یا ولی کو دخل نہیں ہے۔ وہ خداوند عالم ہیں۔ اپنا کام کبھی جمال سے کرتے ہیں اور کبھی جلال سے"۔ 2

## ایک زائر کی عدم رعایت پر باوا صاحب کی تنبیہہ

صوفیاء کے ہاں حسن رعایت اور دل جوئی کی کتنی اہمیت اور کتنی تاکید ہے۔
صاحب سیرالاولیاء کے حوالے سے سنیئے' فرماتے ہیں:
ایک دن سلطان المشائخ دوپہر کو قیلولہ فرما رہے ہیں' کوئی حاجت مند کسی ضرورت سے آیا' اخی مبارک حضرت کے خادم نے اس کو ٹال دیا کہ حضرت قیلولہ فرما رہے

---

1۔ ترجمہ نافع السالکین' ملفوظات خواجہ سلیمان تونسوی ص 86
2 مناقب المحبوبین (ترجمہ) مرتبہ نجم الدین سلیمانی ص 117

ہیں۔ ادھر یہ واقعہ ہوا اور دوسری طرف نیند میں سلطان جی شیخ کبیر شکر گنج کو دیکھتے ہیں کہ فرمارہے ہیں:

''اگر درخانہ چیزے نیست بقدر وسع حسن رعایت آئند، واجب است ایں کجا آمدہ ست کہ چنیں خستہ دل را باز گردانید''۔

یعنی آنے والوں کے ساتھ برتاؤ تو اچھا ہونا چاہیے۔ نید سے چونک پڑے' اخی مبارک بلائے گئے۔ پوچھا کہ کوئی آیا تھا' بولے کہ ہاں میں نے حضرت کے آرام کا خیال کر کے واپس کر دیا۔ میر نے لکھا ہے:

''سلطان المشائخ بر وتفت کرد کہ خدمت شیخ المشائخ را درغضب دیدہ ام مراعتاب می کرد''۔

اس کے بعد عام حکم ہو گیا تھا کہ میں جس حال میں بھی رہوں' آنے والوں کی فوراً خبر ہونی چاہیے۔

''اگر درقیلولہ باشم مرا خبر کنی'' قیلولہ سے اٹھنے کے بعد اسی لیے عام عادت یہ تھی کہ دو سوال کرتے' ''کیے آں کہ سایہ گشت'' یعنی زوال ہو گیا' ظہر کی نماز کے متعلق سوال تھا' اور دوسرا یہ کہ ''آئندہ آمدہ ست نباید کہ منتظر باشد''۔ (ص 129)

## دلجوئی کے لیے مشائخ کا معمولی ہدایا کو قبول کرنا

خانقاہوں میں آنے والے لوگ اکثر کوئی نہ کوئی تحفہ لے کر حاضر ہوتے تھے۔ شیخ غریب لوگوں کے تحائف ایسی خوشی اور خندہ پیشانی سے قبول کرتے تھے کہ وہ اپنی غربت اور کم مائیگی کو بھول جاتے تھے اور جب خانقاہ سے واپس جاتے تو ان کے دل شیخ کی محبت سے لبریز ہوتے تھے۔ ایک شخص نے تین چیتل خواجہ نظام الدین اولیاء کی خدمت میں بھیجے' انہوں نے بڑی محبت سے یہ ہدیہ قبول فرمایا اور خود اپنے ہاتھ سے اٹھا کر پاس رکھ لیا اور شیخ شہاب الدین سہروردی کا یہ واقعہ بیان کیا کہ آپ حج سے واپس آئے تو اہل بغداد نے گرانقدر نذرانے آپ کی خدمت میں پیش کیے۔ ان میں ایک بڑھیا نے بھی اپنی چادر سے ایک درہم کھول کر شیخ کے سامنے رکھا' انہوں نے وہ درہم اٹھا کر تمام دوسرے تحفوں اور ہدیوں کے اوپر رکھ دیا اور جب وہ یہ ہدایا حاضرین میں تقسیم کرنے لگے تو شیخ جلال الدین تبریزی نے بڑھ کر وہ درہم اٹھا لیا۔ شیخ سہروردی نے دیکھا تو فرمایا:

''ایں ہمہ تو بردی''

سب کچھ تو تو لے گیا۔ 1

غرباء کے ساتھ دلنوازی کا یہ برتاؤ صوفیاء اور مشائخ کو ان کی آنکھوں کا تارا بنا دیتا تھا۔

شاہ نظام الدین اورنگ آبادی ابتدائی زمانے میں کسی شخص کی نذر قبول نہ کرتے تھے۔ جب شاہ کلیم اللہ صاحب کو اس کا علم ہوا تو انہوں نے فرمایا کہ دل شکنی اچھی نہیں ہے' جو شخص بھی خلوص کے ساتھ کوئی چیز پیش کرے اسے قبول کر لو اور محتاجوں کو دے دو۔ اس کے بعد وہ فتوحات قبول کرنے لگے۔ جمعہ کے دن جو نذر آتی تھی وہ قوالوں کو یا مجلس میں جو مستحق لوگ موجود ہوتے' ان کو دے دی جاتی۔ باقی دنوں میں جو آتا تھا وہ محتاجوں کو تقسیم کر دیا جاتا تھا۔

فخر الطالبین میں لکھا ہے کہ ان کے پاس اشرفی روپیہ پیسے علیحدہ علیحدہ کاغذ میں بندھے ہوئے رکھے رہتے تھے' جو محتاج آتا' اس میں سے دے دیتے تھے۔ فقیر کو ایک پیسہ سے زیادہ نہ دیتے تھے اور لوگوں کو اشرفیاں تک دے دیتے تھے اور فرمایا کرتے تھے کہ شریف کے لیے بڑی مشکل ہے۔ وہ شرم کے مارے بھیک بھی نہیں مانگ سکتا اور فاقہ کرتا ہے۔ ان لوگوں کا کیا ہے یہ تو در در پھر کر خوب جمع کر لیتے ہیں۔

حضرت محبوب الٰہی نے فتوح (نذرانوں) کا اصول "لا جدو لا رد و لا کد" بتایا ہے' یعنی مرید پر اپنی طرف سے نذرانہ مقرر نہ کرے اور اگر وہ خوشی سے دے تو رد نہ کرے اور اگر نہ دے تو اس سے کد نہ رکھے۔ 3

اسی کے موافق اہل طریقت کا ایک اور مقولہ یوں مشہور ہے کہ

"چو نیاید طمع نکنند و چوں بیاید منع نہ کنند و چوں بگیرد جمع نکنند"۔

## بادشاہوں کے نذرانوں سے گریز

امیروں اور بادشاہوں کے نذرانوں اور جاگیروں کو صوفیاء نے قبول کرنے سے عموماً بوجوہ گریز کیا ہے۔ حضرت بابا صاحب نے بلبن کی نذر کردہ جاگیر کے قبالے واپس کر دیئے تھے۔ خواجہ نظام الدین اولیاء کی خدمت میں بار بار جاگیر پیش کی گئی۔ آپ نے مسکرا

---

1۔ فوائد الفواد (اردو) ص 344' فارسی 180

2۔ تاریخ مشائخ چشت: ج 5 ص 167-168 طبع دلی۔

3۔ احسن الاقوال بحوالہ چشتی تعلیمات: ص 44' طبع لاہور۔

کر فرمایا:

"اگر میں اسے قبول کر لوں تو لوگ یوں کہا کریں گے کہ آج شیخ اپنا باغ دیکھنے گئے ہیں۔ آج کھیتوں کی نگرانی کرنے لگے ہیں' مجھے ان باتوں سے کیا سروکار"۔ پھر آنکھیں ڈبڈبا گئیں اور فرمایا کہ:

"ہمارے تو مشائخ نے بھی کبھی جاگیریں قبول نہیں کیں"۔ 1

بادشاہوں کی طرف سے جاگیریں قبول کرنا تو ایک طرف رہا' صوفیاء نے تو اہل دنیا کے ساتھ آمیزش اور امراء و سلاطین کے پاس آمدورفت کو بھی حرام ٹھہرایا ہے۔ 2

حضرت باوا فرید گنج شکر نے فرمایا ہے کہ حضرت عبداللہ سہل تستری کو ایک مرتبہ عراق کے بادشاہ کو دم کرنے کی خاطر اس کے پاس جانا پڑا تو انہوں نے اس کے کفارہ کے لیے سات برس تک لوگوں سے عزلت اختیار کی اور ارشاد فرمایا کہ بزرگان دین اور مشائخ کا فرمودہ ہے کہ "صحبۃ الاغنیاء للفقراء سم قاتل"

"فقراء کے لیے اغنیاء کی صحبت سم قاتل ہے"۔ 3

کسی صوفی اور فقیر کا تو غنی کے دروازہ پر جانا اچھا نہیں مگر غنی کا فقیر کے دروازے پر آنا بہت پسندیدہ ہے۔

"بئس الفقیر علی باب الامیر و نعم الامیر علی باب الفقیر"۔

شیخ بدرالدین غزنوی نے نظام الدین خریطہ دار ایک سرکاری عہدیدار سے خانقاہ تعمیر کرائی۔ مگر وہاں جب اقامت اختیار کی تو سکون نہ ملا۔ حضرت باوا صاحب کی خدمت میں حقیقت حال عرض کی تو فرمایا' جو شخص اپنے مشائخ کی سیرت و سنت پر نہیں چلتا' اس کا یہی حال ہوتا ہے۔ 4

حضرت غوث اعظم رضی اللہ عنہ کبھی کسی وزیر یا بادشاہ کے دروازے پر تشریف نہ لے گئے۔ کسی کے دروازے پر جانا تو بہت دور کی بات تھی۔ امیر کبیر اور کوئی سرکاری

---

1۔ فوائد الفواد (اردو) ص 218-219' طبع علماء اکیڈمی' لاہور۔

2۔ راحت القلوب (ملفوظات باوا صاحب مرتبہ خواجہ نظام الدین اولیاء) مجلس سوم۔

3۔ ایضاً

4۔ فوائد الفواد (اردو) ص 181-180

عہدہ دار بھی حاضر ہوتا تو کبھی اس کے لیے کھڑے نہ ہوتے۔ 1

یہ ان مشائخ کی مبارک زندگی تھی کہ تمام عمر کوئی جاگیر قبول نہیں کی' خزانہ جمع نہیں کیا۔ کوئی مستقل ذریعہ آمدن (کارخانے وغیرہ) پیدا نہیں کیا' سرکار دربار کو منہ نہیں لگایا۔ کوٹھیاں اور بنگلے نہیں بنائے جو کچھ مخلص عوام اور عقیدت مندوں کی طرف سے نذرانوں اور فتوحات کی صورت میں آیا' اسے فورا فقراء اور مساکین پر خرچ کر دیا اور جیسے خالی ہاتھ اپنے خالق کے پاس سے آئے تھے' ویسے ہی اس کے حضور میں پہنچ گئے' اسی کا نام "ترک تجرید" ہے اور اس کی مثال یہ ہے کہ جب بابافرید گنج شکر کا انتقال ہوا تو آپ کے گھر میں تجہیز و تکفین کا سامان بھی موجود نہ تھا۔ لحد کے لیے پکی اینٹوں کی ضرورت ہوئی حجرے کی ایک دیوار (دروازہ) ڈھاکر اس کی اینٹیں لحد مبارک میں لگائی گئیں۔ 2

ایک آج کل کے بعض مشائخ ہیں کہ سرکار دربار کا دم چھلہ بننے میں فخر محسوس کرتے ہیں۔ سرکار کی طرف سے جاگیروں کو قبول نہ کرنا اور پیش کش کو ٹھکرا دینا تو کجا وہ تو سرکار سے خود مطالبہ کرتے ہیں کہ ہمیں جاگیریں دی جائیں۔ غلام حیدر وائیں مرحوم کی وزارت اعلی کے دور میں ایک "تنظیم المشائخ" کے نمائندوں نے ایک اجلاس میں جس کی صدارت یہی "شیخ المشائخ" وزیراعلی کر رہے تھے' موصوف سے مطالبہ کیا تھا کہ جس طرح صحافیوں اور دیگر طبقوں کو حکومت پلاٹ دیتی ہے' مشائخ کو بھی پلاٹ دیئے جائیں۔ (انا للہ و انا الیہ راجعون)

زاغوں کے تصرف میں ہیں عقابوں کے نشیمن

اسی طرح ایک سیاسی جماعت کے علماء و مشائخ ونگ نے 31 اگست 96ء کو بعض وفاقی و صوبائی وزراء کے اعزاز میں استقبالیہ دیا' جس میں ایک تو عصر اور مغرب کی نمازیں گول کر دی گئیں۔ جب ایک آدمی نے نماز کی طرف توجہ دلائی تو اسے ڈانٹ دیا گیا۔ دوسرے اس استقبالیہ تقریب کے ہر مقرر نے مذکورہ ونگ کے صدر صاحب کے لیے حکومتی عہدہ کا مطالبہ کیا جس پر ایک وفاقی وزیر نے کہا کہ موصوف اپنے منصب کا خود ہی تعین کر لیں' ہم اس کا نوٹیفکیشن جاری کر دیں گے۔

---

1۔ الطبقات الکبری للشعرانی' ص 128 طبع مصر۔

2 فوائد الفواد (اردو) ص 399' طبع علماء اکیڈمی' لاہور۔

روزنامہ نوائے وقت کے مدیر "سررا ہے" نے اس پر پھبتی کستے ہوئے یہ لکھا تھا کہ "جب وفاقی اور صوبائی وزراء سامنے موجود ہوں تو علماء کو اس وقت خدا کہاں یاد آتا ہے۔ اس لیے اگر ان علماء حضرات نے عصر اور مغرب کی نمازیں گول کر دیں تو کیا ہوا' اپنے صدر کے لیے (جو خیر سے حافظ قرآن بھی ہیں) سرکاری عہدہ تو حاصل کر لیا۔ حضرت سلطان باہو رحمتہ اللہ علیہ نے بھی کہا ہے کہ مرشد کا دیدار لکھ کروڑ حجوں کے برابر ہوتا ہے۔ اس لیے اگر وزراء سامنے موجود ہوں تو نماز اور حج ساقط ہو جاتے ہیں۔" موصوف صدر کو نیا عہدہ مبارک ہو۔

گر مسلمانی ہمیں است کہ حافظ دارد
وائے گر پس امروز بود فردائے

"اگر مسلمانی اسی چیز کا نام ہے جو حافظ رکھتا ہے تو کاش آج کے بعد دوسرا دن طلوع نہ ہو"۔ (نوائے وقت لاہور' 2 ستمبر 1996ء)

## حضرت محبوب الٰہیؒ کا کمال اِستغناء

امیر خورد کرمانی نے خواجہ نظام الدین اولیاء کے بادشاہوں کی ملاقات سے گریز ایمانی جرأت اور کمال استغناء کے دو ایمان افروز واقعات بیان کیے ہیں۔ ان واقعات کا اس موقعہ پر ذکر عوام کے لیے بالعموم اور علماء و مشائخ کے لیے بالخصوص ایک سبق اور نمونہ کا کام دے گا۔ چنانچہ موصوف فرماتے ہیں۔

### پہلا واقعہ

میں (مصنف) نے اپنے والد بزرگوار سید محمد کرمانی رحمتہ اللہ علیہ سے سنا ہے کہ جن دنوں حق تعالیٰ نے سلطان المشائخ کو لوگوں میں ظاہر و مشہور کیا اور آپ کی عظمت و کرامت کا شہرہ آسمان پر فرشتوں کے کان تک پہنچا اور بڑے بڑے علماء مشائخ امراء اور بادشاہ آپ کے غلام ہوئے۔

قبلہ خسرواں روئے زمین
ہفت کشور ہمیشہ زیر نگین
تاج شاہاں خاک درگہ تو
سروراں خاک گشتہ در رہ تو
درگہ تست آسماں دگر

ماہ و خورشید پاسبانش نگر

تو حاسدوں کے دلوں میں حسد کا کانٹا چبھنے لگا اور انہوں نے بادشاہ وقت سلطان علاؤالدین خلجی کو سکھایا کہ سلطان المشائخ مقتدائے عالم ہوگئے ہیں۔ اور کوئی ایسا بشر نہیں' جو ان کے دروازے کی مٹی کو اپنا تاج سر نہ بناتا ہو۔ حکیم ثنائی نے کیا اچھا کہا ہے۔

ہر کہ او خاک نیست بر در او
گر فرشتہ است خاک بر سر او

اور سلطان المشائخ کی نعمتوں کا دستر خوان بہشتی نعمتوں کا رشک ہے۔ ایسی ایسی باتیں بادشاہ کے ذہن نشین کیں کہ ایسا نہ ہو کہ ان کے سبب سے بادشاہ کی سلطنت میں خلل آئے۔ جیسا کہ گذشتہ زمانے میں بعض بادشاہوں کی سلطنت اسی فرقہ کے سبب برباد ہوئی ہے۔ جب اسی قسم کی بہت سی باتیں بادشاہ کو کہی گئیں تو بادشاہ نے جو سخت غیور تھا اور ایک ہی خیال سے بہت سی خلقت کو تہ تیغ کیا کرتا تھا اور کئی گھرانے برباد کرایا کرتا تھا۔ دل میں خیال کیا کہ ممکن ہے یہ بات سچ ہو۔ کیونکہ میرے تمام مقرب' ملازم اور متعلقین اس کے مرید و معتقد ہیں۔ کسی بزرگ نے کیا اچھا کہا ہے۔

متابعند ترا چوں سپہر خورد و بزرگ
مسخرانند ترا چوں زمانہ پیر و جواں

کوئی ایسی تدبیر کرنی چاہیے جس سے معلوم ہو جائے کہ فی الواقعہ شیخ صاحب کا دلی مدعا ملک گیری کا ہے یا نہیں۔ اس مطلب کے لیے اس نے ایک مسودہ تیار کیا جس میں امور سلطنت کے متعلق آپ کی رائے اور حکم طلب کیا۔ لکھا کہ چونکہ سلطان المشائخ اہل عالم کے مخدوم ہیں اور دینی اور دنیاوی ضرورت کے وقت آپ سے ملتمس ہوتے ہیں۔ حق تعالیٰ نے دنیاوی سلطنت کی باگ بندہ کے ہاتھ میں دے رکھی ہے۔ اس لیے مجھے مناسب ہے کہ ہر ایک کام میں آپ کی رائے پر عمل کروں۔ اس واسطے عرض پرداز ہوں کہ جس کام میں میری بہتری ہو' فرماویں تاکہ اس پر عملدرآمد کیا جائے۔ کیونکہ اس پر میری سلطنت اور جان کی حفاظت مبنی ہے' کسی بزرگ نے کیا اچھا کہا ہے۔

تا کمر خدمت تو بر نہ بست
چرخ بخورشید نشد تاجور

اس واسطے جناب کی خدمت میں چند امور پیش کیے جاتے ہیں۔ آپ خود دست مبارک سے ان کے بارے میں اپنی رائے لکھ بھیجیں تاکہ آپ کے حکم پر عمل کیا جائے۔ کسی بزرگ نے کیا اچھا کہا ہے۔

اری الاسود المشکلات تمرقت
ظلماتها عن رائه المستوقد

(ترجمہ) میں مشکل امور کو دیکھتا ہوں۔ اس کی عقل کی روشنی سے ان مشکلات کی تاریکیاں دور ہوتی ہیں۔ کسی بزرگ نے کیا اچھا کہا ہے۔

آسائش و آرائش خلائق جہاں
در طلعت مبارک ورائے متین تست

جب یہ مسودہ تیار ہو چکا تو خضر خان کو جو اس کا بڑا چاہیتا بیٹا اور سلطان المشائخ کا مرید تھا، بلا کر کہا کہ یہ کاغذ لے جا اور میرا سلام عرض کر کے یہ پیش کرنا۔ جب اس نے حاضر خدمت ہو کر وہ کاغذ سلطان المشائخ کے ہاتھ میں دیا، آپ نے مطالعہ کیے بغیر حاضرین کو فرمایا کہ ہم دعا کرتے ہیں۔ پھر فرمایا کہ درویشوں کو بادشاہی امور سے کیا واسطہ۔ میں درویش ہوں۔ شہر کے گوشے میں زندگی بسر کرتا ہوں اور مسلمان بادشاہوں کی دعا گوئی میں مشغول ہوں۔ اگر بادشاہ اس بارے میں کچھ لکھے گا تو اللہ تعالیٰ کی زمین وسیع ہے۔ میں یہاں سے اٹھ کر کسی اور شہر میں بسر کر لوں گا۔ جب خضر خان نے یہ جواب سلطان علاؤالدین کو سنایا تو بادشاہ نہایت خوش ہوا اور کہا، میں جانتا تھا کہ اس کام کو جناب سلطان المشائخ سے کچھ نسبت نہیں۔ لیکن دشمن مجھے مردان خدا سے لڑانا چاہتے تھے۔ اگر یہ بات ہو جاتی تو ملک برباد ہو جاتا۔ بعد ازاں بادشاہ نے سلطان المشائخ سے بار بار معافی مانگی اور کہلا بھیجا کہ میں جناب کا معتقد ہوں۔ میں نے جرات کی ہے، آپ معاف فرما دیں اور آپ اجازت دیں کہ میں آ کر قدم بوسی کا شرف حاصل کروں۔ سلطان المشائخ نے فرمایا، آنے کی کوئی ضرورت نہیں، میں غائبانہ دعا گوئی میں مشغول ہوں اور غائبانہ دعا کا بہت اثر ہوا کرتا ہے۔ سلطان علاؤالدین نے پھر ملاقات کے لیے التماس کی، آپ نے فرمایا کہ میرے گھر کے دو دروازے ہیں۔ اگر ایک سے بادشاہ اندر داخل ہو گا تو میں دوسرے کی راہ باہر نکل جاؤں گا۔

نیز میرے (مصنف) والد بزرگوار فرماتے تھے کہ سلطان جلال الدین انار اللہ

برہانہ نے اپنے عہد سلطنت میں بہتیرا چاہا کہ سلطان المشائخ تشریف لائیں' لیکن میسر نہ ہوا۔ یہاں تک کہ اس نے امیر خسرو شاعر کو جو اس کا مصحف دار تھا' گانٹھا کہ بغیر اجازت سلطان المشائخ کی خدمت میں حاضر ہوں۔ امیر خسرو نے بادشاہ کے بھید کو ظاہر کرنے میں اپنی جان کی پرواہ نہ کی اور سلطان المشائخ کو اطلاع دے دی کہ کل بادشاہ قدم بوسی کے لیے حاضر خدمت ہو گا۔ آپ نے سنتے ہی اجودہن جانے کی تیاری کی اور روانہ ہوگئے۔ جب یہ خبر بادشاہ نے سنی تو امیر خسرو پر سخت ناراض ہوا کہ تو نے ہمارا بھید ظاہر کر دیا' سلطان المشائخ کی قدم بوسی سے محروم رکھا۔ امیر خسرو نے کہا' آپ کی ناراضگی سے مجھے جان کا خطرہ ہے' لیکن سلطان المشائخ کی ناراضگی ہونے سے ایمان کے سلب ہونے کا اندیشہ ہے۔ بادشاہ دانا تھا' اس جواب کو پسند فرمایا۔ 1

## دوسرا واقعہ

جن دنوں سلطان علاؤالدین **خلجی** کے بیٹے سلطان قطب الدین نے سلطان المشائخ سے جھگڑنا چاہا اور جھگڑے کا ایک باعث یہ تھا کہ سلطان قطب الدین نے ہی جامع مسجد نئی بنوائی اور پہلے جمعہ کو تمام مشائخ اور علماء کو طلب کیا کہ اس جمعہ کی نماز اس مسجد میں ادا کریں۔ سلطان المشائخ نے کہلا بھیجا کہ ہمارے پاس ہی مسجد ہے اور یہاں جمعہ ادا کرنا زیادہ اچھا ہے۔ ہم یہیں ادا کریں گے۔ چنانچہ آپ نہ گئے۔ دوسرا باعث بس جھگڑے کا یہ تھا کہ رسم تھی کہ ہر ماہ کی پہلی تاریخ کو تمام امام اور مشائخ اور امراء و وزراء نئے چاند کی مبارکباد دینے کے لیے بادشاہ کے ہاں جایا کرتے تھے۔ لیکن سلطان المشائخ نہیں جایا کرتے تھے۔ آپ اقبال نامی خادم کو بھیج دیا کرتے۔ حسب معمول جب اقبال آیا' تو مدعیوں اور حاسدوں نے موقعہ پا کر بادشاہ سے کہا کہ دیکھو آپ کے فرمان کے مطابق سلطان المشائخ نے نہ جمعہ کی نماز نئی مسجد میں ادا کی اور نہ مبارکباد دینے کے لیے آئے بلکہ خادم کو بھیج دیا۔ بادشاہ نے بادشاہی کے غرور میں آکر کہا کہ اچھا اگر اگلے مہینے نہ آئیں گے تو ہم جس طرح بلوایا کرتے ہیں' بلوا لیں گے۔ جب سلطان المشائخ نے یہ بات سنی تو آپ نے کچھ نہ کہا اور اپنی والدہ محترمہ کی قبر پر گئے اور عرض کی کہ اس بادشاہ کی نیت مجھے تکلیف پہنچانے کی ہے۔ اگر اگلے مہینے کی پہلی تاریخ تک اس کا کام تمام نہ ہوا تو میں آپ کی زیارت کو نہیں آیا کروں گا۔ آپ نے نازونیاز سے یہ بات اپنی والدہ ماجدہ سے کہی اور گھر چلے آئے۔ آپ کے یار بادشاہ کی بات سے سخت ناراض و مشوش تھے۔ جوں جوں مہینہ قریب ہوتا' مخلصوں کی توجہ

---

1- سیرالاولیاء (اردو) ص 118 تا 120

زیادہ ہوتی جاتی، لیکن سلطان المشائخ اس بھروسے پر خاطر جمع تھے کہ میں نے والدہ ماجدہ سے کہہ دیا ہے۔ آپ سجادہ کرامت پر قائم تھے کہ دیکھئے غیب سے کیا ظہور آتا ہے۔ جب چاند نکلا اور خلقت اس بات کی منتظر ہوئی کہ صبح بادشاہ کی طرف سے سلطان المشائخ کو بلایا جائے گا تو اسی رات آسمان سے بادشاہ کی جان پر بلا نازل ہوئی۔ یعنی خسرو خاں بلغاک نے سلطان المشائخ کے دشمن کا سر تن سے جدا کیا۔ بدن کو محل پر پھینک دیا اور سر نیزے پر رکھ کر خلقت کو دکھلایا۔ شیخ سعدی نے کیا اچھا کہا ہے:

اے رو بہک نشستی بجائے خویش
باشیر پنجہ کردی و دیدی سزائے خویش 1

---

1۔ سیر الاولیاء ص 133-134 (اردو ترجمہ)

فصل سوم

# صوفیہ کے نزدیک خدمت خلق کی اہمیت

طریقت بجز خدمت خلق نیست
بتسبیح و سجادہ و دلق نیست

## عبادت کا مفہوم

مخلوق خدا کی خدمت کرنا' ان کے کام آنا' ان کے مصائب و آلام کو دور کرنا' ان کے دکھ درد کو بانٹنا اور ان کے ساتھ ہمدردی و غمخواری اور شفقت کرنے پر شریعت نے کتنا زور دیا ہے۔ یہ خدمت خلق اور شفقت علی الخلق کتنی بڑی نیکی اور کتنی بڑی عبادت ہے۔ قرآن و حدیث کی روشنی میں اس کا کیا مقام ہے' یہ ایک مستقل لمبا چوڑا موضوع ہے' جس کی یہاں قطعاً گنجائش نہیں۔ تاہم اتنی بات عرض کر دینا ضروری ہے کہ قرآن کے مطابق انسان کی تخلیق کا مقصد عبادت الٰہی ہے۔ ارشاد ربانی ہے:

وما خلقت الجن والانس الا لیعبدون ☆ (سورہ الذاریات: 56)

"اور میں نے جنات اور انسانوں کو پیدا ہی اسی غرض سے کیا ہے کہ وہ میری عبادت کریں"۔

مفسرین نے لکھا ہے کہ عبادت سے یہاں مراد فقہ کی کتاب العبادات والی عبادت پنجگانہ مراد نہیں بلکہ اپنے وسیع و عام مفہوم میں طلب رضاء الٰہی کے مترادف مراد ہے۔ امام رازی نے کہا ہے کہ ساری عبادتوں کا خلاصہ صرف دو چیزیں ہیں۔ ایک امر الٰہی کی تعظیم دوسرے خلق خدا پر شفقت۔ دوسرے لفظوں میں حقوق اللہ اور حقوق العباد کی ادائیگی۔ تفسیر کبیر میں ہے:

ما العبادہ التی خلق الجن والانس لھا قلنا التعظیم لامر اللہ والشفقہ علی خلق اللہ فان ھذین النوعین لم یخل شرع منھما☆

"وہ عبادت کیا ہے جس کے لیے جنوں اور انسان کو پیدا کیا گیا تو ہم کہیں گے کہ یہ امر الٰہی کی تعظیم اور خلق خدا پر شفقت کا نام ہے۔ کیونکہ یہ دو چیزیں ایسی ہیں جن سے کوئی شریعت خالی نہیں رہی"۔ 1

---

1۔ بحوالہ مولانا عبدالماجد دریا آبادی: تفسیر ماجدی: 2:45 (تحت آیت)

عبادت کے مفہوم میں وسعت کا اندازہ قرآن مجید کی ایک دوسری آیت سے بھی لگایا جا سکتا ہے۔ سورہ البقرہ میں ارشاد ہوا:

(ترجمہ): "نیکی یہی نہیں ہے کہ تم اپنا منہ مشرق یا مغرب کی طرف پھیر لو بلکہ اصل نیکی یہ ہے کہ کوئی شخص اللہ' قیامت کے دن' فرشتوں' (آسمانی) کتابوں اور پیغمبروں پر ایمان لائے اور اس کی محبت میں مال صرف کرے قرابت داروں' یتیموں' مسکینوں' راہگیروں اور سائلوں پر اور گردنوں کے آزاد کر دینے میں"......(سورہ البقرہ:177)

## حقیقت عبادت

یہ ملت اسلامیہ کی بہت بڑی بدقسمتی ہے کہ اس نے صرف نماز' روزہ' حج اور زکوۃ کو ہی عبادت کا حدود اربعہ سمجھ رکھا ہے اور اخلاقیات' معاملات اور معاشرت کو دین کے دائرہ سے نکال دیا ہے۔ حالانکہ یہ بھی جزو دین ہیں اور اسلام کے اندر ان کی بھی اتنی ہی اہمیت ہے' جتنی ایمانیات کی ہے۔ فرق صرف اتنا ہے کہ ایمانیات کا تعلق انسان کی ذات سے ہے اور معاملات و اخلاقیات کا تعلق پوری قوم' پورے سماج اور سارے معاشرہ سے ہے جس کی وجہ سے معاملات اور اخلاقیات کو ایمانیات پر فوقیت حاصل ہے۔

نماز' روزہ' حج اور زکوۃ اگرچہ ارکان اسلام میں سے ہیں اور اسلام کی ساری کی ساری عمارت انہی ستونوں پر کھڑی ہے مگر یہ ارکان اسلام بذات خود عبادت نہیں' محض عبادت کی صورتیں ہیں۔ نماز اسلام کا اہم ترین فریضہ ہے۔ اس کے اوقات مقرر ہیں۔ مقررہ وقت پر نماز پڑھنا باعث ثواب ہے اور اس کا نہ پڑھنا گناہ عظیم! لیکن اگر یہی فریضہ عین اس وقت ادا کیا جائے جبکہ سورج طلوع یا غروب ہو رہا ہو یا عین ہمارے سروں پر کھڑا ہو تو اس وقت نماز پڑھنا ناجائز ہے۔ اس سے معلوم ہوا کہ نہ نماز پڑھنا عبادت ہے اور نہ ممنوعہ اوقات میں نماز چھوڑنا عبادت ہے بلکہ جس نے نماز پڑھنے کا حکم دیا ہے اس کا حکم ماننا عبادت ہے۔ ماہ رمضان میں روزہ رکھنا فرض ہے اور اس کا بلاعذر شرعی ترک کرنا گناہ ہے۔ لیکن یہی روزہ اگر عید کے دن رکھا جائے تو حرام ہے جس سے ثابت ہوا کہ نہ روزہ رکھنا عبادت ہے اور نہ ممنوعہ دن روزہ ترک کرنا عبادت ہے۔ بلکہ روزہ کے متعلق حاکم حقیقی کا حکم ماننا عبادت ہے۔ سو عبادت دراصل اطاعت الٰہی کا نام ہے کہ اس نے جس طرح انسان کو زندگی بسر کرنے کا حکم دیا ہے اور اس نے جس قدر حقوق و فرائض مقرر کیے ہیں وہ ان کو کماحقہ ادا کرتا رہے تو اس کی ساری زندگی عبادت ہے' ورنہ بغاوت!

## خدمت خلق

غرض کہ اس امر میں اب شک و شبہ کی کوئی گنجائش نہیں رہی کہ عبادت صرف

نماز' زکوٰۃ' روزہ اور حج کا نام نہیں بلکہ ہر سانس پر' ہر قدم اور ہر معاملہ میں اطاعت الٰہی کا نام ہے اور اطاعت الٰہی میں حقوق اللہ اور حقوق العباد دونوں شامل ہیں۔ حقوق اللہ کے مقابلہ میں حقوق العباد کی فہرست بڑی طویل ہے۔ کہیں انسان کی اپنی ذات کے حقوق ہیں' کہیں والدین کے حقوق ہیں' کہیں اساتذہ کے حقوق ہیں' کہیں رشتہ داروں کے حقوق ہیں' کہیں دوستوں کے حقوق ہیں' کہیں ہمسایوں کے حقوق ہیں اور کہیں اہل عالم کے حقوق ہیں۔ یہاں تک کہ جانوروں تک کے حقوق ہیں اور انہی حقوق کی کما حقہ ادائیگی پر معاشرہ کی صحت اور حسن کا دارومدار ہے۔ حقوق اللہ کے مقابلے میں حقوق العباد کی زیادہ اہمیت ہے' کیونکہ یہ مخلوق حق تعالیٰ کی عیال ہے۔ ایک حدیث میں نبی اکرم ؐ نے فرمایا:

**الخلق عیال اللہ فاحب الخلق الی اللہ من احسن الی عیالہ۔** 1

"ساری مخلوق اللہ کا کنبہ ہے۔ اس لیے اللہ کے نزدیک تمام مخلوق میں سب سے زیادہ محبوب اور پسندیدہ آدمی وہ ہے جو اس کے کنبے (مخلوق) کے ساتھ نیکی کرے"۔

یہ پہلا سبق تھا کتاب ہدیٰ کا
کہ ساری مخلوق ہے کنبہ خدا کا

جتنی محبت ایک ماں کو اپنی اولاد سے ہوتی ہے' اس سے کہیں زیادہ محبت خالق کو اپنی مخلوق سے ہے۔ اور وہ اسی کو زیادہ مقبول رکھتا ہے جو اس کی مخلوق کو محبوب رکھے۔ اس کے دکھ سکھ کو اپنا دکھ سکھ سمجھے اور اس کی حتی الوسع خدمت کرتا رہے۔ اسی لیے علامہ اقبال نے فرمایا تھا۔

خدا کے بندے تو ہیں ہزاروں بنوں میں پھرتے ہیں مارے مارے
میں اس کا بندہ بنوں گا جس کو خدا کے بندوں سے پیار ہو گا

مثلاً آپ کا ملازم یا نوکر آپ کی لاکھ تابعداری اور اطاعت گزاری کرے لیکن آپ کی اولاد کو اچھا نہ سمجھے۔ اس سے کبیدہ خاطر رہے' اس کی خدمت کرنے کی بجائے اسے اذیت پہنچائے اور تکلیف دے' تو یقیناً آپ اس کی اطاعت گزاری کے باوجود اسے اچھا نہ سمجھیں گے۔ اس کو بار خاطر ہی سمجھیں گے۔ اسے اپنی نظر شفقت سے محروم رکھیں گے یا اسے نکال دیں گے۔ یہی معاملہ خالق و مالک کا ہے۔ نماز پڑھنا' روزے رکھنا' حج کرنا اور

1۔ مشکوٰۃ ص 425' طبع کراچی۔

زکوۃ دینا تو اسی طرح آپ کے فرائض ہیں جس طرح ایک سرکاری ملازم اپنی ڈیوٹی دیتا ہے۔ اگر وہ اپنے فرضِ منصبی کے علاوہ سوشل سرگرمی دکھاتا ہے اور راعی و رعایا کے تعلقات کو زیادہ خوشگوار بنانے کی کوشش کرتا ہے تو وہ یقیناً اپنے افسران بالا کی گڈبک میں آ جاتا ہے۔ اس لیے محض فرائض کی ادائیگی آپ کو عنداللہ اتنا محبوب و مقبول نہیں بنا سکتی، جتنا کہ آپ خلق خدا کی خدمت کے ذریعہ محبوب و مقبول بن سکتے ہیں۔ اس سے ثابت ہوا کہ سماج کی فلاح و بہبود، معاشرہ کی تعمیر و تطہیر، مخلوق خدا کی رضاکارانہ خدمت اسلام میں فرائض سے بھی زیادہ اہمیت رکھتی ہے۔

نوافل کے مقابلے میں فرائض کی حقوق اللہ کے مقابلہ میں حقوق العباد کی اہمیت اس لیے بھی ہے کہ مولا پاک تو غنی ہیں، وہ ہماری عبادت کے محتاج نہیں۔ اس کے پاس پہلے سے ہی فرشتوں کی ایک ایسی معصوم مخلوق موجود ہے جو ہر وقت عبادت میں مشغول رہتی ہے۔

درد دل کے واسطے پیدا کیا انساں کو
ورنہ طاعت کے لیے کچھ کم نہ تھے کرو بیاں

اب ایک حدیث شریف ملاحظہ فرمالیجئے جس سے اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ اسلام میں خدمت خلق کی کتنی بڑی اہمیت ہے۔ حضرت ابو ہریرہؓ سے مروی ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

"قیامت کے دن ایسا ہو گا کہ خدا ایک انسان سے کہے گا، اے ابن آدم! میں بیمار ہو گیا تھا، مگر تو نے میری بیمار پرسی نہ کی۔ بندہ متعجب ہو کر کہے گا، بھلا ایسے کیوں کر ہو سکتا ہے اور تو تو رب العالمین ہے۔ خدا فرمائے گا، کیا تجھے معلوم نہیں کہ میرا فلاں بندہ تیرے قریب بیمار ہو گیا تھا اور تو نے اس کی خبر نہیں لی تھی۔ حالانکہ اگر تو اس کی بیمار پرسی کے لیے جاتا تو مجھے اس کے پاس پاتا۔ (یعنی اس کی خدمت کرنے ہی میں میرے لیے خدمت گزاری تھی) اسی طرح خدا فرمائے گا، اے ابن آدم! میں نے تجھ سے کھانا مانگا تھا، مگر تو نے مجھے نہیں کھلایا، بندہ عرض کرے گا، بھلا ایسا کیسے ہو سکتا ہے کہ تجھے کسی بات کی احتیاج ہو؟ خدا فرمائے گا، کیا تجھے یاد نہیں کہ میرے فلاں بھوکے بندے نے تجھ سے کھانا مانگا تھا اور تو نے انکار کر دیا تھا۔ اگر تو اسے کھلاتا تو مجھے اس کے پاس پاتا"۔ 1

---

1۔ مسلم عن ابی ہریرۃ، مشکوٰۃ المصابیح کتاب الجنائز باب عیادۃ المریض و ثواب المرض ص 134-133، طبع کراچی۔

یہ "اطعام الطعام" (کھانا کھلانا) صوفیاء کے نزدیک کتنا بڑا عمل ہے؟ اس کا اندازہ غوث اعظم حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمتہ اللہ علیہ کے اس قول سے لگائیے۔ فرمایا:

فتشت الاعمال کلها فما وجدت فیها افضل من اطعام الطعام' اود لو کانت الدنیا بیدی فاطعمها الجیاع۔ 1

"میں نے تمام اعمال کا جائزہ لیا تو ان میں (مخلوق خدا کو) کھانا کھلانے سے بڑھ کر کوئی زیادہ فضیلت والا عمل نہ پایا۔ میں چاہتا ہوں کہ اگر ساری دنیا بھی میرے ہاتھ میں ہوتی تو اسے بھوکوں کے کھانے میں صرف کر دیتا"۔

الغرض یہاں مجھے صرف اتنا عرض کرنا ہے کہ ان صوفیاء کے نزدیک جنہیں عموماً کرامتوں اور خرق عادت واقعات کے مجسمے سمجھا جاتا ہے اور جن کے متعلق یہ تاثر دینے کی کوشش کی جاتی ہے کہ نماز' روزے اور اوراد و وظائف کے علاوہ انہیں کسی چیز سے سروکار نہ تھا۔ ان کے نزدیک بندگان الٰہی کی خدمت کیا درجہ رکھتی ہے؟ اور اس خدمت کو انہوں نے اوراد و وظائف اور نفلی عبادات سے کس طرح مقدم سمجھا ہے؟ لوگوں کی راحت رسانی ان کے مسلک میں کیا درجہ رکھتی ہے؟ آگے چل کر خدمت خلق کے سلسلے میں ان کے عملی نمونے بھی عرض کیے جائیں گے اور ثابت کیا جائے گا کہ وہ کس طرح غرباء و مساکین اور زائرین کا خیال رکھتے تھے۔ مگر یہاں صرف صوفیاء کے نزدیک خدمت خلق کی اہمیت کو اجاگر کرنا ہے اور یہ بتانا ہے کہ وہ کس طرح سراپا دلسوزی اور دردمندی تھے۔

## محبت الٰہی کی عملی راہ

مولانا ابوالکلام آزاد نے ترجمان القرآن (2) میں فرمایا ہے:

"خدا کی محبت کی راہ اس کے بندوں کی محبت میں سے ہو کر گزری ہے جو انسان چاہتا ہے کہ خدا سے محبت کرے' اسے چاہیے کہ خدا کے بندوں سے محبت کرنا سیکھے"۔

---

1۔ (الف) شذرات الذهب فی اخبار من ذهب: 4:200' طبع قاہرہ 1350ھ

(ب) سیر اعلام النبلاء للذهبی ج 20 (تحت ترجمہ شیخ عبدالقادر جیلانی)

2۔ ترجمان القرآن' ج 1' ص 81 (بحوالہ تاریخ مشائخ چشت ص 45)

صوفیاء کرام نے محبت الٰہی کی اس عملی راہ کو اختیار کیا تھا۔ ان کی زندگیاں خدمت خلق کے لیے وقف تھیں۔ کسی کو تکلیف میں دیکھتے تو دل پریشان ہو جاتا۔ بھوکوں کا خیال آتا تو لقمے حلق میں اٹکنے لگتے۔ ملفوظات مشائخ پر نظر ڈالیے تو معلوم ہو گا کہ خدمت خلق کو ان بزرگوں نے اپنی زندگی کا اہم ترین فریضہ بنالیا تھا۔ حضرت شیخ نظام الدین اولیاء رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا:

"مجھے خواب میں ایک کتاب دی گئی جس میں لکھا ہوا تھا کہ جہاں تک ہو سکے دلوں کو راحت پہنچاؤ کیونکہ مومن کا دل اسرار ربوبیت کا محل ہے۔ ایک بزرگ نے کیا خوب کہا ہے ؎

میکوش کہ راحتے بجانے برسد
یادست شکستہ بنانے برسد

اور فرمایا کہ قیامت کے بازار میں کوئی اسباب اتنا مروج اور قیمتی نہ ہو گا، جتنا دلوں کو راحت پہنچانا۔ 1

شاہ سلیمان تونسوی رحمتہ اللہ علیہ کے ملفوظات میں لکھا ہے کہ شیخ نظام الدین اورنگ آبادی کی خانقاہ کے دس دروازے تھے، ہر دروازے پر ایک کاتب بیٹھا رہتا تھا جو حاجت مند آتا اس کی حاجت کو لکھ کر دے دیتا۔ (نافع السالکین ص 107) اس پر حضرت کی مہر لگادی جاتی تھی جس کا سجع تھا:

"ذکر مولیٰ از ہمہ اولیٰ"

در رعایت دلہا بکوش
نظام دین بدنیا مفروش

حاجت مند یہ پرچہ جس امیر کے پاس لے جاتا وہ اس کی حاجت براری کو اپنے لیے سعادت دارین سمجھتا تھا۔ خانقاہ کے دروازے ہر شخص کے لیے کھلے ہوئے تھے۔ 2

---

1۔ سیرالاولیاء، اردو ترجمہ ص 114-115 مطبوعہ گلے زئی تاجران کتب، لاہور۔

2 تاریخ مشائخ چشت ج 5، ص 160، طبع دلی۔

## لازمی اور متعدی نیکی

خواجہ نظام الدین اولیاء محبوب الٰہی نے ایک مرتبہ ارشاد فرمایا:

"طاعت دو طرح کی ہوتی ہے۔ لازمی اور متعدی لازمی وہ ہے جس کا نفع صرف کرنے والے کی ذات کو پہنچے اور یہ نماز' روزہ' حج' ورد اور تسبیح ہے۔ متعدی وہ ہے جس سے اوروں کو فائدہ پہنچے' اتفاق' شفقت۔ غیر کے حق میں مہربانی کرنا وغیرہ اسے متعدی طاعت کہتے ہیں' اس کا ثواب بے شمار ہے"۔ 1

خود حضرت محبوب الٰہی کی حیات طیبہ اس طاعت متعدی کی بہترین مثال ہے۔ حضرت بابا فرید رحمتہ اللہ علیہ کے ایک عزیز' خواجہ عزیز الدین' ایک دعوت میں شرکت کرنے کے بعد حضرت محبوب الٰہی کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ شیخ نے دریافت کیا' کہاں تھے؟ عرض کیا' ایک دعوت میں گیا تھا۔ وہاں لوگ یہ کہتے تھے:

خدمت شیخ نظام الدین عجب فراغ باطنی دارد' و اریچ غمے و اندیشہ ایں جہاں نیست۔

"شیخ نظام الدین کو بڑا فراغ باطنی حاصل ہے' انہیں اس جہاں کا کوئی غم اور فکر نہیں ہے"۔

حضرت محبوب الٰہی نے فرمایا:

"جس قدر غم و اندوہ مجھے رہتا ہے' کسی کو اس جہاں میں نہ ہو گا۔ اس واسطے کہ اتنی مخلوق میرے پاس آتی ہے' اور اپنے رنج اور تکلیف بیان کرتی ہے۔ ان سب کا بوجھ میرے جان و دل پر پڑتا ہے۔ وہ عجب دل ہو گا جو مسلمان بھائی کا غم سنے اور اس پر اثر نہ ہو"۔ 2

## حضرت محبوب الٰہی اور خلق خدا کا غم

مصیبت زدوں اور غریبوں سے سچی ہمدردی صرف وہی کر سکتا ہے جو مصیبت اور غربت کی تمام تکلیفوں کو اپنے اوپر طاری کر سکتا ہو' جس کو پیٹ بھر کر کھانا ملے۔ وہ فاقہ زدوں کی حالت کا کیا اندازہ لگا سکتا ہے' جس کو زندگی کی تمام آسائشیں میسر ہوں۔ وہ کس طرح حاجت مندوں کی بے چینی اور تکلیف کا احساس کر سکتا ہے!

حضرت محبوب الٰہی کی زندگی کے واقعات شاہد ہیں کہ ان کی اخلاقی تعلیم زبان

---

1۔ فوائد الفواد ص 14-13' سیر الاولیاء (اردو) ص 370

2۔ خیر المجالس' (قلمی نسخہ) مجلس سی ۔ یم 31

تک محدود نہ تھی۔ وہ ان اخلاقی اصولوں کی جیتی جاگتی تصویر تھے۔ گرمی کا موسم تھا' ایک دن حاضرین کی تعداد اتنی بڑھ گئی کہ سائے میں جگہ نہ رہی۔ لوگ دھوپ میں بیٹھنے لگے۔ حضرت محبوب الٰہی کی طبیعت بے چین ہوگئی۔ فرمایا:

"ذرا پاس پاس ہو بیٹھو تاکہ وہ بھی سائے میں بیٹھیں' کیونکہ دھوپ میں بیٹھے تو وہ ہیں اور جلتا میں ہوں"۔ 1

حضرت محبوب الٰہی اکثر روزہ رکھا کرتے تھے' لیکن اس طرح کہ شاذ و نادر ہی کبھی سحری کھائی ہو۔ خواجہ عبدالرحیم جن کے ذمہ سحری کا حضرت کی خدمت میں پیش کرنا مقرر تھا' عرض کرتے: مخدوم! آپ نے افطار کے وقت بہت ہی کم کھانا تناول فرمایا ہے۔ اگر سحری کے وقت بھی تھوڑا سا کھانا تناول نہ کریں گے تو ضعف بڑھ جائے گا اور طاقت سلب ہو جائے گی۔ خواجہ عبدالرحیم کی یہ بات سن کر حضرت محبوب الٰہی زار و قطار رونے لگتے اور فرماتے:

"بہت سے مساکین اور درویش مسجدوں کے کونوں اور دکانوں میں بھوکے اور فاقہ زدہ پڑے ہوئے ہیں۔ بھلا یہ کھانا میرے حلق میں کس طرح اتر سکتا ہے۔ اسی طرح کھانا اٹھالیا جاتا۔ 2

سلسلہ چشتیہ میں اطعام (کھانا کھلانے) کی فضیلت سب سے زیادہ ہے۔ مشائخ نے ہر آنے جانے والے کے لیے لنگر عام رکھا ہے۔ حضرت محبوب الٰہی نے فرمایا کہ درویش کی شان ہی اطعام ہے۔ ایک اور موقعہ پر فرمایا' یہ ہمارے خانوادے کی خصوصیات میں سے ہے۔ حضرت باباصاحب کی خدمت میں کوئی شخص اپنی مصیبت بیان کر کے دعا کرانے یا تعویذ لینے آتا تھا تو آپ اصرار کرتے تھے کہ پہلے کچھ کھالو۔ حضرت محبوب الٰہی کا بھی اس پر عمل رہا۔ آپ نے متعدد بار اپنی مجلسوں میں یہ حدیث بیان فرمائی کہ

**من زار حیا ولم یذق منہ شیئا فکانما زار میتا**

"جس نے کسی زندہ شخص سے ملاقات کی اور اس کے ہاں کچھ نہ چکھا تو گویا اس نے کسی مردے کی زیارت کی"۔ 3

---

1۔ فوائد الفواد ص 91' سیر الاولیاء (مترجم) ص 532

۲۔ سیر الاولیاء' اردو ترجمہ ص 114' مطبوعہ لاہور۔

3۔ فوائد الفواد ص 233 بحوالہ چشتی تعلیمات از ڈاکٹر نثار احمد فاروقی ص 42-43

# عیسائی مشنریوں اور صوفیاء کی خدمت خلق میں فرق

ڈاکٹر نثار احمد فاروقی نے لکھا ہے: آج دنیا بھر میں عیسائی مشنریاں صرف ایک نعرہ خدمت
(SERVICE OF HUMANITY)
کو لے کر دوسرے مذاہب کو شرمندہ کر رہی ہیں۔ ان کے پاس بڑے مالی وسائل ہیں۔ جنگ کے میدان میں زخمیوں کی خدمت' ہسپتال قائم کر کے مریضوں کا علاج' قحط زدہ علاقوں میں خوراک سے بھوکوں کی امداد' تعلیمی اداروں وغیرہ کا قیام۔ ان کی سرگرمیاں مختلف نوعیت کی ہیں۔ اس کے ساتھ ہی وہ بائبل کے مواعظ بھی سناتی ہیں' عیسائیت کا لٹریچر مفت تقسیم کرتی ہیں' تبدیل مذہب کا لالچ دیتی ہیں اور ان کا مذہب قبول کرنے والوں کو بہت سی رعایتیں بھی حاصل ہو جاتی ہیں۔ پسماندہ اور جاہل اور استحصال کے شکار علاقوں میں انہیں خاصی کامیابی ہوئی ہے۔

یہ چشتی صوفیا بھی دراصل اسلام کے مبلغ (MISSIONARIES) تھے مگر کیا ان کے پاس اتنے عظیم فنڈ تھے؟ کیا ان کی تحریک اتنی منظم تھی؟ کیا وہ پروپیگنڈے کے فن سے کام لیتے تھے۔ کیا وہ مظلوموں اور بیکسوں کی امداد کسی ذاتی یا سیاسی غرض سے کرتے تھے؟ بے سروسامانی اور فقر محض کے باوجود ان کی خانقاہوں میں دن رات لنگر جاری تھا۔ فتوح میں نقد آیا تقسیم ہو گیا' نذرانے میں اشرفیاں آئیں لٹ گئیں' ہدیہ میں کپڑا آیا بانٹ دیا گیا۔ دنیا کی کوئی جماعت یا ادارہ یا مشنری یہ دعویٰ نہیں کر سکتا کہ انہوں نے ان مشائخ سے زیادہ دلسوزی سے مجروح انسانیت کی خدمت کی ہوگی۔

خواجہ نظام الدین اولیاء کی خانقاہ کا حال ان کے خلیفہ خواجہ نصیرالدین چراغ دہلوی نے یوں بیان کیا:

از پگاہ تا شام خلق بیامدے۔ نماز خفتن ہم خلق برسیدے۔ اما خواہندہ بیش ازاں بود کہ آرندہ و ہر کہ چیزے بیاوردے چیزے یافتے"۔

یعنی صبح سے شام تک خلق خدا آتی رہتی تھی' عشاء کی نماز کے وقت بھی یہ سلسلہ جاری رہتا تھا مگر مانگنے والوں کی تعداد نذر دینے والوں سے زیادہ ہی ہوتی تھی جو کوئی چیز نذر لاتا تھا وہ کچھ نہ کچھ عطیہ پاتا تھا۔ (خیر المجالس: 257) حضرت بابا فرید گنج شکر کی خانقاہ کے دروازے بھی نصف شب تک کھلے رہتے تھے اور "ہیچ کس بخدمت ایشاں نیامدے کہ اور اچیزے نصیب نہ کردے" (فوائد الفواد: 125)

اور فرماتے تھے کہ "ہر کہ بر من می آید چیزے می آرد۔ اگر مسکینے بیاید

وچیزے نیارد ہر آئینہ مرا چیزے بدو باید داد (فوائد الفواد: 336) 1

## شیخ عزیز اللہ کا بے وسیلہ آدمی کی خاطر اعتکاف توڑ دینا۔

زائرین کی خدمت اور ان کی حاجت کو پورا کرنا صوفیاء کے نزدیک کس طرح ضروری اور فوری ہے۔ اس کا اندازہ ملا عبدالقادر کی شنیدہ نہیں بلکہ ان کی اس دیدہ شہادت سے لگایئے جو انہوں نے شیخ عزیز اللہ کے متعلق نقل کی ہے کہ ان کا عام حال یہ تھا:

از جہت شفاعت ہر فقیرے بیچارہ کہ رجوع باو کردے ہرچند در اعتکاف اربعین ہم بودے اگر ہمہ بخانہ بے گانہ از دین بانستے رفت مسافت بعیدہ را پیادہ طے می نمود و بعد از انجاح حاجت آں محتاج باز بحجرہ اعتکاف رفتہ مشغول می شد۔

"جو کوئی محتاج بے وسیلہ آدمی ان کے پاس سفارش کے لیے حاضر ہوتا' شیخ خواہ چلہ ہی میں کیوں نہ بیٹھے ہوں اور کسی ایسے شخص کے پاس ہی سفارش نہ کرنی پڑتی ہو جو دین سے بیگانہ ہوتا' لیکن باوجود ان تمام باتوں کے شیخ پیدل اس شخص کے گھر جاتے مکان اس کا جتنے فاصلہ پر بھی ہو' ضرورت مند کی حاجت جب پوری ہو جاتی تب پھر چلہ کے حجرہ میں واپس ہو کر اپنے اشغال میں مشغول ہو جاتے"۔

ملا صاحب نے لکھا ہے کہ ان کے طرز عمل سے ایسا معلوم ہوتا تھا کہ سفارش کے لیے چلہ کے اعتکاف سے باہر ہونے کو چلہ کشی کے منافی نہیں خیال کرتے تھے۔ ملا صاحب کے الفاظ یہ ہیں۔

گویا شکستے در اعتکاف واقع نہ شد

"گویا سمجھتے تھے کہ ان کے اعتکاف کا تسلسل اس سے نہیں ٹوٹتا تھا"۔

واللہ اعلم اعتکاف کو پھر نئے سرے سے شروع کرتے تھے' یا نفلی اعتکاف ہونے کی وجہ سے اس قسم کے اربعینات میں وہ اس لیے باہر نکلنے کو جائز سمجھتے تھے' خیر یہ تو فقہ اور تصوف کا علمی مسئلہ ہے امام محمد وغیرہ کی جو رائے نفلی اعتکاف کے متعلق ہے اس کے لحاظ سے گنجائش بھی پیدا ہوتی ہے۔ مجھے اس وقت ان بزرگوں کے نقطہ نظر کو پیش کرنا ہے' قومی ہمدردیوں کے مدعیوں کے لیے اس میں کتنی بصیرتیں ہیں۔ ملا صاحب نے لکھا ہے کہ:

---

1 (الف) بحوالہ چشتی تعلیمات از ڈاکٹر نثار احمد فاروقی استاذ شعبہ عربی دہلی یونیورسٹی' ص 37 و 85' طبع ضیاء القرآن پبلیکیشنز لاہور۔ (ب) راحت القلوب (ملفوظات بابا فرید گنج شکر مرتبہ خواجہ نظام الدین اولیاء) مجلس دوم

ایں عبادت متعدی را تقدم بر عبادت لازم نہادے۔

"یعنی ان کا خیال تھا کہ کسی غریب آدمی کی حاجت براری کا کام چونکہ ایسی عبادت ہے جس سے دوسرے کو نفع پہنچتا ہے یعنی متعدی ہے۔ اس لیے لازمی عبادت پر جس کے منافع صرف اپنی ذات کی حد تک محدود رہتی ہیں' اس کو ترجیح حاصل ہے۔ اسی لیے سفارش کو چلہ کشی کی عبادت سے مقدم خیال کرتے تھے"۔

ذرا ان بزرگوں کی نگاہ کی بلندیوں کو دیکھئے' صرف یہی نہیں کہ اعتکاف اور چلہ کو توڑ دیتے تھے بلکہ ملا صاحب کا جیسا کہ بیان ہے کسی قسم کا آدمی ہو' دین سے بیگانہ ہی کیوں نہ ہو' فاسق ہو' فاجر ہو' لیکن غریب مسلمان کا کام نکلتا ہے۔ اس لیے ان کو ایسوں کے پاس جانے میں بھی عذر نہیں ہوتا تھا۔ کل کیا دن تھے اور آج ان ہی کے اخلاف کا کیا حال ہے اور بات اسی حد پر ختم نہیں ہو جاتی ہے ملا صاحب نے اس کے بعد جو یہ اضافہ کیا ہے کہ:

گاہے چناں بودے کہ اگر کافرے یا ظالمے مرتبہ اول شفاعتش قبول نہ کردہ یا عمداً از خانہ بدر نیامدہ شیخ تمام روز بر خانہ او نشستے۔

"کبھی ایسا بھی ہوتا کہ اگر کسی کافر یا ظالم حاکم کے پاس شیخ کی سفارش کارگر نہ ہوتی' اور وہ اس کو قبول نہ کرتا' یا قصداً گھر سے باہر نہ نکلتا تو دن بھر شیخ اس کے دروازہ پر بیٹھے رہتے"۔

سن رہے ہیں' فاسق اور فاجر ہی نہیں کافر اور ہندو عہدہ داروں کے پاس بھی اس غرض کے لیے جانے میں نہیں ہچکچاتے تھے۔ نفس کا یہ حال ہے کہ قصداً عہدہ دار باہر نہیں نکل رہا ہے' لیکن وہ ہیں کہ اس کے دروازے پر اس لیے دھرنے مارے بیٹھے ہیں کہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ایک امتی کا کام نکلتا ہے' نہ عزت کی پروا ہے اور نہ پوزیشن کی کیونکہ شیخ کوئی معمولی آدمی نہ تھے۔ ان کے علمی وقار کا اندازہ اسی سے کیجئے کہ ملا عبدالقادر جیسے آدمی ان کے شاگرد ہیں' اور اس تلمذ پر ان کو فخر ہے' خود لکھا ہے کہ:

در درس آں صاحب کمال بعضے کتب رسائل تصوف استفادہ نمودہ الحمد للہ۔

"اس باکمال بزرگ کی خدمت میں تصوف کے چند رسالوں کے پڑھنے کا مجھے بھی موقعہ ملا ہے' الحمد للہ"۔

علاوہ علوم باطنی کے ملا صاحب کا بیان ہے:

"در علوم ظاہری ہم کامل و مکمل بود و تفسیر عرائس و عوارف و فصوص الحکم و شروحش بہ تلامذہ درس گفتے' صاحب تصانیف مشہور است"۔

بہرحال اگر عہدہ دار اس دن ہاتھ نہ آتا' یا شیخ کی سفارش نہ سنتا تو شیخ اس کا پیچھا نہیں چھوڑتے تھے' ملا صاحب نے لکھا ہے کہ:

روز دیگر بدر بار او مکرر رفتہ و دم نزدہ و ازیں معنی ہیچ رنگ کدورتے بر آئینہ خاطر غیب نمائش نہ نشستہ۔

"دوسرے دن پھر (اسی کافر یا ظالم عہدہ دار) کے دربار میں جاتے اور کوئی شکوہ یا گلہ نہ کرتے' نہ ان کے دل میں اس طرز عمل سے کوئی کدورت پیدا ہوتی"۔

کچھ اس طرح لپٹ جاتے تھے کہ بالآخر:

تا آنکہ مشفوع عنہ خود شرمندہ و خجلت زدہ درپائے اومی افتاد و حاجت آں فقیر راسمعاً و طاعۃ بر می آورد۔

"وہ شخص جس سے سفارش کی جاتی تھی' خود شرمندہ اور خجل و نادم ہو کر شیخ کے پاؤں پر گر پڑتا اور یوں بخوشی و رضا اس بیچارے غریب کا کام نکل جاتا"۔

اسلام کے ان اکابر کا حال پڑھیے اور اس پر غور کیجئے، آپ کو نظر آئے گا کہ امراء اور غرباء کے درمیان، ان ہی بزرگوں کا وجود حلقہ اتصال بنا ہوا تھا اور میرا خیال ہے کہ ان کی خانقاہوں کے لنگر خانے جہاں اپنے اندر دوسرے اغراض رکھتے تھے، ایک بڑا کام ان سے یہ بھی نکلتا تھا کہ ملک کے غریبوں، مسافروں، بے وسیلوں کی پناہ گاہ یہ خانقاہیں بنی ہوئی تھیں، بلکہ ان ہی کے ذریعہ سے غریبوں تک بھی وہ نعمتیں پہنچ جاتی تھیں، جن کا نام بھی اس زمانہ کے غریبوں نے شاید نہ سنا ہو۔ 1

## حاجت مندوں کی حاجت روائی وظائف سے مقدم

خواجہ عثمان ہارونی رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا کہ:

"مشائخ طبقات اور اولیاء نے فرمایا ہے کہ اگر فرضاً کوئی شخص وردوں میں یا بندگی میں مشغول ہو اور کوئی حاجت مند آوے اور اس سے ملنا چاہے تو اسے لازم ہے کہ سب کام چھوڑ کر اس کے کام میں مشغول ہو جاوے اور جس قدر مقدور ہو، اس میں کوشش کرے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے حدیث میں ہے کہ جو شخص اپنے مومن بھائی کی حاجت کو پورا کرتا ہے، خدا تعالیٰ اس کی دنیا اور آخرت کی حاجتوں کو پورا کرتا ہے اور قیامت کے دن بہشت میں جائے گا اور مہتر آدم علیہ السلام کا ہمسایہ ہو گا"۔ 2

جب کوئی مسافر اور زائر کسی درویش (صوفی) کے پاس پہنچے تو اس صوفی کو زائر و مسافر کی کس طرح خدمت کرنی چاہیے، کس طرح توجہ دینی چاہیے اور اسے کس طرح راحت و سکون پہنچانا چاہیے۔ اس کا اندازہ بابا فریدالدین گنج شکر کے اس بیان سے کیجئے۔

حضرت (بابا صاحب) نے فرمایا کہ اے درویش! خواجہ جنید بغدادی قدس اللہ سرہ العزیز اگر سجادہ پر بھی تلاوت وغیرہ میں مصروف ہوتے اور اس وقت کوئی شخص ان کے پاس آ جاتا تو وہ تلاوت کرنا چھوڑ کر اس کا ہاتھ چومتے اور اس سے بات کرنے لگتے اور وہ جو کچھ بھی اپنی ضرورت پیش کرتا اس کو پوری کرتے اور جب وہ واپس جاتا تو پھر خواجہ تلاوت میں مشغول ہو جاتے۔

---

1۔ مولانا مناظر احسن گیلانی ہندوستان میں مسلمانوں کا نظام تعلیم و تربیت، ص 225 تا 228، طبع حیدر آباد دکن 1944ء

2۔ انیس الارواح اردو ترجمہ (ملفوظات خواجہ عثمان ہارونی) مرتبہ خواجہ معین الدین اجمیری ص 33، مطبوعہ اللہ والے کی قومی دوکان کشمیری بازار لاہور۔

پھر حضرت (باباصاحب) نے فرمایا کہ اے درویش! صاحب سجادہ اور بزرگوں کو لازم ہے کہ اگر وہ تلاوت کر رہے ہوں اور اس وقت بھی کوئی آنے والا آ جائے تو اس کو چھوڑ کر اس کا ہاتھ پکڑ لیں اور اس کی طرف متوجہ ہو جائیں۔ اس لیے کہ مذہب سلوک میں آیا ہے کہ حاجت مندوں کی طرف متوجہ ہونا ورد وظائف سے زیادہ افضل ہے۔ اس لیے کہ حاجت مندوں کے کام میں مشغول ہونے میں سال بھر کا ثواب لکھا جاتا ہے۔ 1

## درویش اور مسافروں کی خدمت

زائرین اور آنے والوں کے ساتھ ایک درویش کا کیا رویہ ہونا چاہیے۔ اس کی کتنی خدمت اور خاطر تواضع کرنی چاہیے' اسے آرام و سکون پہنچانے کے لیے کیا کیا طریقے اختیار کرے۔ اس کا بیان حضرت داتا گنج بخش رحمتہ اللہ علیہ کی معروف عالم کتاب **کشف المحجوب** کے اس ایمان افروز اقتباس میں دیکھیے۔ فرماتے ہیں:

"جب کوئی درویش سفر چھوڑ کر اقامت اختیار کر لے تو اس کے ادب کی شرط یہ ہے کہ جب کوئی مسافر اس کے پاس پہنچے تو وہ اس کی عزت کرتے ہوئے اس کے ساتھ خندہ پیشانی سے پیش آئے اور کامل ادب و احترام سے اس کو قبول کرے اور یوں سمجھے کہ وہ ابراہیم علیہ السلام کے باعظمت مہمانوں میں سے ہے اور اس کے ساتھ وہی سلوک کرے جو ابراہیم علیہ السلام اپنے مہمانوں کے ساتھ کیا کرتے تھے۔ یعنی تکلف کیے بغیر جو کچھ ہو موجود ہو لا حاضر کرے۔ جیسا کہ اللہ تعالی نے فرمایا ہے' **فجاء بعجل سمین** "پس آپ موٹا تازہ بچھڑا بھنا ہوا لے آئے" اور ادب کا خیال رکھتے ہوئے یوں نہ پوچھئے کہ تو کہاں سے آیا ہے؟ یا کہاں جاتا ہے؟ یا تیرا نام کیا ہے؟ پس ان کے آنے کو خدا کی طرف سے اور ان کے جانے کو خدا کی طرف سے اور ان کے نام کو خدا کا بندہ خیال کرے پھر غور کرے کہ اس کو آرام کے لیے تنہائی چاہیے یا صحبت۔ اگر اس کو خلوت پسند ہے تو اس کے لیے خالی جگہ کر دے۔ اگر اس کو صحبت پسند ہے تو بے تکلف ہمدردی اور معاشرہ کے دیگر مراسم کو مد نظر رکھتے ہوئے اس سے گفتگو کرے اور جب مسافر سرہانے پر سر رکھ کر سونے کا ارادہ کرے تو مقیم کو چاہیے کہ اس کے پاؤں دبائے اگر وہ ایسا نہ کرنے دے اور کہے کہ مجھے اس کی عادت نہیں تو اسے چھوڑ دے تاکہ اس کو ناگوار نہ گزرے۔ اور

1 اسرار الاولیاء (مترجم) ملفوظات بابا فرید الدین گنج رحمتہ اللہ علیہ مرتبہ حضرت بدر اسحاق ص 217' طبع نفیس اکیڈمی' کراچی 1971ء

دوسرے دن اسے کسی صاف ستھرے حمام میں لے جائے اور اس کے کپڑوں کو حمام کی ناپاک جگہ سے محفوظ رکھے اور کسی اجنبی خدمت گار کو اس کی خدمت پر مقرر نہ کرے۔ اور چاہیے کہ ایسے اچھے اعتقاد کے ساتھ اس کی خدمت کرے کہ وہ بدن کو صاف کرنے کے ساتھ خود تمام عیبوں سے پاک ہو جائے۔ ضروری ہے کہ اس کی پیٹھ کھجلائے اور اس کے گھٹنوں' تلووٗں اور ہاتھوں کو اچھی طرح ملے اور اس پر اکتفا کرے اور اگر اس مقیم کو اس بات کی دسترس ہو کہ اس کو نئے کپڑے بنوا دے تو یہ بھی کر دے۔ ورنہ تکلف بھی نہ کرے۔ اس کے انہی کپڑوں کو دھو ڈالے تاکہ جب حمام سے نکلے تو ان کو پہن لے اور جب حمام سے واپس آئے تو تین دن اور ٹھہرائے"۔ 1

## قرب الٰہی کے لیے سب سے نزدیک راہ

شیخ شرف الدین یحییٰ منیری دستگیری' حاجت روائی اور راحت رسانی کے متعلق اپنے ایک مکتوب میں ارشاد فرماتے ہیں کہ امراء' ملوک' اصحاب منصب ارباب قدر و منزلت کے لیے اللہ تعالیٰ کے پاس پہنچنے کا سب سے نزدیک راستہ یہ ہے کہ وہ عاجزوں کی دستگیری اور حاجت مندوں کی حاجت روائی کریں۔ چنانچہ ایک بزرگ نے فرمایا کہ اللہ کے پاس پہنچنے کی راہیں تو بہت ہیں' لیکن سب سے نزدیک راہ دلوں کا راحت پہنچانا ہے۔ 2

ایک دوسرے مکتوب میں آپ نے ملک خضر کو لکھا ہے:

"اس تاریک دنیا میں قلم زبان' مال اور جاہ سے جہاں تک ممکن ہو' محتاجوں کو راحت پہنچاؤ۔ صوم و صلوٰۃ اور نوافل اپنی جگہ بہت اچھی چیزیں ہیں' لیکن دلوں کو راحت پہنچانے سے زیادہ سود مند نہیں"۔ 3۔

## دلے دریاب کہ کار آنست

حضرت محبوب الٰہی کی زبانی درویش اور صوفی کا کام سنیے:

مشائخ چشت نے حضرت شیخ عبداللہ ہروی کا یہ قول نقل کیا ہے کہ:

نماز گزاردن کار بیوہ زنان است

---

1۔ کشف المحجوب مترجم ص 509

2۔ بزم صوفیہ ص 371

3۔ بزم صوفیہ مرتبہ سید صباح الدین عبدالرحمن ص 373

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| دروزہ | داشتن | صرفہ | نان | است |
| حج | کردن | کار | بے | کاران است |
| دلے | . | دریاب | کہ | کار آنست |

شیخ بایزید بسطامی کے پاس ایک شخص نے آکر سوال کیا کہ مجھے معرفت کا سبق دیجئے۔ شیخ نے کھانا منگا کر اس کو کھلایا۔ وہ شرمندہ ہو کر چلا گیا' اگلے دن پھر آیا اور وہی سوال کیا' شیخ نے پھر کھانا کھلا کر رخصت کر دیا۔ تیسرے دن وہ پھر آیا اور وہی سوال کیا' شیخ نے پھر کھانا منگوایا۔ اس نے عرض کیا کہ حضرت میں آپ سے معرفت کا سوال کرتا ہوں اور آپ مجھ کو کھانا کھلاتے ہیں۔ میرے سوال کا جواب تو دیجئے۔ فرمایا:

اے برادر معرفت ہمیں است کہ چیزی پیش بندگان خدائے تعالی بیاری .... و دلہائے شکست گاں را دریابی۔ 1

حضرت باوا فرید گنج شکر نے فرمایا کہ:

خواجہ قطب الدین بختیار کاکی کا معمول تھا کہ جس روز ان کے لنگر میں کوئی خوردنی شئے موجود نہ ہوتی' آپ شیخ بدرالدین غزنوی خادم خانقاہ سے ارشاد فرماتے کہ اگر پانی موجود ہے تو اسی کا دور چلاؤ کہ آج کا روز بھی بخشش اور عطا سے خالی نہ جائے۔ پھر بغداد میں خواجہ اجل شیرازی کا یہ چشم دید حال بیان فرمایا کہ وہ کسی آنے والے کو خالی نہ جانے دیتے تھے۔ کبھی ایسا نہیں ہوا کہ کوئی آنے والا خالی ہاتھ گیا ہو۔ اگر کچھ اور موجود نہ ہوتا تو آپ خستہ خرما ہی عطا فرما دیتے تھے جو وہ ہمیشہ اپنے پاس رکھتے تھے۔ 2

## صوفیاء کے نزدیک زکوٰۃ کی مقدار

حضرت گنج شکر نے فرمایا کہ اصحاب طریقت اور مشائخ کبار اپنے فوائد میں لکھتے ہیں کہ زکوٰۃ تین قسم کی ہوتی ہے۔ زکوٰۃ شریعت' زکوٰۃ طریقت اور زکوٰۃ حقیقت' شریعت کی زکوٰۃ یہ ہے کہ اگر چالیس درہم ہوں تو ان میں سے پانچ درہم راہ خدا میں خرچ کرے۔ طریقت کی زکوٰۃ یہ ہے کہ چالیس میں سے پانچ اپنے پاس رکھے اور باقی راہ خدا میں خرچ کرے اور حقیقت کی زکوٰۃ یہ ہے کہ چالیس میں سے کچھ بھی نہ بچائے بلکہ تمام راہ خدا میں

---

1۔ تاریخ مشائخ چشت ج 1 ص 323' 324 ادارۂ ادبیات دلی۔
2۔ راحت القلوب (ملفوظات باوا فرید گنج شکر)' مجلس دوم۔

تقسیم کر دے اس واسطے کہ درویشی خود فروشی ہے۔ 1

پھر اسی موقعہ کی مناسبت سے فرمایا کہ اس دعاگو نے شیخ شہاب الدین سہروردی کی زیارت کی ہے اور چند روز آپ کی خدمت میں بسر کیے ہیں۔ اس عرصہ میں تقریباً چھ ہزار دینار ہرروز آپ کی خانقاہ میں بطور نذر آئے اور سب راہ خدا میں صرف کیے جاتے اور رات کو ایک پیسہ بھی نہ بچاتے۔ ساتھ ہی یہ فرماتے کہ اگر میں کچھ بچاؤں تو مجھے درویش نہ کہیں گے بلکہ کہیں گے کہ یہ درویش مالدار ہے۔ 2

چشتی صوفیائے کرام نے عملی زندگی میں اسی "زکوٰۃ حقیقت" کے ادا کرنے کا عملی ثبوت دیا ہے۔ کئی لوگ بعض صوفیائے چشت کے حج نہ کرنے پر معترض ہوتے ہیں تو انہیں معلوم ہونا چاہیے کہ جب زندگی بھران پر زکوۃ شریعت ہی فرض نہیں ہوئی تو حج کہاں سے فرض ہو جائے گا۔ حج کی لازمی شرط "من استطاع الیہ سبیلا" کبھی ان میں پائی ہی نہیں گئی۔

صوفیاء متقدمین میں حضرت ابوبکر شبلی (م 334 ھ) کے ہم عصر ایک عالم ابن بشار نے ایک مرتبہ بطور امتحان ان سے سوال کیا کہ پانچ اونٹوں پر کتنی زکوۃ ہے؟ حضرت شبلی خاموش رہے۔ ابن بشار نے جب اصرار کیا تو آپ نے فرمایا' شریعت میں تو پانچ اونٹوں پر ایک بکری دینا بطور زکوۃ واجب ہے مگر ہم جیسے لوگوں کے لیے پانچ کے پانچ اونٹ دے دینا لازم ہے۔ ابن بشار نے پوچھا' اس مسئلے میں آپ کا کوئی امام (یا دلیل) بھی ہے؟ فرمایا' ہاں۔ انہوں نے پوچھا' کون؟ فرمایا' حضرت سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ۔ غزوہ تبوک کے موقعہ پر جب انہوں نے اپنا سارا اثاثہ لاکر راہ خدا میں پیش کر دیا تو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے پوچھا' آپ نے اپنے اہل و عیال کے لیے بھی کچھ چھوڑا ہے؟ تو صدیق اکبرؓ نے عرض کیا: "اللہ و رسولہ" "بس اللہ اور اس کا رسول"۔ ابن بشار قبل ازیں لوگوں کو حضرت شبلی کے پاس جانے اور ان کی باتیں سننے سے روکتے تھے مگر اس کے بعد انہوں نے کبھی کسی کو حضرت شبلی کے پاس جانے سے نہ روکا۔ 3

## خود را اذیت اوروں را راحت

---

1۔ راحۃ القلوب ملفوظات بابا صاحب' مرتبہ حضرت محبوب الٰہی اردو ترجمہ ص 6

2۔ راحۃ القلوب ص 6

3 الطبقات الکبری للامام عبدالوہاب شعرانی ص 105 طبع مصر 1954ء

حضرت محبوب الٰہی کے نامور خلیفہ شیخ برہان الدین غوب نے اپنے معتقدین کو تلقین کی کہ لوگوں کی راحت رسانی میں کوشاں رہیں۔ اس سلسلہ میں ایک درخت خود تو دھوپ میں کھڑا رہتا ہے لیکن دوسروں کو سایہ دیتا ہے۔ لکڑی خود تو جلتی ہے لیکن اوروں کو آرام پہنچاتی ہے۔ اسی طرح انسان خود تکلیف اٹھائے اور اپنی تکلیف کا خیال نہ کرے لیکن دوسروں کو فائدہ اور آرام پہنچائے۔ 1

## بارگاہ الٰہی میں سب سے زیادہ مقبول عمل

صوفیاء کے نزدیک اللہ کریم کی بارگاہ میں کونسا عمل سب سے زیادہ مقبول و محبوب ہے۔ اس کا پتہ خواجہ سیالوی سے چلایئے۔

شیخ الاسلام خواجہ محمد قمرالدین سیالوی نے ایک دفعہ فرمایا کہ باوا فریدالدین گنج شکرؒ اور حمید الدین ناگوریؒ دونوں ہم عصر ہوئے ہیں۔ ایک دوسرے سے وعدہ لیا تھا کہ جس کا وصال پہلے ہو' دوسرے کو بتائے کہ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں کونسا عمل زیادہ مقبول و محبوب ہے۔ چنانچہ جب حضرت باوا صاحب کا وصال ہو گیا تو خواجہ حمید الدین ناگوری قلم دوات' کاغذ لے کر ان کی مزار پر گئے اور حسب وعدہ سرہانے کی طرف غلاف کے نیچے قلم دوات کاغذ رکھ دیئے اور عرض کیا کہ "خواب میں بتایا ہوا یقین نہ کروں گا' اس کاغذ پر لکھ دیں"۔ دوسرے روز کاغذ آکر اٹھایا تو اس پر مندرجہ ذیل شعر لکھا ہوا تھا۔

جملہ فنون شیخ نیر زدبہ نیم خسے
راحت بہ دل رساں کہ ہمیں مشرب است و بس 2

## خدمت خلق تعمیر و تزئین مساجد اور نفلی حج سے افضل

صوفیاء کے نزدیک فقراء کی ضعفاء کی دردمندوں اور غم زدہ لوگوں کی اعانت کرنا بظاہر بڑے بڑے نیکی اور عبادت کے کاموں سے بھی افضل ہے۔ امام غزالی نے لکھا ہے کہ بعض لوگ بڑی بڑی مساجد بناتے ہیں' ان کی زیب و زینت اور نقش و نگار پر بڑا پیسہ خرچ کرتے ہیں اور سمجھتے ہیں کہ ہم نے بہت بڑی نیکی کر لی' ہم نے جنت میں مکان بنا لیا۔ ادھر یہ حال ہوتا ہے کہ ان کے پڑوس میں ان کے محلے اور شہر میں ہزاروں لوگ نان شبینہ

---

1۔ بزم صوفیہ 285

2 انوار قمریہ ملفوظات خواجہ محمد قمرالدین سیالوی ص 180' 213

کو ترس رہے ہوتے ہیں' ہزاروں بیمار ہسپتالوں میں مناسب علاج نہ کرا سکنے کی وجہ سے کراہ رہے ہوتے ہیں۔ بے شمار لوگ ننگے بھوکے رہنے پر مجبور ہوتے ہیں۔ متعدد لوگ افلاس اور تنگدستی کا شکار ہوتے ہیں۔ ان گنت لوگ اپنا اور اپنے بال بچوں کا پیٹ پالنے کی خاطر مصائب و آلام اور طرح طرح کی پریشانیوں میں مبتلا ہوتے ہیں۔ ان تمام ضرورت مندوں اور حاجت مندوں کو چھوڑ کر مساجد کی تعمیر و تزئین پر پیسہ خرچ کرنا کوئی وقعت نہیں رکھتا۔ ہاں جب ان لوگوں کی ضروریات پوری ہو جائیں' سب خوشحال ہو جائیں' سب کے مسائل حل ہو جائیں' سب کی پریشانیاں دور ہو جائیں تو اس کے بعد مساجد مدارس وغیرہ کی تعمیر پر خرچ کرنا صدقہ جاریہ اور بہت بڑا کار خیر ہو گا۔

امام صاحب کے الفاظ ہیں:

**صرف المال الیہم اہم و افضل و اولی من الصرف الی بناء المساجد وزینتہا۔** 1

"فقراء و مساکین پر پیسہ خرچ کرنا مساجد کی تعمیر اور تزئین پر خرچ کرنے سے زیادہ ضروری افضل اور اولی ہے"۔

بعض دولت مندوں کے متعلق امام صاحب نے لکھا ہے کہ انہیں حج پر روپیہ صرف کرنے کا بڑا شوق ہے۔ وہ بار بار حج کرتے ہیں اور کبھی ایسا ہوتا ہے کہ اپنے پڑوسیوں کو بھوکا چھوڑ دیتے ہیں اور حج کرنے چلے جاتے ہیں۔ حضرت عبداللہ بن مسعودؓ نے صحیح فرمایا ہے کہ اخیر زمانہ میں بلاضرورت حج کرنے والوں کی کثرت ہوگی' سفران کو بہت آسان معلوم ہو گا۔ روپیہ کی ان کے پاس کمی نہ ہوگی۔ وہ حج سے محروم و تہی دست واپس آئیں گے۔ وہ خود ریتوں اور چٹیل میدانوں کے درمیان سفر کرتے ہوں گے اور ان کا ہمسایہ ان کے پہلو میں گرفتار بلا ہو گا۔ اس کے ساتھ کوئی سلوک اور غم خواری نہ کریں گے۔ پھر امام صاحب نے لکھا ہے کہ ایک آدمی حضرت بشر بن حارث کے پاس حاضر ہوا اور حج پر جانے کا ارادہ ظاہر کیا۔ بشر بن حارث نے پوچھا تو نے حج کے اخراجات کے لیے کیا تیار کر رکھا ہے؟ اس نے کہا' دو ہزار درہم۔ آپ نے پوچھا تو حج سے کیا چاہتا ہے؟ اس نے عرض کیا' اللہ کی رضا اور خوشنودی مقصود ہے۔ فرمایا' یہی اللہ کی خوشنودی تمہیں گھر بیٹھے بٹھائے بھی مل سکتی ہے۔ جا یہی پیسہ کسی مقروض و مدیون کے قرض اتارنے میں خرچ کر دے۔ کسی فقیر پر خرچ کر کے اس کی مالی حالت کو بہتر بنا دے' کسی عیالدار کو دے کر اس کی پریشانی دور کر دے یا

1۔ احیاء علوم الدین ج 3' ص 505' طبع قاہرہ 1967ء

کسی یتیم پر خرچ کر کے جنت میں اپنا ٹھکانا نبی اکرم ﷺ کے ساتھ بنا لے' کیونکہ:

فان ادخالک السرور علی قلب المسلم و اعانۃ اللھفان و کشف الضر و اعانۃ الضعیف افضل من ماۃ حجۃ بعد حجۃ الاسلام۔ 1

"تیرا کسی مسلمان کے دل میں سرور و خوشی داخل کرنا کسی غم زدہ کی مدد کرنا' کسی تکلیف میں مبتلا آدمی کی تکلیف کو رفع کرنا اور کسی ضعیف و نادار کی اعانت کرنا' فرض حج کے بعد سو نفلی حجوں سے افضل ہے"۔

---

1۔ احیاء علوم الدین ج 3' ص 506-507' طبع قاہرہ 1967ء

## فصل چہارم

# حُسنِ اَخلاق اور تسخیرِ قلوب و اشاعتِ اسلام

## انسانی نفسیات

یہ انسان کی طبیعت فطرت اور نفسیات ہے کہ جب کوئی آدمی اس پر بے لوث احسان کرتا ہے' اس کے ساتھ بھلائی کرتا ہے' پیار محبت' شفقت' نرمی اور اخلاق سے اس کے ساتھ پیش آتا ہے تو خواہ وہ کتنا ہی سنگدل ہو' سخت مزاج ہو' ناراض ہو' بالآخر اپنے محسن کے سامنے گھٹنے ٹیک دیتا ہے۔ اسی انسانی فطرت پر عربی کا یہ مقولہ صادق آتا ہے کہ:

**الانسان عبدالاحسان** ("انسان' احسان اور نیکی کا (زر خرید) بندہ ہے")۔

کوئی آدمی اپنے زور سے طاقت سے اقتدار سے تلوار سے کسی کو اپنا گرویدہ نہیں بنا سکتا' اس کی تلوار اور جبر کسی کی گردن اور جسم کو تو جھکا سکتے ہیں مگر اس کے دل کو نہیں جھکا سکتے۔ صرف پیار' نرمی اور حسن خلق ہی کسی کو آپ کے قریب لا سکتا ہے۔ قرآن مجید نے اس کی طرف اشارہ یوں کیا ہے:

**فَبِمَا رَحْمَةٍ مِّنَ اللّٰهِ لِنْتَ لَهُمْ وَلَوْ كُنْتَ فَظًّا غَلِيْظَ الْقَلْبِ لَانْفَضُّوْا مِنْ حَوْلِكَ** ☆ (سورہ آل عمران: 159)

"پس یہ اللہ کی رحمت ہی کے سبب سے ہے کہ آپ ان کے لیے موم ہو گئے اور اگر آپ تند خو' سخت طبع اور سخت دل ہوتے تو لوگ آپ کے اردگرد سے منتشر ہو گئے ہوتے"۔

ایک دوسرے مقام پر اسی انسانی نفسیات کو قرآن مجید نے یوں بیان کیا ہے:

"**وَلَا تَسْتَوِي الْحَسَنَةُ وَلَا السَّيِّئَةُ اِدْفَعْ بِالَّتِيْ هِيَ اَحْسَنُ فَاِذَا الَّذِيْ بَيْنَكَ وَبَيْنَهٗ عَدَاوَةٌ كَاَنَّهٗ وَلِيٌّ حَمِيْمٌ** ☆ (سورہ حم السجدہ: 34)

"اور نیکی اور بدی برابر نہیں ہو سکتی' آپ نیکی سے (بدی کو) ٹال دیا کیجئے تو پھر یہ ہو گا کہ جس شخص میں اور آپ میں عداوت ہے' وہ ایسا ہو جائے گا جیسا کوئی دلی دوست ہوتا ہے"۔

## صوفیاء کے پاس سب سے بڑا ہتھیار

صوفیاء کرام کے پاس سب سے بڑا طاقتور اور مؤثر ہتھیار یہی تیغ اخلاق تھی' یہی نرمی تھی' یہی خود غرضی سے پاک مخلوق خدا کی محبت تھی' یہی ہمدردی تھی' ہر ایک کے لیے

دلسوزی اور غمخواری تھی' جس کے ذریعے وہ لوگوں کے دلوں کو مسخر اور متاثر کرتے گئے۔ ان کے دلوں میں نیکی کا بیج بوتے گئے اور اس طرح اپنے حسن اخلاق سے اشاعت اسلام' تقویٰ' توبہ' رجوع الی اللہ اور نیکی کی ترویج میں وہ خدمات سرانجام دیں کہ بڑے بڑے خلفاء بھی وسائل کے باوجود ایسی دینی خدمات سرانجام نہ دے سکے۔

نہیں فقر و سلطنت میں کوئی امتیاز ایسا
یہ نگاہ کی تیغ بازی وہ سپاہ کی تیغ بازی

تاریخ گواہ ہے کہ یہ کام نہ علماء سے ہو سکا' نہ متکلمین سے' نہ معتزلہ سے' نہ حکماء سے' نہ فقہاء سے۔ یہ کام اگر ہو سکا تو ان بوریہ نشینوں' گدڑی پوشوں اور نفوس قدسیہ سے جن کو صوفیاء اسلام کہا جاتا ہے اور جن کا نام آج بھی لاکھوں کروڑوں انسانوں کے دلوں میں عقیدت اور محبت کے جذبات پیدا کر دیتا ہے۔

خواجہ قطب الدین بختیار کاکی رحمتہ اللہ علیہ کا یہ واقعہ انشاء اللہ آپ آگے پڑھیں گے کہ ایک موقعہ پر خواجہ معین الدین چشتی اجمیری علیہ الرحمہ نے جب انہیں دہلی سے مستقل طور پر اپنے ساتھ لے جانا چاہا تو خواجہ غریب نواز سے اس فیصلہ پر نظر ثانی کی درخواست کرنے کے لیے ساری دلی امڈ آئی۔ ہزارہا مرد' عورتیں' بوڑھے اور بچے گریہ و زاری کرتے ہوئے آپ کے پیچھے پیچھے شہرپناہ سے باہر تک نکل آئے۔ اس ہجوم میں بوڑھا بادشاہ التمش بھی موجود تھا۔ سب کی یہ حالت دیکھ کر حضرت خواجہ بزرگ نے قطب صاحب کو اپنے ساتھ لے جانے کا ارادہ فسخ کر دیا۔

اسی واقعہ سے اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ یہ بزرگ خانقاہوں میں بیٹھ کر محض انفرادی نجات کے حصول کی کوشش نہیں کر رہے تھے بلکہ انہوں نے اپنے عہد کے سماجی مسائل سے خود کو بہت گہرائی تک وابستہ کر لیا تھا۔ انہوں نے ملوک و سلاطین اور سرکار دربار کو کبھی منہ نہیں لگایا' نہ کبھی دنیا کی دولت حاصل کرنے کی کوشش کی اور اگر وہ آئی تو اسے جمع کر کے نہیں رکھا۔ اس طرح اپنی عملی زندگی سے یہ ثابت کر دیا کہ فقر بھی ایک عظیم دولت و سلطنت ہے۔ وہ غریبوں' مسکینوں' درماندہ حال اور پسماندہ طبقے کے انسانوں کی نمائندگی کرتے تھے۔ رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کی سچی متابعت کرتے تھے۔ نبی پاکؐ کی طرح ان کی بھی یہ دعا ہوتی تھی:

اللھم احینی مسکینًا وامتنی مسکینًا واحشرنی فی زمرۃ المساکین ☆ 1

"اے بار الٰہی مجھے مسکین بنا کر زندہ رکھنا' مسکینی کی حالت میں وفات دینا اور مساکین کے زمرہ میں میرا حشر فرمانا"۔

غریبوں اور مسکینوں سے سچی محبت اور ہمدردی کی مثال اس سے زیادہ کیا ہو سکتی ہے کہ اپنی زندگی اور موت اور حشر و نشر بھی ان کی ساتھ طلب کیا جائے۔ آج کوئی دنیا دار یا نام نہاد صوفی ایسی دعا مانگ کر تو دیکھے یہی وجہ ہے کہ بزرگان دین بالخصوص چشتی بزرگوں کی خانقاہوں میں ہمیشہ مفلسوں اور مسکینوں کی بھیڑ لگی رہتی تھی۔

صوفیائے کرام جنہوں نے دلوں کی دنیا میں اپنی روحانی حکومت قائم کر رکھی تھی' وہ خود کو عوام اور مساکین کے طبقے ہی سے متعلق سمجھتے تھے اور ان کے مسائل میں براہ راست اور سچی دلچسپی لیتے تھے۔ ان کی خانقاہوں میں جو غریب' نادار' مصیبت زدہ اور مظلوم انسان آتے تھے۔ ان کی ڈھارس بندھتی تھی اور ان کے زخموں پر مرہم لگتا تھا۔ اس لیے عوام پر صوفیائے کرام کا اثر امراء اور بادشاہوں سے کہیں زیادہ تھا۔

یوں تو سبھی سلسلوں کے صوفیاء نے عوام میں مقبولیت حاصل کی ہے اور اپنے حسن اخلاق سے لوگوں کے قلوب مسخر کیے ہیں لیکن خاص طور پر صوفیائے چشت نے جس طرح عام انسانوں کے دلوں کو جیتا ہے' اس کی مثال نہیں ملتی۔ چشتیوں کے سرخیل سلطان الہند خواجہ اجمیری آج بھی "غریب نواز" کہلاتے ہیں۔ کفرستان ہند میں اپنے حسن اخلاق حسن عمل' دلسوزی اور غمخواری کا ایسا نمونہ پیش فرمایا کہ لوگ کھینچے چلے آئے اور 99 ہزار آدمیوں کو براہ راست کلمہ پڑھایا۔

## تسخیرِ قلوب بذریعہ حُسن اخلاق اور محبت

غلام دستگیر خان نیموری نے لکھا ہے اور بالکل صحیح لکھا ہے کہ:

"انہی اخلاق' محبت' ہمدردی اور سچائی سے ہمیشہ دنیا فتح کی گئی ہے' لوہے اور فولاد کی تلوار سے نہیں۔ جیسا کہ بعض متعصب اور جاہل کہتے ہیں یا سمجھتے ہیں۔ آپ بدن پر جبر کر سکتے ہیں مگر جبر سے دل کو درست نہیں کر سکتے۔ اس کی درستی کے لیے تلوار سے نہیں بلکہ دل کی محبت سے کام لینا پڑے گا۔ اگر قلبی محبت' ہمدردی' شفقت علی الخلق اور خیر خواہی کا جذبہ کارفرما نہ ہوتا تو پندرہ بیس سال میں ایک وسیع اور عظیم الشان سلطنت

---

1- جامع ترمذی ص 340' طبع نور محمد' کراچی۔

(ریاست مدینہ منورہ) کبھی قائم نہ ہوتی اور ہوتی بھی تو دو چار سال کے اندر فنا ہو جاتی۔ خود ہندوستان میں دیکھ لیں، جس قدر یہ ملک خواجہ بزرگ حضرت سلطان الہند غریب نواز رحمتہ اللہ علیہ، حضرت داتا گنج بخش رحمتہ اللہ علیہ اور دیگر صوفیاء کے پاک نفوس کی برکت سے فتح ہوا، اس قدر تلوار سے نہیں ہوا۔ سفرنامہ ابن بطوطہ دیکھیں ہر جگہ ہر ایک مندر میں ایک نہ ایک صوفی مسلمان لباس تبدیل کر کے چپکے چپکے اشاعت اسلام کا کام کر رہا تھا۔ اسلام کی ابتدائی تاریخ دیکھیں، اس وقت مکہ میں لا الہ الا اللہ کا کلمہ بلند کرنا گویا مصائب و تکالیف کے طوفان کو دعوت دینا تھا، جس وقت رسول خدا اور آپ کے پیرو کاروں کو طرح طرح کی ایذائیں دی جاتی تھیں، اس وقت وہ کونسی فولاد کی تلوار تھی جس کے خوف سے تھوڑے ہی عرصے میں ایک سو کے قریب مسلمان ہوئے، نہ کوئی تلوار تھی، نہ مال تھا، صرف اسلامی تعلیم کی سادگی اور سچائی تھی، جس سے خود بخود ایسے سرکش لوگ شمع رسالت کے پروانے بنے۔ مدینہ کونسی شمشیر آبدار سے فتح کیا گیا؟ غور سے دیکھیں گے تو معلوم ہو گا کہ صرف اخلاق سے۔ گویا اخلاق سے اشاعت اسلام ہوئی اور اخلاق کے گر جانے سے خود مسلمان ہی گر گئے۔ ہلاکو خان نے مسلمانوں کو بے دریغ تہ تیغ کیا اور بغداد کی اینٹ سے اینٹ بجا دی لیکن پھر خود اسی اخلاق اسلامی کی تلوار سے بسمل ہو کر مسلمان ہوئے، پاسبان مل گئے کعبہ کو صنم خانے سے،.....

خیر کہنے کا مدعا یہ ہے کہ تلوار سے ہاتھ پاؤں ست کیے جا سکتے ہیں، زبان خاموش کی جا سکتی ہے، آنکھیں بند کی جا سکتی ہیں، کانوں میں روئی ٹھونسی جا سکتی ہے، مگر دل جو منبع انکار و اقرار اور معدن محبت و غم ہے، کبھی بھی جبر سے سیدھا نہیں کیا جا سکتا۔ وہ تو صرف محبت سے، جو خود غرضی سے مبرا ہو، فتح کیا جا سکتا ہے اور یہ اسی وقت ہو سکتا ہے جب انسان خود دل بن گیا ہو۔

دل سے جو بات نکلتی ہے اثر رکھتی ہے
پر نہیں طاقت پرواز مگر رکھتی ہے

ہم صرف زبانی اخلاق سے لوگوں کو سدھارنے میں کامیاب نہیں ہو سکتے کیونکہ اس میں خلوص، نیک نیتی اور عملی ہمدردی نہیں ہوتی"۔ 1

یہ حقیقت ہے کہ اسلام کی اشاعت اور توسیع ہمیشہ اخلاق ہی کے ذریعے ممکن

---

1 غلام دستگیر خان بیجود، "محبوب سیال" (تذکرہ خواجہ محمد دین سیالوی) ص 12-14

ہوئی۔ اس حقیقت کو شاہ قاسم جہانگیری صاحب نے بڑے عمدہ پیرائے اور خوبصورت الفاظ میں بیان کیا ہے' لکھتے ہیں:

آپ ماضی کے آئینہ میں جھانک کر دیکھئے' عمر رفتہ کو آواز دیجئے' گذشتہ تاریخ پر نظر ڈالیے تو آپ محسوس کریں گے کہ قریہ قریہ' گاؤں گاؤں' شہر شہر اور ملک ملک اسلام کی توسیع اخلاق ہی کا کارنامہ ہے۔ ہمارے بزرگوں نے اسی ہتھیار سے غیروں کے دلوں میں جگہ پیدا کی' دشمنوں کے دلوں میں گنجائش نکالی گئی' مخالفوں کے منہ بند کیے' معترضوں کی ہوا اکھاڑ دی' غیر مسلموں کے دلوں کو رام کیا' آج بھی زمانہ ان کے گیت گاتا ہے۔

مزید برآں جب ہم ہندوستان کی تاریخ پر نظر ڈالتے ہیں تو ہم دیکھتے ہیں کہ اولیائے کرام نے بھی حسن اخلاق سے غیر مسلموں کے دل جیت لیے۔ انہی خرقہ پوشوں نے انہیں طاغوتی قوتوں' دیوتاؤں اور دیویوں کے چنگل سے چھڑا کر ایک اللہ کی بارگاہ میں سربسجود کر دیا۔ ان میں اسلام کی وہ روح پھونکی کہ وہ خود اپنے اپنے دور میں روشنی کا مینار بن کے چمکے۔ آج ہر طرف جو مسلمان نظر آرہے ہیں یہ انہی کے مکارم اخلاق کا نتیجہ ہے۔ ہم ذرا بات کو آگے بڑھاتے ہوئے عرض کریں کہ صدیاں گزر جانے کے بعد بھی اللہ کے ان ولیوں کی بارگاہ اقدس میں ہر قوم ملت اور مذہب سے تعلق رکھنے والے سربسجود نظر آتے ہیں' ان کے گیت الاپتے ہیں' ان کے نغمے گاتے ہیں اور اس طرح انہیں خراج تحسین پیش کرتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ ہر دور کا مسلمان یہ کہتا ہوا نظر آتا ہے کہ اولیائے کرام نے اپنے حسن اخلاق سے اسلام پھیلایا اور اسلام کی پناہ میں آنے والوں کے دلوں پر وہ اخلاقی نقوش چھوڑے کہ آج بھی ان کے دل کی دھڑکنوں سے انہی کی آواز آتی ہے۔ مبارک ہیں وہ لوگ جو ایسے اخلاق کا آئینہ دار ہوں اور خوش نصیب ہیں' وہ لوگ جو ایسے ہی نادر لوگوں کی صحبت کیمیا اثر میں بیٹھ کر حسن اخلاق کی جیتی جاگتی تصویر بن جاتے ہیں۔

خلق جس کا بلند ہوتا ہے
وہ خدا کو پسند ہوتا ہے
پستیوں میں پڑا ہوا انساں
خلق سے سربلند ہوتا ہے[1]

---

1۔ ماہنامہ فاران' کراچی' جنوری 1989ء

# اشاعت اسلام میں صوفیاء کا کردار

خلفائے راشدین کے بعد اسلام کے عام خلفاء اور شہنشاؤں کے مقابلے میں اشاعت اسلام میں ان صوفیاء کا کردار کیا ہے' اس کو مولانا عبدالغفور غوری اور خلیق احمد نظامی کے الفاظ میں دیکھیے:

"صوفیاء کرام مسلمانوں کی سیاست اور سماج کو خاص اسلامی رنگ میں دیکھنا چاہتے تھے۔ بزرگوں کے اس رویہ سے ملت اسلامیہ کو بڑا فائدہ پہنچا۔ اگر یہ باطنی اصلاح و تربیت تزکیہ نفس اور عبادت پر توجہ نہ دلاتے تو اسلام محض ایک سیاسی پروگرام بن کر رہ جاتا۔ سیاسی ہنگامہ آرائیوں کے زمانہ میں ان بزرگوں نے اپنے عمل سے یہ ثابت کر دکھایا کہ اسلام صرف ملک اور ملک رانی کا نام نہیں بلکہ یہ اصلاح و تربیت کا ایک مکمل نظام ہے۔ انسان کو ارتقائے روحانی کا راستہ دکھاتا ہے۔ اگر دور اول سے ان بزرگوں کے حالات کو حذف کر دیا جائے تو مسلمانوں کی تاریخ ملک گیری اور جہاں بانی کی داستان بن کر رہ جائے گی۔ واقعات شاہد ہیں کہ اسلام کی تعلیم اور اثرات اموی اور عباسی خلفاء کے ذریعہ نہیں بلکہ ان ہی بزرگوں کے ذریعے پھیلے ہیں۔ خلفاء کا نہ عوام سے کبھی براہ راست تعلق رہا' نہ ان کی زندگی میں کبھی کوئی دینی کشش پیدا ہوئی۔ وہ اسلامی طرز زندگی کے آئینہ دار نہ تھے۔ اس لیے اسلام کی ترویج اور بقاء کا سبب بھی نہ بن سکے۔ اسلام کے دینی نظام کو زندہ رکھنے اور پھیلانے کا کام ان ہی بزرگوں نے انجام دیا اور ان کی بے تعلقی نے خلفاء کو ہمیشہ اس بات کا احساس دلایا کہ حکومت غلط راستہ پر جارہی ہے۔ ان بزرگوں کی بے تعلقی کے اس ردعمل کے علاوہ ان بزرگوں نے موقع سے خلفاء کو ان کے اعمال و افعال پر متنبہ بھی کیا۔ انہیں ڈرایا اور دھمکایا بھی جو شخص اللہ کی ربوبیت پر ایمان کامل رکھتا ہے۔ وہ دنیا کی طاقتوں کے سامنے بڑا بے باک اور حق گو ہوتا ہے۔

اگر ہمارے مذہبی تذکرے اور تاریخی کتابیں کسی حد تک بھی قابل اعتبار ہیں اور کوئی وجہ نہیں کہ ان کو معتبر نہ سمجھا جائے تو اس حقیقت کو تسلیم کرنے میں کوئی تامل نہ ہونا چاہیے کہ انہیں بزرگوں نے مسلمان فرمانرواؤں کو اسلام کے احکام کو مکمل طور پر فراموش کر دینے سے روکے رکھا جو اپنی طاقت و سطوت کے غرور میں یہ بھول گئے تھے کہ ان سے بھی بالاتر کوئی موجود ہے جو ان سے بھی ان کے اعمال کا حساب لے گا۔ ان بزرگوں نے انہیں ہر موقع پر اس کی یاددہانی کرائی اور ایسے مواقع پر بھی نہ چوکے جب خلفاء اپنے خوشامدیوں کے غول میں بیٹھے داد عیش دیا کرتے تھے اور کسی کو وہاں جرات نہ ہوتی تھی کہ خلیفہ کے مزاج کے خلاف کوئی بات کہہ سکے۔ وقت کے ناخداؤں کے خلاف

آواز حق جب بھی اٹھی تو انہیں فقیروں کے شکستہ جھونپڑوں سے"۔ 1

## خواجہ غریب نواز کی آمد اور ہندوستان میں اسلامی انقلاب

سلطان الہند خواجہ غریب نواز اجمیری کی تشریف آوری سے ہندوستان میں کس طرح انقلاب آیا' اس کو مولانا سید ابوالحسن علی ندوی کے الفاظ میں پڑھیئے۔ لکھتے ہیں:

"بہرحال واقعہ کی جو ترتیب ہو' اس میں شک نہیں کہ حضرت خواجہ معین الدین چشتی نے محمد غوری کے حملوں کے درمیان اور اسلامی سلطنت کی عمومیت و استحکام سے پیشتر ہندوستان کے قلب اور قدیم ہندوستان کے عظیم سیاسی و روحانی مرکز اجمیر شریف کو اپنے قیام کے لیے منتخب فرمایا۔ یہ فیصلہ ان کی اولوالعزمی عالی ہمتی اور جرات ایمانی کا ایسا تابناک کارنامہ ہے جس کی مثالیں صرف پیشوایان مذہب اور فاتحین عالم کی تاریخوں میں مل سکتی ہیں۔ ان کے استقلال و اخلاص ان کے توکل و اعتماد ان کے زہد و قربانی اور ان کے درد و سوز نے ہندوستان کے لیے دارالاسلام بننے کا فیصلہ کر دیا اور جو سرزمین ہزاروں برس سے صحیح یقین صحیح معرفت سے محروم توحید کی صدا سے ناآشنا تھی وہ علماء و اولیاء کی سرزمین اور علوم اسلامیہ اور کمالات دینیہ کی محافظ و امین بن گئی۔ اور اس کی فضا اذانوں سے' دشت و جبل اللہ اکبر کی صداؤں اور اس کے شہرو دیار **قال اللہ و قال الرسول** کے نغموں سے ایسے گونجے کہ صدیوں سے عالم اسلام گوش بر آواز ہے۔

جہانے را دگرگوں کرد یک مرد خود آگاہے

سیرالاولیاء کے مصنف نے بڑی صداقت و بلاغت سے لکھا ہے کہ ملک ہندوستان اپنے آخری مشرقی کنارہ تک کفر و شرک کی بستی تھی۔ اہل تمرد انا ربکم الاعلیٰ کی صدا لگا رہے تھے۔ اور خدا کی خدائی میں دوسری ہستیوں کو شریک کرتے تھے۔ اور اینٹ پتھر درخت جانور گائے و گوبر کو سجدہ کرتے تھے۔ کفر کی ظلمت سے ان کے دل تاریک اور مقفل تھے۔ سب دین و شریعت کے حکم سے غافل خدا و پیغمبر سے بے خبر تھے۔ نہ کسی نے کبھی قبلہ کی سمت پہچانی نہ کسی نے کبھی اللہ اکبر کی صدا سنی:

"بوصول قدم مبارک آں آفتاب اہل یقین کہ بحقیقت معین الدین بود ظلمت ایں دیار بنور اسلام روشن و منور گشت"۔

---

1۔ (الف) اسلام کی زندہ تحریک چشتیت ص 52-53 از عبدالغفور غوری' مطبوعہ بار گاہ ادب اکبر روڈ' کراچی نمبر 1 (ب) تاریخ مشائخ چشت ص 78-79

آفتاب اہل یقین حضرت خواجہ معین الدین چشتی کے قدم مبارک کا اس ملک میں پہنچنا تھا کہ اس ملک کی ظلمت نور اسلام سے منور ہوگئی۔ ان کی کوشش و تاثیر سے جہاں شعائر شرک تھے' وہاں مسجد و محراب و منبر نظر آنے لگے جو فضا شرک کی صداؤں سے معمور تھی۔ وہ نعرہ اللہ اکبر سے گونجنے لگی۔ اس ملک میں جس کو دولت اسلام ملی اور قیامت تک جو بھی اس دولت سے مشرف ہو گا نہ صرف وہ بلکہ اس کی اولاد در اولاد' نسل در نسل سب ان کے نامہ اعمال میں ہوں گے' اس میں قیامت تک جو بھی اضافہ ہوتا رہے گا اور دائرہ اسلام وسیع ہوتا رہے گا' قیامت تک اس کا ثواب شیخ الاسلام حضرت خواجہ معین الدین حسن سجزی کی روح کو پہنچتا رہے گا۔ انشاء اللہ العزیز 1

ہندوستان کے سب سے بڑے سماجی اور اسلامی انقلاب کا یہ بانی ایک چھوٹی سی جھونپڑی میں ایک پھٹی ہوئی دھوتی میں لپٹا ہوا بیٹھا رہتا تھا' پانچ مثقال سے زیادہ کی روٹی بھی افطار میں میسر نہ آتی لیکن نظر کی تاثیر کا یہ عالم تھا کہ جس کی طرف دیکھ لیتے' معصیت کے سوتے اس کی زندگی میں خشک ہو جاتے۔ رسالہ احوال پیران چشت میں لکھا ہے:

نظر شیخ معین الدین بر ہر فاسقے کہ افتادے در زماں تائب شدے باز گرد معصیت نگشتے۔ (تاریخ مشائخ چشت:22)

ہندوستان کی سرزمین میں توحید' اسلام ایمان اور شریعت کا یہ پودا جو حضرت غریب نواز نے بڑی محبت اور اخلاص سے لگایا تھا' اس کی آبیاری ان کے محبوب خلیفہ حضرت قطب صاحب نے کی اور حضرت باوا صاحب (خلیفہ حضرت قطب صاحب) کے عہد میں وہ ایک چھتنار درخت بن گیا جس کے سائے میں خلق خدا کو راحت ملی۔ پھر حضرت محبوب الٰہی کے زمانے میں اس کے پھل ہی عام لوگوں تک نہیں پہنچے بلکہ اس کی قلمیں بھی دور دور تک لگ گئیں جن کا فیض آج تک ہم سب کو پہنچ رہا ہے۔

## حضرت باوا صاحب کی قبولیت عامہ

ہندوستان میں سلسلہ چشتیہ کے فیض عام کا ایک دوسرا ایمان افروز واقعہ ملاحظہ ہو:

فوائد الفواد میں ہے'2 اوچ شریف اور ملتان کے لوگ تو بڑی کثرت سے ان

---

1۔ تاریخ دعوت و عزیمت حصہ سوم' 29-28-27 (بحوالہ سیرالاولیاء ص 47)

2 فوائد الفواد ص 189-188' طبع نول کشور 1302ء

کے حلقہ ارادت میں شامل تھے۔ ایک مرتبہ ناصرالدین محمود کا لشکر اجودھن سے گزرا تو لشکریوں نے جس عقیدت کا اظہار کیا وہ شیخ نظام الدین اولیاء کی زبانی سننے کے قابل ہے:

"جن دنوں سلطان ناصرالدین اوچہ اور ملتان کی طرف روانہ ہوا تو اجودھن پہنچ کر سارا لشکر شیخ کی زیارت کے لیے روانہ ہوا۔ شیخ اتنا انبوہ دیکھ کر حیران رہ گئے۔ شیخ کی آستیں گلی کی طرف لٹکائی گئی۔ لوگ آکر بوسہ دیتے اور چلے جاتے۔ وہ آستین بھی ٹکڑے ٹکڑے ہوگئی۔ پھر مسجد میں آکر مریدوں کو حکم دیا کہ میرے گرداگرد حلقہ باندھ لو تاکہ لوگ اندر نہ آسکیں اور دور ہی سے سلام کر کے چلے جائیں۔ مریدوں نے ویسا ہی کیا۔ ایک بوڑھا فراش آکر مریدوں کے حلقہ سے گزرا، شیخ کے قدموں پر گر پڑا اور پائے مبارک بوسہ دینے کے لیے کھینچا، شیخ کو یہ بات اچھی نہ معلوم ہوئی۔ اس فراش نے کہا، شیخ المشائخ حضرت شیخ فریدالدین آپ کیوں تنگ آتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کی نعمت کا اس سے بھی اچھا شکر ادا کرو جب فراش نے یہ کہا تو شیخ نے نعرہ مارا، فراش کے حال پر نوازش فرمائی اور اس سے معافی مانگی"۔ 1

حضرت بابا صاحب کو اتنی مقبولیت حاصل ہوئی تھی کہ ہر وقت عقیدت مند پروانوں کی طرح سے ان کے گرد جمع رہتے تھے۔ آدھی رات تک ان کی خانقاہ کا دروازہ کھلا رہتا تھا۔ ہر قسم کے لوگ خدمت میں حاضر ہوتے تھے۔ شیخ نظام الدین اولیاء کا بیان ہے:

"بخدمت شیخ الاسلام فریدالدین از ہر جنس درویش وغیرآں برسیدے" 2

ہندو جو لوگ بھی ان کی خدمت میں حاضر ہوتے تھے۔ بابا صاحب ہر شخص سے اس کی صلاحیت اور سمجھ کے مطابق گفتگو فرماتے تھے۔ امیر و غریب کا ان کے یہاں کوئی امتیاز نہ تھا۔ ہر نئے آنے والے سے اس طرح ملتے تھے گویا برسوں کا آشنا ہے۔

## ہندوستان میں تسخیر قلوب کی وجوہات

سوال پیدا ہوتا ہے کہ کفرستان ہند میں آخر عام لوگ بالخصوص غریب اقوام کے لوگ کیوں صوفیاء کی طرف کھینچے چلے آئے اور دامن اسلام سے وابستہ ہوگئے؟ صوفیاء کے

---

1۔ فوائدالفواد، ص 46-145

2۔ فوائدالفواد ص 5

پاس کونسی ایسی مقناطیسی قوت تھی جو جدی پشتی کفار کو اپنی طرف کھینچ رہی تھی؟ ظاہر ہے' اس میں کوئی مالی مفاد نہ تھا۔ صوفیاء کی طرف سے انہیں کوئی چقمہ نہیں دیا جا رہا تھا' کوئی سبز باغ نہیں دکھائے جا رہے تھے' کوئی خوش کن جذباتی نعرہ نہ تھا' کسی قسم کے دنیوی انعام و اکرام پلاٹ و لائسنس کا لالچ نہیں دیا جا رہا تھا اور نہ ہی کوئی پر کشش اور پرفریب وعدہ تھا جس کی وجہ سے لوگ کشاں کشاں اسلام کی طرف کھینچے چلے آ رہے تھے۔ دراصل غرباء و مساکین اور چھوٹے لوگوں کو اسلام اور صوفیاء کی طرف لانے میں اسلام کی حقانیت اور صداقت کے علاوہ جو وجوہات اور محرکات کار فرما تھے۔ ان میں دو چیزیں بڑی نمایاں اور انسانی طبیعت و فطرت کے عین مطابق نظر آتی ہیں:

## پہلی وجہ

ایک تو اسلام کی وہ ازلی و بنیادی تعلیمات تھیں جن میں سارے انسانوں کو بحیثیت انسان برابر کا محترم و مکرم قرار دیا گیا ہے۔ اسلام کسی ذات پات اور طبقاتی تقسیم مثلاً برہمن' کھتری' شودر کی تقسیم کا روادار نہیں' اس میں کسی منصب' امارت' دولت مندی اور ذات برادری کو وجہ فضیلت نہیں بنایا گیا۔ یہاں کوئی آدمی محض اس لیے قابل احترام نہیں کہ وہ کسی بڑے خاندان یا اونچی ذات سے تعلق رکھتا ہے یا اس کے پاس دولت کا انبار لگا ہوا ہے اور کوئی غریب و نادار آدمی صرف اس وجہ سے کمتر اور گھٹیا نہیں سمجھا جا سکتا کہ اس کے پاس دولت نہیں یا کسی نچلے طبقہ سے تعلق رکھتا ہے۔ بلکہ یہاں تو ایک بدکردار خاندانی اور امیر و غنی آدمی اپنی دولت کے ڈھیر ہوتے ہوئے بھی اس فقیر و کنگال سے کمتر ہو سکتا ہے' جسے اللہ کریم نے قول و فعل کی صداقت اور ایمان و خلوص کے خزانوں سے مالا مال کر رکھا ہو۔ اسلام میں ہر چھوٹے بڑے انسان کی عزت نفس اس کی تکریم ذات' اس کے انسانی جذبات قلبی احساسات اور اس کی جملہ ضروریات کا پورا پورا خیال رکھا گیا ہے۔ یہاں کوئی رنگ نسل اور خاندان کا امتیاز نہیں' اسلام میں کسی بھی حکومتی عہدے دار اور منصب دار حتیٰ کہ امیرالمومنین اور خلیفتہ المسلمین تک کو کوئی خصوصی استحقاق حاصل نہیں۔ عوام کے مقابلے میں وہ کوئی وی آئی پی کا درجہ نہیں رکھتا۔ ہندوستان کی سرزمین پر' جہاں غریب شودر لوگوں کو دوسرے درجہ کا انسان گردانا جاتا' جن کی کوئی تعظیم' تکریم اور کوئی استحقاق نہ تھا' جنہیں امراء و روساء اور وڈیرے لوگ انسان سمجھنے کے لیے بھی تیار نہ تھے۔ جن کے جذبات اور احساسات کو مسلسل کچلا جا رہا تھا اور جن کا کوئی پرسان حال نہ تھا وہاں'

ولقد کرمنا بنی آدم ☆ (سورہ بنی اسرائیل: 70)

"اور ہم نے تمام بنی آدم کو عزت دی ہے"۔ اور

لقد خلقنا الانسان فی احسن تقویم☆ (سورہ التین: 4)

"بلاشبہ ہم نے ہر انسان کو بہترین انداز میں پیدا کیا ہے"۔

کے جانفزا خدائی اعلان میں بلا کی کشش اور جاذبیت تھی۔ اس کے ساتھ ہی پیغمبر اسلام کی زبان سے جاری ہونے والا مساوات انسانی کا مستقل ضابطہ اور قانون "الناس کا سنان المشط" (سارے انسان کنگھی کے دانوں کی طرح برابر ہیں) (قاضی عیاض: الشفاء بتعریف حقوق المصطفے 78:1 طبع دوم) اور

المسلمون تتکافاء دماء ھم ویسعی بذمتھم ادناھم۔ (ایضا)

"تمام مسلمانوں کا خون برابر ہے اور ادنی مسلمان بھی دوسروں کا ذمہ اٹھا سکتا ہے"۔

ان کے اسلام کے دامن رحمت میں پناہ لینے کا داعیہ بن رہا تھا۔ فقیروں، معاشی دھکوں کے ماروں، پریشان حالوں، مظلوموں، کمزوروں، مجبوروں، غریبوں، مسکینوں، غلاموں اور بردوں کے ستائے ہوئے لوگوں کے گویا یہ دل کی آواز تھی۔ صوفیاء ان کے قلبی جذبات و احساسات کی ترجمانی کر رہے تھے، یہاں ان کے انسانی جذبات کا پورا پورا احساس کیا جا رہا تھا۔ اس لیے ان غریب لوگوں کا اسلام کے دامن میں پناہ لینا ایک فطری امر تھا۔

یہی اسلامی تعلیمات تھیں جو غریب و کمزور لوگوں کو ہمیشہ اسلام اور نبیوں کے قریب لانے کا سب سے بڑا سبب بنیں۔ حضرت نوح علیہ السلام پر پہلے پہل ایمان لانے والے غریب اور کمزور لوگ ہی تھے۔ جنہیں آپؑ کی قوم کے نخوت شعار امراء "اراذل" اور "ارذلون" کے ہتک آمیز الفاظ اور ناموں سے یاد کرتے تھے۔ (سورہ ہود: 27) حضرت صالح علیہ السلام پر ابتداء ہی میں ایمان لانے کی سعادت حاصل کرنے والے بھی کمزور لوگ تھے۔ (الاعراف: 75) اسی طرح حضرت مسیح علیہ السلام کے ابتدائی ماننے والے غریب مچھیرے ہی تھے اور ایک قول کے مطابق دھوبی 1

اور یہی وہ دین اسلام کی احترام آدمیت اور انسانی عظمت و مساوات کی تعلیم تھی جس نے فارس کے سپہ سالار رستم کے دربار میں غریب کمزور اور نچلے طبقے کے لوگوں کو متاثر کیا جس کا قصہ یوں ہے کہ حضرت عمر فاروقؓ کے دور حکومت میں فارس (ایران) کے ساتھ جنگ کے دوران ایک مرتبہ معروف صحابی حضرت مغیرہؓ بن شعبہ سفیر بن کر رستم کے دربار میں تشریف لے گئے، دربار کو سفیر اسلام پر رعب ڈالنے کے لیے بڑے اہتمام سے

---

1۔ امام فخرالدین رازی: تفسیر کبیر: 7:67، طبع مصر، 1938ء / 1375ھ

سجایا گیا تھا۔ جس آدمی کے دل میں خدا تعالیٰ کا خوف سما جائے وہ دنیا کی کسی طاقت سے بھلا مرعوب کیوں ہو گا۔ حضرت مغیرہؓ بڑے دھڑلے اور بے باکی سے رستم کے ساتھ اس کے مرصع تخت پر بیٹھ گئے۔ درباری چیچوں نے حضرت مغیرہؓ کا یوں رستم کے برابر بیٹھنا رستم کی توہین سمجھا۔ انہوں نے آپؓ کو نیچے اتار لیا۔ اس موقع پر حضرت مغیرہؓ نے بڑے پر جوش اور موثر انداز میں عربوں اور مسلمانوں کے اندر پائی جانے والی انسانی عظمت اور انسانی مساوات کو بیان کیا۔ درباریوں پر اس تقریر کا ردعمل یہ ہوا کہ:

فقالت السفلة صدق واللہ العربی، وقالت الدھاقین واللہ لقد رمی بکلام لایزال عبیدنا ینزعون الیہ، قاتل اللہ اولینا ما کان احمقھم حین کانوا یصغرون امر ھذہ الامۃ۔
(ابن جریر طبری: تاریخ الطبری: 3:522 طبع مصر، 1962ء)

(نیچے کے لوگوں نے کہا، خدا کی قسم اس عربی نے سچ بات کہی ہے۔ سرداروں نے کہا، قسم بخدا! اس آدمی (حضرت مغیرہؓ) نے ایسی بات پھینکی ہے کہ ہمارے سب غلام اس کی طرف کھنچے چلے جائیں گے۔ خدا ہمارے پہلوں کو غارت کرے، وہ کس قدر احمق تھے۔

دوسری وجہ

غریب، کمزور اور نچلے درجے کے تصور کیے گئے لوگوں کے صوفیاء کے دامن سے وابستہ ہونے اور ایمان لانے کی دوسری بڑی وجہ صوفیاء کا ان لوگوں کے ساتھ ذاتی اور عملی رویہ تھا۔ صوفیاء انسانی عظمت و مساوات، احترام آدمیت اور غریب و کمزور لوگوں کے ساتھ ہمدردی، خیر خواہی اور غمخواری کا محض زبانی کلامی لیکچر نہیں دے رہے تھے۔ خالی خولی جلسے کرنا جلوس نکالنا اور جذباتی و جوشیلی تقریریں کرنا ان کا معمول نہیں تھا۔ وہ سمجھتے تھے کہ خالی تقریر اور شعلہ بیانی سے بھوکے آدمی کا پیٹ نہیں بھر سکتا۔ اس کی غربت کا علاج نہیں ہو سکتا اور نہ ہی اس کے معاشی دکھوں کا مداوا ہو سکتا ہے۔ ان کا کام آفت زدوں کے نام پر چندے کرنا یا مظلوموں کے نام پر جلسے کرنا نہیں بلکہ مظلوموں کی عملی داد رسی تھا۔ وہ اس بات کو بخوبی جانتے تھے کہ مظلوموں کے نام پر جلسے کرنا ایسا ہی ہے جیسے کوئی شخص زخمی ہو جائے اور آپ اس کو ہسپتال یا ڈاکٹر کے پاس لے جانے کی بجائے ایک شاندار "زخمی کانفرنس" منعقد کرنے کے لیے دوڑ پڑیں۔ ان کی مجلس میں کوئی درجہ بندی نہیں تھی۔ وہ جس نگاہ سے شرفاء کو دیکھتے تھے اس سے کہیں زیادہ پیار و محبت رافت و رحمت اور شفقت کی نگاہ سے غریب مسلمانوں کو دیکھتے تھے۔ وہ ان غریبوں کے ساتھ اٹھنے بیٹھنے، ان کے ساتھ کھانے پینے اور ان کے ساتھ چلنے پھرنے میں کوئی عار محسوس نہیں کرتے تھے۔ ان کے دکھ درد اور خوشی و غمی میں برابر کے شریک تھے۔

اس امر میں کوئی شبہ نہیں اور ہمارا اس بات پر عقیدہ ہے کہ ہدایت و گمراہی اللہ کے ہاتھ میں ہے۔ اسی کی توفیق سے یہ غریب اور کمزور لوگ دائرہ اسلام میں داخل ہوئے۔ انہیں دین اسلام کی طرف لانے میں ان کے ازلی مقدر و نصیب کا بھی دخل تھا تاہم ان غریب لوگوں کے اسلام قبول کرنے میں یقیناً صوفیاء کی محبتوں' کرم نوازیوں' اور بندہ نوازیوں کا بھی بڑا دخل اور حصہ ہے۔ اگر وہ ان غریب لوگوں کی تکالیف کو رفع نہ کرتے ہوتے' ان کے زخموں پر مرہم نہ رکھتے ہوتے' ان کے بوجھوں کو نہ اٹھاتے ہوتے اور ان کی ہر طرح کی مشکلات کو حل نہ کرتے ہوتے جس کی عملی مثالیں آگے آ رہی ہیں تو شاید وہ صورت حال نہ ہوتی جو آج تاریخ کی کتابوں میں موجود ہے۔ یہ عام مشاہدے کی بات ہے کہ کسی حیوان سے بھی پیار کیا جائے تو وہ پیار کرنے والے سے مانوس ہو جاتا ہے۔ اس کے پیچھے پیچھے دوڑتا اور دم ہلا ہلا کر اپنی محبت کا اظہار کرتا ہے۔ یہ تو عقل و شعور سے عاری حیوان کا حال ہے۔ ظاہر ہے جب کسی انسان سے پیار کیا جائے گا' اس پر احسان کیا جائے گا' اس کے ساتھ بے لوث ہمدردی اور خیرخواہی کی جائے گی تو وہ اپنے محسن کا کیونکر ممنون نہیں ہو گا اور کیونکر اس کی غلامی کا دم نہیں بھرے گا۔ احسان کے بدلے میں غلامی اور عبدیت کا اظہار تو انسان کی فطرت میں داخل ہے۔ بڑے لوگوں' صاحب ثروت اور اصحاب جاہ و مال کی تو ہر کوئی عزت کرتا ہے۔ مگر غریب آدمی کو کون عزت کی نگاہ سے دیکھتا ہے۔ صوفیاء نے ان غریبوں کو عزت دی' انہیں پیار دیا' ان کی اہمیت بنائی' معاشرے میں انہیں بلند مرتبہ عطا کیا۔

نشہ پلا کے گرانا تو سب کو آتا ہے
مزہ تو جب ہے کہ گرتوں کو تھام لے ساقی

# خواجہ نظام الدین اولیاءؒ کے وجود مسعود کی روحانی برکات

معروف مورخ ضیاء الدین برنی نے "تاریخ فیروز شاہی" میں سلطان علاؤالدین خلجی کے عہد حکومت کے اندر خواجہ نظام الدین اولیاء محبوب الٰہی کے وجود مسعود کی برکات اور معاشرے میں لوگوں پر ان کے اثرات کی شنیدہ نہیں بلکہ دیدہ شہادت اور بڑی ایمان افروز تفصیل بیان کی ہے۔ خواجہ موصوف کی برکت اور دم قدم سے اس زمانے میں اسلام' ایمان' نیکی' تقویٰ' پارسائی عبادت گزاری' قیام اللیل' نوافل' علم دین' کتابوں کے مطالعے' نماز کے شوق اور دینی رجحان کو کتنا فروغ ملا۔ عوام و خواص' امیروں غریبوں اور حاکموں محکوموں کو ہر قسم کی برائی سے کس قدر نفرت ہوگئی اس کی تفصیل برنی کی زبانی ہی ملاحظہ فرمایئے:

.....دوسری طرف اسی زمانے میں شیخ الاسلام نظام الدین نے' بیعت عام کا دروازہ کھول رکھا تھا۔ گنہگار لوگ ان کے سامنے اپنے گناہوں کا اقبال کرتے اور ان سے توبہ کرتے اور وہ ان کو اپنے حلقہ ارادت میں شامل کر لیتے۔ خواص و عوام' مالدار و مفلس' امیر و فقیر' عالم و جاہل' شریف و رزیل شہری و دیہاتی' غازی و مجاہد' آزاد و غلام' ان سب سے وہ توبہ کراتے اور ان کو طاقیہ [1] اور مسواک صفائی کے لیے دیتے۔ ان لوگوں میں سے کثیر تعداد (جماہیر) جو خود کو شیخ کے مریدوں میں شمار کرتی تھی' بہت سے ان کاموں سے پرہیز کرنے لگتی تھی جو کرنے کے لائق نہیں ہوتے۔ اگر شیخ کی خانقاہ میں حاضر ہونے والوں میں سے کسی سے کوئی لغزش ہوتی' تو اس کو تجدید بیعت کرنا پڑتی اور شیخ از سرنو اس سے اقبال گناہ اور توبہ کراتے۔ شیخ کے مرید ہونے کی شرم لوگوں کو بہت سے گناہوں (منکرات) سے ظاہر اور مخفی طور پر باز رکھتی۔ چنانچہ عام لوگ دوسروں کی تقلید میں یا خود اپنے اعتقاد کی بنیاد پر عبادت اور بندگی کی طرف راغب ہوگئے تھے' اور مرد اور عورتیں' بوڑھے اور جوان' سوداگر اور عام لوگ' غلام اور نوکر اور کم عمر بچے' سب نماز پڑھنے لگے تھے۔ ان ارادت مندوں کی اکثریت نماز چاشت و اشراق کی پابند ہوگئی تھی۔ مخیر اور مہربانیاں کرنے والے لوگوں نے شہر سے غیاث پور تک متعدد مقامات پر لکڑیوں کے چبوترے بندھوا دیئے تھے' یا چھپر ڈال دیئے تھے اور کنوئیں کھدوا دیئے تھے' اور مٹھ (مٹکھا؟) اور پانی کے گھڑے اور مٹی کے لوٹے تیار رہتے تھے' اور چھپروں میں بوریے بچھے رہتے

---

1۔ طاقیہ: ٹوپی مگر یہاں ایک خاص قسم کی ٹوپی مراد ہے جو مرشد اپنے مریدوں کو عطا فرماتے ہیں۔

تھے۔ ان چبوتروں اور چھپروں میں حافظ اور خادم مقرر کر دیئے جاتے تھے تاکہ شیخ کے مریدوں اور تائبوں کو اور دوسرے نیک لوگوں کو ان کے آستانے پر آتے اور جاتے وقت وضو کرنے اور وقت پر نماز ادا کرنے میں کوئی دقت نہ ہو۔ ان چبوتروں اور چھپروں میں سے ہر ایک میں نفل نماز ادا کرنے والوں کا ہجوم رہتا تھا۔ گناہوں کے ارتکاب اور ان کے متعلق لوگوں میں بہت کم بات چیت ہوتی تھی بلکہ ان میں اکثر بیشتر جو گفتگو ہوتی' وہ نماز چاشت و اشراق کے متعلق ہوتی اور یہ لوگ یہی دریافت کرتے رہتے کہ زوال' اوابین اور تہجد کی نماز میں کتنی رکعتیں پڑھی جاتی ہیں اور ہر رکعت میں قرآن کی کون سی سورت پڑھنی چاہیے اور یہ کہ پانچوں وقت کی نماز میں نفلوں کے بعد کون سی دعائیں آئی ہیں۔ آستانہ شیخ میں نئے آنے والے شیخ کے پرانے مریدوں سے دریافت کرتے کہ رات کے وقت شیخ کتنی رکعتیں پڑھتے ہیں اور ہر رکعت میں کیا پڑھتے ہیں۔ عشاء کی نماز کے بعد محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی روح پاک پر وہ کتنی مرتبہ درود بھیجتے' اور شیخ فرید اور شیخ بختیار دن رات میں کتنی بار درود بھیجتے تھے اور کتنی بار سورہ قل ھو اللہ پڑھتے تھے۔ شیخ کے نئے مرید ان کے قدیم مریدوں سے اسی قسم کے سوال دریافت کرتے اور روزوں' نفلوں اور کم کھانے کے متعلق معلوم کرتے رہتے تھے۔ اس نیک زمانے میں کثرت سے لوگ قرآن یاد کرنے کا اہتمام کرتے تھے۔ نئے مرید شیخ کے قدیم مریدوں کی صحبت میں رہتے اور قدیم مریدوں کو بندگی و عبادت' ترک و تجرید' سلوک کی کتابیں پڑھنے اور مشائخ اور بزرگوں کے حالات اور واقعات کا ذکر کرنے کے علاوہ اور کوئی کام نہ تھا۔ نعوذ باللہ کہ یہ لوگ دنیا اور دنیا داروں کا ذکر اپنی زبان پر لاتے' یا دنیا کے کارخانے کی طرف نظر کرتے' یا دنیا اور اہل دنیا کے قصے سنتے۔ ان سب چیزوں کو وہ معیوب' بلکہ معاصی میں شمار کرتے تھے۔ اس بابرکت زمانے میں لوگوں کا کثرت سے نفل پڑھنا اور اس کو قائم رکھنا اس حد تک پہنچ گیا تھا کہ سلطانی دربار سے منسلک امراء' سلاح داروں' محرروں (نویسندگان) سپاہیوں اور بادشاہ کے غلاموں میں سے بہت سے لوگ جو شیخ کے مرید تھے' چاشت اور اشراق کی نماز ادا کرتے تھے۔ کوئی محلہ ایسا نہ تھا جہاں پر مہینہ' بیس روز کے بعد نیک لوگوں کی مجلس نہ ہوتی اور صوفیہ کا سماع نہ ہوتا اور اس میں گریہ و رقت نہ ہوتے۔ شیخ کے کئی مرید ایسے تھے جو مسجد میں یا گھروں پر نماز تراویح میں ختم (قرآن) کراتے اور ان لوگوں میں سے جو (ان عبادات وغیرہ میں) مستقیم الحال تھے' اکثر و بیشتر رمضان میں اور جمعہ اور مواسم (موسم حج) کی راتوں میں قیام کرتے تھے۔ صبح تک جاگتے اور پلک پر پلک نہیں مارتے تھے۔ ان بزرگوں میں سے بہت سے حضرات ایسے تھے' جو دو تہائی یا تین چوتھائی رات تمام سال قیام اللیل

میں گزارتے۔ اور بعض عبادت گزار تو عشاء کی نماز کے وضو سے فجر کی نماز ادا کرتے تھے۔ شیخ کے مریدوں میں سے چند کو تو میں جانتا ہوں جو شیخ کی نظر کرم کی بدولت صاحب کشف و کرامات ہوگئے تھے۔ شیخ کے مبارک وجود' ان کے مبارک انفاس کی برکت اور ان کی مقبول دعاؤں کی وجہ سے اس علاقے کے اکثر مسلمان عبادات' تصوف اور ترک و تجرید کی طرف مائل اور شیخ سے مرید ہونے کے خواہش مند ہوگئے تھے۔ سلطان علاؤالدین بھی مع اپنے خاندان کے لوگوں کے شیخ کا معتقد ہوگیا تھا۔ خواص و عوام کے دل نیکی اور نیکوکاری کی طرف راغب ہوگئے تھے۔ حاشا و کلا! کہ عہد علائی کے آخری چند سال میں اکثر و بیشتر مسلمانوں میں سے کسی کی بھی زبان پر شراب و شاہد' فسق و فجور' قمار بازی' فحش حرکات' واطت یا بچہ بازی کا ذکر تک بھی آتا۔ بڑے بڑے جرائم اور کبیرہ گناہ لوگوں کے نزدیک بہ منزلہ کفر ہوگئے تھے۔ مسلمان ایک دوسرے کی شرم سے سود خوری اور احتکار کے مرتکب نہ ہوتے تھے۔ اور خوف و ہراس کی وجہ سے دوکانداروں میں جھوٹ' کم تولنا' مکاری و دغا' دھوکا دہی اور نادانوں کا روپیہ مار لینا' سب قطعی طور پر ختم ہوگئے تھے۔ علم حاصل کرنے والے اور اشراف و اکابر جو شیخ کی خدمت میں حاضر ہوتے تھے' زیادہ تر سلوک کی کتابوں اور ان صحیفوں کا مطالعہ کرتے رہتے تھے جن میں طریقت کے احکام ہوتے تھے۔ چنانچہ قوت القلوب 1' احیاء العلوم 2' احیاء العلوم کا ترجمہ عوارف 3' کشف المحجوب 4' شرح تعرف 5 رسالہ قشیریہ 6 مرصاد العباد 7 مکتوبات عین القضاۃ 8 لوائح و لوامع قاضی

---

1- اس کتاب کا پورا نام یہ ہے: قوت القلوب فی معاملۃ المحبوب و وصف طریق المرید الی مقام التوحید۔ مصنف کا نام: ابوطالب محمد بن علی بن عطیہ الحارثی الواعظ المشہور بابی طالب المکی (متوفی 386ھ)

2- احیاء علوم الدین امام غزالی (451-505ھ) کی مشہور تصنیف ہے۔

3- عوارف المعارف مصنف شیخ شہاب الدین سہروردی (539-632ھ)

4- شیخ علی ہجویری المشہور بہ حضرت داتا گنج بخش (متوفی 465ھ) کی تصنیف ہے۔

5- امام ابوبکر محمد بن ابراہیم البخاری الکلاباذی (متوفی 380ھ) کی تصنیف تعرف لمذہب التصوف کی فارسی شرح ابراہیم بن اسماعیل بن محمد بن عبداللہ المستملی نے کی۔ دیکھو مقدمہ شرح رسالہ قشیریہ از خواجہ سید محمد حسینی گیسو دراز مطبوعہ حیدرآباد دکن' 1361ھ صفحہ 9۔

6 رسالہ قشیریہ' مصنف ابوالقاسم عبدالکریم بن ہوازن بن عبدالملک بن طلحہ بن محمد

حمیدالدین ناگوری (۹) اور فوائد الفواد امیر حسن کے شیخ کے ملفوظات کی وجہ سے' بہت زیادہ خریدار پیدا ہو گئے تھے۔ لوگ کتاب فروشوں سے زیادہ تر سلوک اور حقائق پر کتابوں کے متعلق دریافت کرتے رہتے تھے اور کوئی روماں ایسا نظر نہ آتا جس میں مسواک اور کنگھا لٹکا ہوا نہ ہوتا۔ صوفیوں کی خریداری کی زیادتی کی وجہ سے لوٹے (آفتابہ) اور چمڑے کی کشتیاں (طشت چرمی) مہنگی ہو گئی تھیں۔

در حقیقت اللہ تعالیٰ نے شیخ نظام الدین کو اس آخر زمانے میں جنید اور بایزید کی مثل پیدا کیا تھا اور اپنی ذات کے عشق سے جس کی کیفیت انسانی عقل میں نہیں آ سکتی' آراستہ و پیراستہ کیا تھا۔ شیخ ہونے کے کمالات کی ان پر مہر لگا دی تھی اور ہدایت کے فن کو ان پر ختم کر دیا تھا:

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| زین | فن | مطلب | بلند | نامی |
| کاں | ختم | شدہ | است | بر نظامی |

(ترجمہ: اس فن میں شہرت کی خواہش نہ کر کیونکہ وہ نظامی پر ختم ہو چکی ہے۔)

پنجم ماہ محرم کو جو شیخ الاسلام شیخ فریدالدین کے عرس کی تاریخ ہے' شیخ کے گھر (یعنی خانقاہ) میں دہلی اور مملکت کے دوسرے علاقوں سے لوگ اتنی زیادہ تعداد میں آکر جمع ہو جاتے اور سماع میں شرکت کرتے کہ اس کے بعد اتنی جمعیت کسی کو یاد نہیں کہ کبھی ہوئی ہو۔ شیخ کے ان عجیب معاملات کی وجہ سے شیخ کا زمانہ ایک عجیب زمانہ گزرا ہے۔ (10)

## تعلیمات صوفیاء کی کشش اور ان کے نتائج

صوفیاء کی کیا تعلیمات تھیں' ان میں کس قدر کشش تھی اور پھر ان کے کیا نتائج نکلے؟ اس کے متعلق مولانا اعجاز الحق قدوسی لکھتے ہیں:

---

القشیری (متوفی 465ھ)

7 مرصاد العباد من المبداء الی المعاد' تصنیف شیخ نجم الدین دایہ ابوبکر ابن عبداللہ ابن محمد ابن شاہوار (متوفی 654ھ)

8 مکتوبات عین القضاۃ: ابوالمعالی عبداللہ بن محمد ہمدانی (متوفی 525ھ)

9 قاضی حمیدالدین ناگوری (متوفی 678ھ)

10 تاریخ فیروز شاہی ص 500، 506

صوفیا اپنی تعلیمات میں پابندئ اخلاق پر زور دیتے تھے اور خدمت خلق کو اس کے حصول کا سب سے بڑا ذریعہ ٹھہراتے تھے۔ صوفیہ کے مسلک میں خدمت خلق کو نہایت اہمیت حاصل تھی۔ یہاں تک کہ وہ دل جو بنی نوع انسان کے جذبہ محبت و خدمت سے خالی ہو' اس کے ایمان کو بھی ناقص بتاتے تھے۔

صوفیائے کرام شریعت و طریقت کو ہم آہنگ کر کے شرافت' امن' سالمیت اور احترام انسانیت کا درس دیتے تھے۔ انہوں نے تصوف کو عوامی تحریک بناکر عوام سے گہرا ربط پیدا کر کے عوام کے داخلی اور خارجی مسائل انداز فکر اور رویوں کو سمجھ کر ان کے معاملات اور مسائل کو سلجھانے کی کوشش کی۔ ان کو مساوات' اسلامی کی نئی راہ دکھاکر روحانی انداز میں ان کے الجھے ہوئے مسائل کا اتنا عمدہ حل پیش کیا کہ عوام نے ان کی تعلیمات میں ایک دل آویز کشش محسوس کی' اور وہ ان میں اس طرح جذب ہوئے کہ عوام کی حمایت اور طاقت نے ان کو ناقابل تسخیر قوت بنا دیا۔ یہاں تک کہ فرمانرواؤں کا اقتدار اور شوکت ان کے فقیرانہ انکسار کے سامنے ہیچ ہو کر رہ گئی۔ حضرت عبداللہ بن مبارک جو اپنے زمانے کے بہت بڑے عالم اور صوفی تھے' ایک مرتبہ رقہ تشریف لائے۔ اتفاق سے اس زمانے میں مشہور عباسی خلیفہ ہارون الرشید بھی رقہ میں ٹھہرا ہوا تھا۔ حضرت عبداللہ بن مبارک کی تشریف آوری کی خبر سن کر شہر کی ساری آبادی ان کے استقبال کے لیے نکل پڑی۔ ہارون کی ایک کنیز بھی بالاخانے سے یہ منظر دیکھ رہی تھی' ہارون نے اس کنیز سے پوچھا' کیا بات ہے کہ لوگ بے تحاشا دوڑے ہوئے جوق در جوق چلے جا رہے ہیں؟ کنیز نے جواب دیا کہ خراسان کے مشہور عالم اور صوفی عبداللہ بن مبارک اس شہر میں تشریف لائے ہیں ان کے استقبال کے لیے دنیا ٹوٹ رہی ہے' یہ ہارون کی بادشاہت نہیں کہ بغیر ڈنڈے اور پولیس کے لوگ جمع ہی نہیں ہوتے۔ اس چھوٹے سے واقعہ سے اس کا اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ صوفیائے کرام کس طرح اپنی تعلیمات سے عوام کے قلوب کو فتح کر کے فاتح زمانہ فرمانرواؤں پر سبقت لے گئے۔ 1

## تبلیغ دین کے لیے صوفیاء کا طریق کار

اسلام کے فروغ اور دین کی تبلیغ کے لیے صوفیاء کا طریق کار کیا تھا؟ اس کا پتہ شیخ محمد اکرام کے الفاظ میں لگایئے:

---

1۔ اقبال کے محبوب صوفیہ ص 121 و 122' مرتبہ اعجاز الحق قدوسی۔

پاک و ہند میں اسلام زیادہ تر صوفیائے کرام نے پھیلایا' لیکن ان کا مطمع نظراور طریق کار دور حاضر کے مشنریوں اور مبلغوں سے بالکل مختلف تھا۔ انہوں نے اپنے آپ کو فقط غیر مسلموں میں اشاعت اسلام کے لیے وقف نہ کر رکھا تھا بلکہ تبدیلی مذہب تو (سوائے بعض اسماعیلیوں اور سہروردیوں کے) شاید ان کا مقصد اولین ہی نہ تھا۔ ان کے دروازے ہر ایک کے لیے خواہ وہ ہندو ہو یا مسلمان' امیر ہو یا غریب کھلے تھے۔ اور ان کا کام ہر ایک میں بلا کسی تفریق کے "ارشاد و ہدایت" تھا۔ ایک ہندو کے قبول اسلام سے انہیں جتنی خوشی ہوتی تھی' شاید اس سے زیادہ ایک مسلمان کے ترک گناہ سے ہوتی۔ صوفیہ کے اس جامع نقطہ نظر کو سلسلہ الذہب کے مصنف نے ایک مشہور سہروردی بزرگ (شیخ بہاؤالدین زکریا ملتانی) کا ذکر کرتے ہوئے خوب واضح کیا ہے اور ان کی نسبت لکھا ہے۔

(ترجمہ) لوگوں کی ارشاد و ہدایت میں کفر سے ایمان کی طرف گناہ سے عبادت کی طرف' نفسانیت سے روحانیت کی طرف ان کا بڑا مرتبہ تھا۔ مشائخ کبار کے سامنے یہی مطمع نظر تھا جو سلسلہ الذہب کے بیان کے مطابق شیخ بہاؤالدین کا تھا۔ وہ ہر ایک کو خواہ وہ ہندو ہو یا مسلمان' ایک بلند تر روحانی زندگی کا پیغام دیتے اور اس کا عملی نتیجہ یہ تھا کہ کفار اسلام کی طرف راغب ہوتے اور عام مسلمان ایک پاک اور بے عیب زندگی کی طرف!

خانوادہ چشتیہ کے مشہور بزرگ شیخ کلیم اللہ شاہجہان آبادی نے بھی اپنے مکتوبات میں اس نقطہ نظر کی ترجمانی کی ہے۔

"دراں کوشید کہ صورت اسلام وسیع گردد و ذاکرین کثیر"۔

ایک اور جگہ فرماتے ہیں:

"بہرحال در اعلائے کلمتہ الحق کوشید و از مشرق تا مغرب ہمہ اسلام حقیقی بر کنید"۔ 1

## صوفیاء اور سلاطین ہند کی دو متوازی حکومتیں

صوفیائے چشت نے بالخصوص اور دیگر بزرگان دین نے بالعموم مختلف مقامات پر اپنے خلفاء کو متعین کیا۔ یہ بزرگان دین اور خلفاء مختلف مقامات پر اس لیے مامور کیے گئے تھے کہ وہ شمع اسلام روشن کر کے ہندوستان کے ظلمت کدہ کو منور کر دیں اور جب سلاطین دہلی تخت و تاج کے لیے ایک جگہ سے دوسری جگہ فوج کشی میں مشغول تھے تو خانقاہ کے یہ بوریہ نشین انسانوں کے قلوب کی تسخیر کر رہے تھے۔ رفتہ رفتہ دو متوازی حکومتیں قائم

---

1۔ شیخ محمد اکرام: آب کوثر 191-190

ہوگئیں' ایک تو ان کی تھی جن کے ہاتھوں میں تلواریں تھیں' نیزے و بھالے تھے' اسلحہ تھے جن کے پاس خدم و حشم اور نوکر چاکر تھے' کرسی و اقتدار تھا جن کے پاس دولت کی ریل پیل اور سونا چاندی کے انبار لگے ہوئے تھے اور ایک حکومت ان کی تھی جن کے گھروں میں فاقہ تھا لیکن انہی فقیروں کے ذریعہ ہندوستان میں اسلام کی عظمت اور شوکت قائم ہوئی۔

نہیں فقر و سلطنت میں کوئی امتیاز ایسا
یہ نگاہ کی تیغ بازی وہ سپاہ کی تیغ بازی

ہندوستان میں صوفیائے چشت نے ہندوؤں کو کس طرح متاثر کیا ہے' ہندوؤں کو مائل بہ اسلام کرنے کے لیے انہوں نے ہمیشہ کس اصول کو اپنایا؟ اس اصول کو خلیق احمد نظامی کے الفاظ میں ملاحظہ فرمایئے:

ہندوستان میں چشتیہ سلسلہ کا ایک اہم اصول یہ رہا ہے کہ ہندوؤں کے ساتھ شگفتہ تعلقات رکھے جائیں۔ نافع السالکین میں لکھا ہے:

"حضرت" قبلہ (خواجہ شاہ سلیمان تونسوی) قدس سرہ فرمایا کرتے تھے کہ ہمارے سلسلے کا یہ اصول ہے کہ مسلمان اور ہندو دونوں سے صلح رکھنی چاہیے اور یہ بیت پڑھا کرتے تھے۔

حافظا گر وصل خواہی صلح کن باخاص و عام
با مسلماں اللہ اللہ با برہمن رام رام

ان کے نزدیک یہ تقاضا سماج اور سیاست کا نہ تھا بلکہ اخلاق و انسانیت کا مطالبہ تھا۔ وہ عملاً **الخلق عیال اللہ** کے قائل تھے اور چاہتے تھے کہ عقائد و نظریات کے اختلافات انسانی برادری کے رشتہ پر اثر انداز نہ ہوں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ فرمان:

**وکونوا عباد اللہ اخوانا۔** "اے خدا کے بندو! آپس میں بھائی بھائی بن جاؤ"۔

ان کا ایمان تھا۔ وہ مہر و محبت' خلوص و مروت' ہمدردی و رواداری' انسانی قلوب کو ایک رشتہ الفت میں پرونے کی کوشش کرتے۔ ایک شخص نے بابا فرید گنج شکر کی خدمت میں قینچی پیش کی تو آپ نے فرمایا' مجھے تو سوئی دو' میں کاٹتا نہیں' جوڑتا ہوں۔1

---

1۔ تاریخ مشائخ چشت ص 297-298

آخر میں ہماری زبان پر بے اختیار چودھری خوشی محمد ناظر کے یہ اشعار آ رہے ہیں، کتنی سچی تصویر کھینچی ہے ؎

ہیں خاک ہند میں کچھ نقش پا ان رہ نوردوں کے
ادب سے چومتے جن کو ہیں دشت و کوہسار اب تک
کوئی تھا گنج بخش ان میں کوئی گنج شکر ان میں
خزانے معرفت کے ہیں نہاں زیر مزار اب تک
ہوا ہندوستان جنت نشاں جن کی فضاؤں سے
نہ آئی جا کے ان باغوں میں پھر فصل بہار اب تک
(تاریخ مشائخ چشت ص 235)

## تسخیر قلوب بذریعہ سماع نہیں بلکہ بذریعہ حسن اخلاق

بعض لوگ دانستہ یا نادانستہ یہ تاثر دینے کی کوشش کرتے ہیں کہ ہندوستان میں صوفیاء چشت نے سماع کو اس لیے رواج دیا کہ وہ اس طرح ہندوؤں کو اسلام کی طرف راغب اور متاثر کر سکیں۔ مگر یہ بات حقیقت سے بعید ہے۔ صوفیائے چشت نے گانے بجانے، قوالیوں سارنگیوں اور خوارق و کرامات سے نہیں بلکہ اپنے حسن اخلاق اور حسن صحبت سے ہندوؤں کو متاثر کیا ہے۔ اس کا بیان مولانا سید مناظر احسن گیلانی کے درد بھرے الفاظ میں ملاحظہ فرمایئے:

''اس زمانہ میں چشتی اور چشتیت کے مفہوم کو گانے بجانے، چنگ و نے، دف و چغانہ کے ساتھ کچھ اس طرح لازم کر دیا گیا ہے کہ لفظ چشتی کے بولنے کے ساتھ ہی گویا مخاطب کا ذہن رقص و سرود کے ان ہی سامانوں کی طرف منتقل ہو جاتا ہے۔

تصوف کو جوگیت قرار دینے والے تو خیر وہ لوگ تھے جنہیں صوفیاء اور تصوف سے ہمدردی نہیں ہے لیکن اس غریب تصوف کے غم گساروں نے بھی غم گساری کا جو فرض ادا کیا ہے اس کی ایک مثال وہی توجیہ ہو سکتی ہے جو ''طریقہ چشتیہ'' میں گانے بجانے کے رواج کو پا کر اس زمانہ میں بکثرت مختلف الفاظ میں مختلف دائروں کی طرف سے پیش کی جاتی ہے، یعنی کہا جاتا ہے کہ ہندوستان ایک خاص قسم کا ملک تھا یہاں کے عام باشندوں میں موسیقی سرود و نغمہ وغیرہ کا شدید میلان پایا جاتا تھا' باشندگان ملک میں رقاصی اور نغمہ نوازی کے اسی میلان کو دیکھ کر بزرگان چشت نے ان کو اسلام کی طرف مائل کرنے کے لیے یہ مناسب خیال کیا کہ ان کے اسی مذاق سے نفع اٹھایا جائے اور یوں چشتی طریقہ میں اسی

مصلحت سے گانے بجانے کو مروج کیا گیا' نادان دوستوں کی ذہانت کی داد دینی چاہیے اور اس سے بھی زیادہ اس ہمت کی کہ بنیاد ہو یا نہ ہو' لیکن دماغ میں جو خیال آ گیا' اس کے آگے بڑھانے میں ان لوگوں کو کوئی جھجک نہیں ہوتی۔

کچھ نہیں تو کم از کم ایک ہی واقعہ سہی' ان لوگوں کو کہیں ایسا مل جاتا کہ ایک ہندو محض صوفیوں کی محفل کے گانے سے متاثر ہو کر مسلمان ہو گیا تو کہا جا سکتا تھا کہ اس زمانہ میں اس قسم کے جزئیات سے کلیات بنانے کا جب عام رواج ہی ہے تو کیا مضائقہ ہے کہ ایک جزئی واقعہ سے کلی توجیہ پیدا کر لی گئی' مگر میں جانتا ہوں اس سلسلہ میں ان کے پاس ایک واقعہ بھی تو نہیں ہے۔ اب اسے میں صرف شاعری نہ سمجھوں تو اور کیا سمجھوں' اور شاعری میں بھی بہرحال تشبیہ اور استعارہ کی وجہ شبہ ہوتی ہے' یہاں تو وہ بھی نہیں"۔

"واقعہ یہ ہے کہ "تبلیغ اسلام" کا مسئلہ نہ اتنا آسان تھا اور نہ ہے کہ صرف چند غزلوں کے الاپنے سے اس میں کامیابی حاصل ہو سکتی ہو اور نہ ہندو اتنے بے وقوف تھے کہ وہ صرف گانے پر شیفتہ ہو کر اپنے آبائی دین اور دھرم کو چھوڑ دیتے' گانا بجانا تو بڑی چیز ہے۔ آپ جن بزرگوں کو متہم فرما رہے ہیں کہ انہوں نے تبلیغ اسلام کی راہ یہ نکالی تھی' اس کی تائید میں تو کوئی چیز آپ پیش نہیں کر سکتے لیکن میں آپ کی خدمت میں تجربہ کی وہ بات پیش کرتا ہوں جو ہندو قوم کے نفسیات کا مطالعہ کرنے کے بعد "طریقہ چشتیہ" کے رکن اعظم حضرت سلطان المشائخ نے فرمایا تھا' فوائد الفواد میں ہے' (ایک غلام جو مسلمان تھا وہ حضرت کی مجلس مبارک میں حاضر ہوا اور "یک ہندوے در برابر خود آورد و گفت کہ ایں برادر من است" (ایک ہندو آیا اور کہا یہ میرا بھائی ہے) جب دونوں بیٹھ گئے تو جامع ملفوظات لکھتے ہیں کہ "خواجہ ذکرہ اللہ بالخیر ازاں غلام پرسید کہ ایں برادر تو ہیچ میلے بہ مسلمانی دارد" (خواجہ صاحب نے اس لڑکے سے پوچھا ای تمہارا یہ بھائی مسلمان ہونے کی بھی کچھ خواہش رکھتا ہے؟) جواب میں اس مسلمان غلام نے عرض کیا کہ "او را تحت اقدام بجہت ایں معنی آوردہ ام تا بہ برکت نظر مخدوم مسلمان شود" (اس کو اسی مقصد کے لیے لایا ہوں تاکہ جناب کی برکت سے مسلمان ہو جائے) اس مسلمان غلام سے یہ سننا تھا کہ جامع ملفوظات کہتے ہیں' "خواجہ ذکرہ اللہ بالخیر چشم پر آب کرد" حضرت والا کی آنکھوں میں آنسو بھر آئے۔ کیا خیال آیا' ظاہر ہے کہ اس غریب ہندو بے چارے کے انجام کا خیال آیا اور اسی کے ساتھ اپنی بے بسی کا' جس کا اظہار حضرت ہی ان الفاظ میں فرماتے ہیں' "فرمود کہ ایں قوم را چنداں بگفت کسے دل نہ گردد" یعنی صرف باتوں سے کوئی چاہے کہ ہندو قوم کے دل کو ان کے دھرم سے پھیر دے یہ مشکل ہے۔)

یہ تھی پتہ کی وہ بات جو وہی کہہ سکتا ہے جسے اس راہ کا کچھ تجربہ ہو' اور کچھ دن اس مسئلہ کو اس نے سوچا ہو۔ واقعہ یہ ہے کہ ہندوستان کے عوام اپنے خواص کے ہاتھوں میں جکڑے ہوئے ہیں۔ ہر انقلابی اقدام میں ان کی نظر ان ہی لوگوں پر رہتی ہے' جن کے ہاتھ میں اس ملک کی باگ ہے' میری مراد برہمنوں سے ہے اور برہمنوں کا حال یہ ہے کہ ان کو کوئی گا بجا کر کیا مسلمان کر سکتا ہے۔ ان کا تو کسی کی تقریر اور تحریر سے بھی متاثر ہونا آسان نہیں ہے۔ آپ ان کے سامنے مذہب کو جس حد تک بھی فلسفہ بنا کر پیش کیجئے' وہ آپ کے سامنے اس سے زیادہ فلسفیانہ گفتگو شروع کر دیں گے۔ اس قسم کی مذہبی اور دینی تقریروں کی اس ملک میں کیا کمی ہے' ان برہمنوں کو ہزارہا ہزار سال اطمینان کے ساتھ روٹی کھانے کا موقع ملا ہے۔ ان پر نہ حکومتوں کے بدلنے کا اثر پڑتا تھا' نہ سلطنتوں کے' کیونکہ ایک راجہ کو مار کر دوسرا راجہ اگر گدی پر بیٹھتا تھا تو برہمن کی خدمت اس پر اسی طرح واجب ہوتی تھی جتنی پہلے پر' اسی کا یہ نتیجہ ہے کہ مذہب کو فلسفہ بنانے کا کام ہندوستان میں بڑے اطمینان سے انجام دیا گیا ہے۔ اپنشد جسے دیکھ کر آج یورپ بھی حیران ہے وہ کیا ہے؟ کیا واقعی کوئی خالص فلسفہ ہے؟ یقیناً وہ مذہب ہے جسے فلسفہ بنایا گیا ہے' وہ وہ لن ترانیاں ہیں اور دور کی کوڑیوں کے لانے کی کوشش کی گئی ہے کہ آج ہندو فلسفہ کی کتابو ہے ہر اس فلسفہ کا طلسم کھڑا کیا جا سکتا ہے' جو یونانیوں نے بلکہ آج میٹافزکس (مابعد الطبیعات) کے مسائل میں یورپ نے پیدا کیا ہے۔ اسی طرح اگر آپ مذہب کو قصہ کہانی کی شکل میں جس میں خوارق اور عجائب کا ذکر ہو' اگر ان کے سامنے پیش کریں گے تو وہ آپ کے آگے اس سے بھی عجیب تر چیزوں کو اپنے پرانوں اور مہابھارت' رامائن وغیرہ سے اخذ کر کے رکھ[1] دیں گے۔ اور عام طور پر غلط طریقہ سے مذہب کی تبلیغ کی جب کوشش کی گئی ہے تو عموماً یہی دو راہیں اختیار کی جاتی ہیں' مذہب کو فلسفہ بنایا جاتا ہے یا مذہب کو خیالی افسانوں' محیر العقول خوارق اور اعجوبہ طرازیوں سے بھر کر پیش کیا جاتا ہے' ہندوؤں کا حال یہ ہے کہ ان میدانوں میں وہ آگے بڑھے ہوئے ہیں بلکہ اس ملک کے عام باشندے جن برہمنوں کے پنجوں میں ہزارہا ہزار سال سے گرفتار ہیں' اس کی وجہ ہی یہ ہے۔ یہی دو حربے ہیں جن میں

---

1۔ کچھ نہیں تو مہابھارت ہی پڑھ لیجئے۔ جا بجا کسی درخت کا اچانک آدمی ہو جانا' آدمی کا درخت ہو جانا' لڑکوں کا جوان' جوانوں کا لڑکوں کی صورت اختیار کرنا' لکڑی کا تلوار کی صورت' تلوار کا لکڑی بن جانا' غرض ہر ناممکن کو ممکن ہی نہیں بلکہ قدم قدم میں واقعے کی شکل اختیار کرتے ہوئے آپ اس کتاب میں پائیں گے۔

اپنشد اسے تو سوچنے والے ارباب فکر کو گھیر لیا جاتا ہے' ان کے سامنے وہ آسمان و زمین کی باتیں سنائی جاتی ہیں کہ بہرحال انہیں اپنی عقلی پرواز کی درماندگی کا اقرار کرنا پڑتا ہے اور پرانوں کے عجیب و غریب قصوں کا پھندا عوام کے گلوں میں پڑا ہوا ہے' بڑے سے بڑا معجزہ بڑی سے بڑی کرامت جو سوچی جا سکتی ہے' وہ آپ کو ان کی کتابوں کے ورق ورق پر ملیں گی۔ بھلا حامیوں کا جو گروہ ان کو سنے ہوئے ہے' اس پر واقعی معجزات اور کرامات کا کیا اثر پڑ سکتا ہے' آپ تو واقعہ بیان کریں گے اور وہاں یہ کیا گیا ہے کہ جس قسم کے مستحیلات و ناممکنات عقل سوچ سکتی ہے' سب ہی کے متعلق لکھ دیا گیا ہے کہ ہمارے یہاں واقع ہو چکا ہے' خیال کرنے کی بات ہے کہ جس قوم کی نفسیاتی حالت یہ ہو' اس کے متعلق یہ بات کتنی پھسپھسی اور بودی ہوگی کہ چشتی فقراء کا بجاکر ان کو مسلمان کرنا چاہتے تھے' یا اس ذریعہ سے ان کو مسلمان کرنے میں وہ کامیاب ہوئے' مگر یہ تو آپ فرماتے ہیں' یعنی جنہوں نے بھی یہ سوچا ہی نہیں کہ اس ملک کے غریب ہندوؤں کے متعلق ہم پر کوئی فریضہ عائد ہوتا ہے بھی یا نہیں۔

پر جس کا سینہ نسل آدم کی اتنی بڑی تعداد کی گمراہیوں کو دیکھ کر شق ہوا جاتا تھا' آپ نے دیکھا کہ ذکر کے ساتھ ہی وہ اپنے آنسوؤں کو ضبط نہ کر سکا' اور اس قوم کے متعلق جو صحیح تشخیص ہو سکتی تھی' اس کا اظہار ان مختصر الفاظ میں کیا گیا' یعنی صرف باتوں سے ان کو مسلمان کرنا آسان نہیں ہے' باتوں کی تو ان کے یہاں بھی کوئی کمی نہیں ہے اور ہر طرح کی باتوں کی' یہ تو اس قوم کے متعلق منفی رائے ہوئی۔ رہی یہ بات کہ پھر اسلام سے روشناس کرانے کی آج کوئی تدبیر ہندوؤں کے لیے ہے بھی' یا نہیں۔ سلطان المشائخ نے اس کے بعد اس کا بھی جواب دیا ہے' اسی کے بعد ارشاد ہے:

"اما اگر صحبت صالحے بیابد امید باشد کہ بہ برکت صحبت او مسلمان شود"۔ 1

(ہاں اگر کسی صالح آدمی کی صحبت پالے تو امید ہے کہ اس کی صحبت کی برکت سے مسلمان ہو جائے۔)

---

1۔ ہندوستان میں مسلمانوں کا نظام تعلیم و تربیت: 2: 62-66' طبع حیدر آباد دکن

## فصل پنجم

# صوفیاء کے نزدیک کرامت کا درجہ

## کرامات۔۔ برحق

اس میں کوئی شبہ نہیں کہ صوفیاء اور اہل اللہ سے کرامت اور خرق عادت کا ظہور برحق ہے۔ کرامات کا برحق ہونا براہ راست قرآن و سنت اور آثار صحابہ سے ثابت ہے۔ جمہور علماء اہل السنت والجماعت' فقہاء محدثین' متکلمین' اصولین اور مشائخ صوفیاء سب ظہور کرامات کے قائل ہیں۔ ہماری عقائد کی کتابوں میں ہے:

**کرامات الاولیاء حق** 1

"اولیاء کی کرامتیں برحق ہیں"۔

حدیث نبوی: اتقوا فراسۃ المومن فانہ ینظر بنور اللہ۔ 2

"مؤمن کی فراست سے ڈرو کہ وہ اللہ کے نور سے دیکھتا ہے"۔

اور حدیث قدسی: **فکنت سمعہ الذی یسمع بہ وبصرہ الذی یبصر بہ ویدہ التی یبطش بہا ورجلہ التی یمشی بہا** 3

"میں اپنے محبوب بندے کے کان بن جاتا ہوں جن سے وہ سنتا ہے' اس کی آنکھ بن جاتا ہوں جس سے وہ دیکھتا ہے اور اس کا ہاتھ بن جاتا ہوں جس سے وہ پکڑتا ہے"

کے مطابق جب مؤمن اور مقرب الٰہی اللہ کے نور سے دیکھتا ہے' اس کی سماعت سے سنتا ہے۔ اس کی عطا کردہ قوت بازو سے پکڑتا ہے تو کیا کچھ نہیں دیکھ سکتا' کیا نہیں سن سکتا اور کہاں تک اس کا ہاتھ نہیں پہنچ سکتا۔

چنانچہ کرامات اولیاء پر علماء کی مستقل کتابیں مثلاً جامع کرامات الاولیاء ... یوسف نبہانی وغیرہ موجود ہیں۔

---

1۔ شرح عقائد نسفی مع شرح نبراس ص 450' طبع لاہور۔

2۔ (الف) ترمذی (کتاب التفسیر) ص 447 طبع کراچی۔

(ب) تاریخ بغداد للخطیب بغدادی: 7:242 تحت ترجمہ **جنید بغدادی**

(ج) کنزالعمال حدیث نمبر 30730

3۔ صحیح بخاری (کتاب الرقاق) ج 2' ص 963' کراچی۔

امام قشیری نے کرامات کے باب میں کوئی 122 بزرگان دین کی مختلف کرامات لکھی ہیں۔ امام شعرانی نے الطبقات الکبری میں لکھا ہے کہ کرامات کے ثبوت میں آیات احادیث اور اتنے آثار ہیں جن کا شمار ہی نہیں۔ اسی طرح ابن تیمیہ نے متعدد صحابہ اور اولیاء کرام کی کرامات درج کی ہیں۔ 1

کرامت کا اصطلاحی معنی ہے ایک خرق عادت انعام و اکرام جس کو اللہ اپنے اولیاء کے حفظ و حمایت کا ذریعہ بناتا ہے۔ (اردو دائرہ معارف اسلامیہ)

یا ایسا خرق عادت یا خلاف عادت واقعہ جو کسی نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کے کسی متبع کامل سے صادر ہو۔ اگر ایسا واقعہ کسی غیر متبع نبی سے صادر ہو تو وہ اصطلاح میں کرامت نہیں بلکہ استدراج ہے۔ کوئی عادت کے خلاف واقعہ کرامت اسی وقت کہلائے گا جب اس کا محل صدور مومن، متبع سنت کامل التقوٰی ہو۔

(التکشف عن مہمات التصوف، ص 43)

مگر دیکھنا یہ ہے کہ جن کرامات کو بزرگان دین کی زندگیوں میں جیسا کہ مقدمہ (ضرورت تالیف) میں عرض کیا گیا، سب کچھ سمجھ لیا گیا ہے، خود بزرگان دین کی نظر میں ان کا کیا مقام اور اہمیت ہے؟ راہ سلوک اور تصوف و طریقت کی منازل میں اظہار کرامت کا کونسا درجہ ہے؟ اور صوفیاء نے اس چیز کو کن نگاہوں سے دیکھا ہے؟ چنانچہ معروف صوفی حضرت علی الخواص رحمہ اللہ نے فرمایا:

**الکمل یخافون من وقوع الکرامۃ علی ایدیھم و یزدادون وجلا و خوفا لاحتمال ان تکون استدراجا۔** 2

"باکمال لوگ اپنے ہاتھوں کرامت کے وقوع سے بہت خائف رہتے ہیں کہ کہیں یہ استدراج نہ ہو"۔

## بوقت ضرورت کرامت کا اظہار

صوفیاء نے کرامت کے اخفاء کو واجب قرار دیا ہے۔ 3 **البتہ** جب کوئی ایسی

---

1 الفرق بین اولیاء الرحمن و اولیاء الشیطان ص 61 تا 65

2 الیواقیت والجواہر لعبدالوہاب الشعرانی، ج 2، ص 113، طبع مصر 1305ھ

3 بحوالہ حقائق عن التصوف للشیخ عبدالقادر عیسی ص 465، طبع ناروے انگلینڈ / رسالہ قشیریہ (اردو) ص 616، باب نمبر 50

ضرورت پیش آ جائے یا ایسا سبب موجود ہو جو کرامت کا تقاضا کرے تو اظہار میں کوئی حرج نہیں ہے۔ 1 مثلاً کفار و معاندین کے سامنے شریعت کی نصرت کا معاملہ ہو یا گمراہ اور جھوٹے جادوگروں کے جادو کو توڑنے کا مسئلہ ہو یا جہاں طالبین حق و مریدین کے ایمان و یقین میں مزید پختگی کا معاملہ ہو' یا غیب سے اذن ہو یا حالت اس قدر غالب ہو کہ اس میں قصد و اختیار باقی نہ رہے۔ وہاں صوفیاء نے اظہار کرامت کو جائز بھی رکھا ہے اور ایسے مواقع پر صوفیاء نے اپنے خداداد تصرفات اور طاقت کا مظاہرہ بھی کیا ہے۔ مثال کے طور پر فتوحات مکیہ میں ہے کہ شیخ محی الدین ابن عربی کے سامنے جب ایک ملحد فلسفی نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کے لیے آگ کے ٹھنڈا ہو جانے کا انکار کیا اور یہ اشکال پیش کیا کہ کیسے ہو سکتا ہے کہ آگ کے جلانے کی طبعی صلاحیت ختم ہو جائے تو آپ نے اس کے دامن میں انگارے ڈال دیئے' وہ خود کافی دیر تک انہیں اپنے دامن میں الٹتا پلٹتا رہا مگر اس کے کپڑے کو آنچ تک نہ آئی تب جا کر وہ منکر معترف ہوا۔ 2

## الاستقامۃ فوق الکرامۃ:

صوفیاء کے نزدیک کسی ولی اللہ کی سب سے بڑی کرامت شریعت پر استقامت ہے۔ صوفیاء کے امام ابوالقاسم قشیری نے فرمایا:

اعلم ان من اجل الکرامات التی تکون للاولیاء دوام التوفیق للطاعات والحفظ من المعاصی والمخالفات۔ 3

"جان رکھو' اولیاء اللہ کی سب سے بڑی کرامت اطاعت الٰہی پر ہمیشگی اور معاصی و منکرات شریعت سے محفوظ رہنا ہے"۔

معروف صوفی ابوالعباس احمد بن محمد بن سکی کے قول کے مطابق تمام افعال و

---

1۔ (الف) الموافقات للشاطبی (اردو ترجمہ) ج 2' ص 350' مطبوعہ مرکز تحقیق دیال سنگھ لائبریری لاہور 1993ء

(ب) التکشف عن مہمات التصوف از مولانا اشرف علی تھانوی ص 45' طبع لاہور 1960ء

2۔ الفتوحات المکیہ (باب نمبر 185) ج 2: ص 371' طبع مصر 1329ھ بحوالہ حقائق عن التصوف للشیخ عبدالقادر عیسی ص 465' طبع انگلینڈ۔

3۔ (الف) الرسالۃ القشیریہ ص 160' طبع مصطفیٰ البابی مصر' 1330ھ

(ب) رسالہ قشیریہ (اردو) ص 623' طبع ادارہ تحقیقات اسلامی' اسلام آباد۔

اخلاق اور اوامر میں نبی اکرم ؐ کی متابعت سے بڑھ کر کوئی افضل و برتر مقام نہیں۔ 1

امیر خورد کرمانی نے لکھا ہے کہ حضرت محبوب الٰہی رحمہ اللہ کے نامور خلیفہ مولانا حسام الدین نے ایک دفعہ سلطان المشائخ حضرت محبوب الٰہی کی خدمت میں عرض کی کہ مخدوما! خلقت مجھ سے کرامت طلب کرتی ہے۔ آپ نے فرمایا:

**الکرامۃ ھی الاستقامۃ علی باب الغیب**

"دروازہ خدا پر استقامت سے کام لینا ہی کرامت ہے۔ تم اپنے کام میں لگے رہو' کرامت کے طالب کب تک بنو گے"۔ 2

اصل یہ ہے کہ قرب الٰہی صرف ایمان و عمل صالح کا نتیجہ ہے اور قرب کی منازل صرف عقائد حقہ کی تحسین کے ساتھ اعمال صالح کی تعمیل و تکمیل سے طے ہوتی ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ جملہ ائمہ سلوک اور محقق صوفیہ اس بات پر متفق ہیں کہ کشف و کرامات قرب ربانی کا قطعاً ذریعہ و نشان نہیں۔ مقاصد تصوف سے ان کا کوئی تعلق نہیں اگر یہ چیزیں کتاب و سنت کے مطابق ہوں تو محمود اور موہبت الٰہی ہیں لیکن مقصود ہرگز نہیں کہ اصل مقصد رضائے حق ہے۔

علامہ سید محمود آلوسی بغدادی نے روح المعانی میں حضرت خضر علیہ السلام کے قصہ کے ضمن میں ان امور پر قابل دید بحث کی ہے اور محقق صوفیہ کے اقوال نقل کر دیئے ہیں' جن کا حاصل انہی کے الفاظ میں یہ ہے:

**ان تلک الغیوب والمکاشفات بل سائر ما یحصل للصوفیۃ من التجلیات لیست من المقاصد بالذات ولا یقف عندھا الکامل ولا یلتفت الیھا۔** 3

"یہ تمام غیبی باتوں کی اطلاع اور مکاشفات بلکہ وہ تمام چیزیں جو کہ صوفیہ کو تجلیات کے ذریعے حاصل ہوتی ہیں' اصلا مقاصد سلوک میں سے نہیں اور نہ سالک کامل ان چیزوں کا دھیان و پرواہ کرتا ہے"۔

اسی لیے علماء نے لکھا ہے کہ کسی آدمی کے ہاتھ پر حسی کرامات کا ظہور اس کی افضلیت کی دلیل نہیں۔ (نشر المحاسن الغالیہ لعبداللہ یافعی ص 119' مصر 1329ھ)

چنانچہ ہم دیکھتے ہیں کہ صحابہ کے تذکروں مثلاً طبقات ابن سعد' اسد الغابہ'

---

1۔ شذرات الذہب: 2:257' طبع قاہرہ 1350ھ

2۔ سیر الاولیاء (اردو) ص 229-230

3۔ تفسیر روح المعانی' ج 15' ص 123

الاصابہ فی تمیز الصحابہ وغیرہ میں بے شمار ایسے صحابہ کرام ہیں جن سے کسی حسی کرامت اور خرق عادت واقعے کا ظہور نہیں ہوا۔ اس کے باوجود پوری امت کا اس بات پر اتفاق ہے کہ کوئی صاحب کرامت بڑے سے بڑا تابعی' غوث' ولی' قطب کسی ادنی سے ادنی صحابی کے مقام کو نہیں پا سکتا۔ چنانچہ معروف محدث اور فقیہ حضرت عبداللہ بن مبارک سے جب پوچھا گیا کہ حضرت امیر معاویہ ؓ اور حضرت عمر بن عبدالعزیز ؒ میں سے کون افضل ہے؟ تو آپ نے فرمایا: قسم بخدا! وہ غبار جو حضور اکرم ﷺ کی معیت میں امیر معاویہ کے ناک میں داخل ہوا' عمر بن عبدالعزیز ؒ سے ہزار درجہ زیادہ افضل ہے۔ 1

خیر یہاں عرض یہ کرنا ہے کہ خود صوفیاء کے نزدیک حسی کرامتوں کی اتنی اہمیت نہیں جتنی کہ ہم لوگوں نے سمجھ لی ہے اور کرامت کو ہی معیار ولایت ٹھہرا لیا گیا ہے۔ آج جس آدمی کے دم سے بیمار تندرست ہو جائے' جس آدمی کے تعویذ سے کسی کے گھر میں اولاد ہو جائے' جس کی دعا سے قاتل پھانسی سے اور مجرم جیل سے چھٹکارا پا جائے وہ سب سے بڑا ولی اور "پہنچا ہوا" تصور کیا جاتا ہے' حالانکہ یہ دم جھاڑ پھونک اور تعویذ وغیرہ حتی کہ ہوا میں اڑنا بھی ولایت کا معیار نہیں۔ بقول حضرت بایزید بسطامی ولایت کا معیار تو سراسر اتباع شریعت' اوامر و نواہی کی پابندی' حدود الہی کی محافظت اور اتباع سنت ہے۔ اگر کوئی آدمی کسی ایک سنت کا بھی تارک ہے تو وہ ولایت کے درجہ پر فائز نہیں ہو سکتا۔ 2

## ہر خرق عادت کرامت نہیں

بعض دفعہ بظاہر کوئی چیز کرامات کی طرح معلوم ہوتی ہے حالانکہ وہ کرامت نہیں ہوتی بلکہ شیطانی عمل ہوتا ہے۔ مثلاً مشکوٰۃ شریف باب العلامات بین یدی الساعۃ و

---

1۔ وفیات الاعیان لابن خلکان : 2 : 238' طبع مصر 1948ء (تحت ترجمہ عبداللہ بن مبارک)

2۔ (الف) وفیات الاعیان لابن خلکان : 2 : 213' طبع مصر 1948ء (تحت ترجمہ ابو یزید بسطامی)

(ب) البدایہ والنہایہ لابن کثیر (اردو) ج 11' ص 124' طبع کراچی (تحت ترجمہ ابو یزید بسطامی)

(ج) شذرات الذہب فی اخبار من ذہب : 2 : 143' طبع قاہرہ (تحت ترجمہ ابو یزید بسطامی)

(د) رسالہ قشیریہ (اردو) ص 142' طبع اسلام آباد۔

ذکر الرجال میں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فتنہ دجال کے متعلق اپنی امت کو پیشگی مطلع فرماتے ہوئے اس کذاب کے ہاتھوں کئی خرق عادات واقعات کے ظاہر ہونے کی تفصیل بیان فرمائی ہے حتیٰ کہ وہ مردوں کو بھی زندہ کرے گا۔ اب احیاء موتی سے بڑھ کر کون واقعہ خلاف عادت ہو سکتا ہے مگر اس کے باوجود پوری امت کا اجماع ہے اور اس میں کوئی شبہ نہیں کہ وہ اسم بامسمی' سب سے بڑا کذاب اور گمراہ ہوگا۔

اسی طرح شاطبی نے قاضی عیاض کے حوالے سے فقیہ ابو میسرہ مالکی کے متعلق بیان کیا ہے کہ وہ ایک رات اپنے محراب میں نماز ادا کر رہے تھے اور دعا و گریہ زاری کر رہے تھے کہ ان پر رقت طاری ہوگئی۔ اسی وقت اچانک محراب پھٹ گئی جس سے بہت بڑی روشنی نکلی جو چاند کی طرح بن گئی اور اسے کہنے لگی: اے ابو میسرہ! میری طرف جی بھر کے دیکھ کیونکہ میں تمہارا بلند و برتر پروردگار ہوں۔ ابو میسرہ نے اس روشنی پر تھوک دیا اور کہا' اے لعین یہاں سے چلا جا تجھ پر اللہ کی لعنت۔ 1

اور جیسے حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمتہ اللہ علیہ کے متعلق بیان کیا جاتا ہے کہ ایک دفعہ انہیں سخت پیاس لگی' اچانک ایک بدلی نمودار ہوئی اور ان پر جیسے پھوار برسنے لگی حتیٰ کہ آپ نے پانی پیا۔ پھر اس بدلی سے ندا آئی' اے عبدالقادر! میں تیرا پروردگار ہوں' میں نے تیرے لیے محرمات کو حلال کر دیا۔ حضرت شیخ نے فرمایا: "اے لعین چل دور ہو"۔ پھر وہ بدلی کھل گئی' لوگوں نے پوچھا آپ کو کیسے معلوم ہوا کہ وہ ابلیس تھا؟ فرمایا: اس کی اس بات سے کہ "میں نے محرمات کو تیرے لیے حلال کر دیا۔ 2

اب دیکھتے ہیں کہ خود صوفیاء جن کو ہم عام طور پر کرامات کے حوالے سے ہی جانچتے ہیں' کے نزدیک کرامات کا کیا درجہ اور کیا حیثیت ہے۔ چنانچہ

## ابو سعید ابوالخیر کے نزدیک کرامت کی حیثیت

مولانا اعجازالحق قدوسی نے نفحات الانس کے حوالے سے معروف بزرگ ابوسعید ابوالخیر (م 440ھ) کی زبانی کرامت کی حیثیت و وقعت یوں بیان کی ہے:

"آپ تصوف کے رموز و نکات کو نہایت دل آویز طریقے سے بیان کرتے۔

---

1۔ الموافقات للشاطبی (اردو ترجمہ) ج 2' ص 352' مطبوعہ مرکز تحقیق دیال سنگھ لائبریری لاہور۔

2۔ ایضاً

ایک دفعہ لوگوں نے ان سے کہا کہ فلاں شخص پانی پر چلتا ہے۔ فرمایا' یہ کوئی خاص بات تو نہیں' مرغ اور ممولا بھی تو پانی پر چلتے ہیں۔ پھر لوگوں نے کہا' فلاں شخص ہوا میں اڑتا ہے' فرمایا یہ بھی کوئی خاص بات نہیں۔ چیل اور مکھی بھی ہوا میں اڑتی ہے' پھر لوگوں نے کہا کہ فلاں شخص ایک لمحے میں ایک شہر سے دوسرے شہر چلا جاتا ہے' فرمایا شیطان بھی ایک دم میں مشرق سے مغرب چلا جاتا ہے' تصوف میں ایسی باتوں کی زیادہ قدر نہیں' مرد تو وہ ہے کہ لوگوں میں بیٹھے معاملات کرے' شادی کرے اور معاشرے میں ملا جلا رہے اور لمحے کے لیے بھی خدا سے غافل نہ ہو"۔ 1

کشف بر سرا و کفش

صوفیاء کے نزدیک کشف و کرامت کی کیا حیثیت ہے' اس کا اندازہ ماضی قریب کے ایک نامور بزرگ اور اہل اللہ شیخ الاسلام حضرت خواجہ محمد قمرالدین سیالوی کے اس بیان سے لگایئے کہ آپ نے ایک موقعہ پر فرمایا کہ کشف کوئی چیز نہیں۔ حضرت امام اعظم ابو حنیفہؒ کو جب کشف نصیب ہوا تو دعا مانگی کہ مولا کریم! یہ مجھ سے لے لے تو کشف جاتا رہا۔ فرمایا' یہ تو ہندوؤں کو بھی مل جایا کرتا تھا بلکہ بعض جانور بھی جانتے ہیں۔ چنانچہ گھوڑا سمجھ لیتا ہے کہ میرا مالک مر گیا ہے یا کہیں چلا گیا ہے۔ گدھا بھی یہ چیز معلوم کر لیتا ہے' اسی بناء پر بزرگان عظام نے فرمایا ہے' "کشف بر سرا و کفش" 2

## کرامت کا چھپانا فرض

صوفیاء نے کرامت کے چھپانے کو فرض کے درجے میں قرار دیا ہے اور اس کے اظہار کو سخت ناپسند کیا ہے۔ سلطان المشائخ خواجہ نظام الدین اولیاء محبوب الٰہی نے فرمایا ہے:

**فرض اللہ تعالی کتمان الکرامۃ علی اولیائہ کما فرض علی انبیاء ہ اظہار المعجزۃ۔** 2

"اللہ تعالی نے اپنے اولیاء پر کرامت کا چھپانا اسی طرح فرض کیا ہے جیسے اپنے

---

1۔ اقبال کے محبوب صوفیہ ص 46-47

2۔ انوار قمریہ (ملفوظات خواجہ محمد قمرالدین سیالوی) مولفہ قاری غلام احمد صاحب ص 316

3۔ (الف) فوائد الفوائد (مترجم) ص 251

(ب) اردو ترجمہ سیرالاولیاء ص 311' مطبوعہ لاہور

انبیاء پر معجزہ کا ظاہر کرنا فرض کیا ہے"۔

ٹھیک اسی مفہوم اور ان ہی الفاظ سے ملتا جلتا ایک قول حضرت ابو عمرو دمشقی (م 320ھ) کا شعرانی نے بھی نقل کیا ہے۔ (الطبقات الکبری ص 101)

پس اگر کوئی ولی کرامت کو ظاہر کرتا ہے تو گویا وہ فرض کو ترک کرتا ہے۔ سو فرض کا چھوڑنا ایک برا فعل ہے۔ سلوک کے سو درجے ہیں جن میں ستروان درجہ کشف و کرامت کا ہے' اگر سالک اسی میں رہے تو باقی کے تراسی کیونکر حاصل کر سکتا ہے۔ 1

اس لیے مشائخ اس بات کا بطور خاص خیال رکھتے تھے کہ ان کے خلفاء میں اظہار کرامت کا جذبہ پیدا نہ ہو' ان کا کہنا تھا کہ کشف و کرامات "حجاب راہ" ہیں۔ ان سے روحانی شخصیت ٹھٹھر کر رہ جاتی ہے۔ ایک دن مولانا حسام الدین نے اپنے پیر سے عرض کیا' "مخدوم! خلق' طالب کرامت ہے"۔ فرمایا: "کرامت کے طالب نہ بنو تم اپنے کام میں ثابت قدم رہو' استقامت ہی کرامت ہے"۔ 2

## اظہار کرامت پر حضرت جنید بغدادیؒ کی ناراضگی

امیر حسن علاء سجزی اور امیر خورد کرمانی دونوں نے حضرت محبوب الٰہی کی ایک مجلس کی گفتگو نقل کی ہے' جس میں آپ نے فرمایا:

کرامت دکھانا کوئی بڑا کام نہیں۔ ایک راست رو مسلمان کو چاہیے کہ وہ گدائے بیچارہ ہو۔ اس موقعہ پر آپ نے یہ حکایت بیان فرمائی کہ ایک دفعہ خواجہ ابوالحسن نوری دریائے دجلہ کے کنارے پر پہنچے' وہاں انہوں نے ایک ماہی گیر مچھلیاں پکڑتے دیکھا' آپ نے اس سے کہا' جال پانی میں ڈال اور مچھلی پکڑ۔ اگر میں صاحب ولایت ہوں تو جال میں ایک مچھلی آئے گی جو پورے ڈھائی من کی ہوگی' نہ اس سے کم اور نہ زیادہ ہوگی۔ ماہی گیر نے جال پانی میں ڈالا' اس میں ایک مچھلی آگئی جب اسے تولا گیا تو ٹھیک ڈھائی من کی تھی۔ یہ خبر جب حضرت جنید بغدادی تک پہنچی تو آپ نے فرمایا' کاش اس جال میں ایک سیاہ سانپ آجاتا جو ابوالحسن کو کاٹ کھاتا اور اسے ہلاک کر دیتا۔ لوگوں نے پوچھا' آپ ایسا کیوں فرما رہے ہیں؟ فرمایا' اگر جال میں سانپ آتا اور اس کے کاٹنے سے وہ ہلاک ہو جاتے تو شہید

---

1۔ سیرالاولیاء (اردو) ص 311

2۔ سیرالاولیاء (فارسی) ص 262' بحوالہ تاریخ مشائخ چشت: 1: 371' طبع ادارہ ادبیات دلی۔

مرتے چونکہ ایسا نہیں ہوا۔ اب معلوم نہیں غرور کرامت کی وجہ سے ان کا انجام کیا ہو۔ 1

## شیخ سعید الدین حمویہؒ کے نزدیک کرامت کی حقیقت

خواجہ نظام الدین اولیاء محبوب الٰہی نے بیان کیا ہے کہ شیخ سعید الدین حمویہ رحمتہ اللہ علیہ کے پاس ایک مرتبہ شہر کا حاکم حاضر ہوا۔ آپ اٹھ کر خندہ پیشانی سے پیش آئے اور دونوں ایک جگہ اکٹھے بیٹھ گئے' پاس ہی ایک باغیچہ تھا۔ شیخ صاحب نے حکم دیا کہ سیب لاؤ جب دونوں صاحب کھانے لگے تو اس تھال میں ایک بڑا سیب دیکھ کر بادشاہ نے خیال کیا کہ اگر شیخ فی الواقعہ صاحب کرامت ہیں تو یہ سیب مجھے دیں گے۔ آپ اس خیال سے مطلع ہوتے ہی اس سیب کو اٹھا کر فرمانے لگے کہ ایک دفعہ سفر کرتا ہوا جب میں ایک شہر میں پہنچا تو دیکھا کہ ایک مداری تماشا کر رہا ہے۔ اس کے پاس ایک گدھا تھا جس کی آنکھیں کپڑے سے باندھ کر ناظرین کو کہا کہ تم میں سے کوئی صاحب یہ انگشتری لے لیں' میرا گدھا فورا پہچان لے گا کہ کس کے پاس انگشتری ہے۔ چنانچہ ایک شخص کو انگشتری دے دی اور گدھا چھوڑ دیا' گدھے نے ایک ایک کر کے سونگھنا شروع کیا۔ آخر جس آدمی کے پاس انگوٹھی تھی' اس کے پاس جا کر کھڑا ہو گیا۔ شیخ صاحب نے یہ نظیر پیش کر کے بادشاہ کی طرف مخاطب ہو کر فرمایا کہ آدمی اگر کرامت دکھلائے تو اس گدھے کی طرح ہے اور اگر نہ دکھلائے تو کہتے ہیں کہ اس شخص میں صفائی نہیں۔ یہ کہہ کر سیب بادشاہ کی طرف پھینک دیا۔ 2

## خواجہ قطب اور سلوک کے کل درجات میں کرامت کا درجہ

اب آیئے دیکھتے ہیں کہ سلوک کے کل کتنے درجات ہیں اور ان میں کرامت کا کونسا درجہ ہے۔ چنانچہ خواجہ قطب صاحب نے ارشاد فرمایا کہ مشائخ و اولیائے طریقت نے بالاتفاق سلوک کے ایک سو اسی درجہ رکھے ہیں لیکن اولیاء طریقہ جنیدیہ نے سو درجہ اور اولیاء طریقہ ذوالنون نے ستر درجے رکھے ہیں اور طبقہ ابراہیم اور بشر حافی میں کل پچاس درجے شمار کئے جاتے ہیں اور خواجہ بایزید بسطامی و عبداللہ مبارک اور خواجہ سفیان ثوری فرماتے ہیں کہ سلوک کے کل پینتالیس درجے ہیں اور اولیائے طریقہ شاہ شجاع کرمانی

1 فوائد الفواد (اردو) ص 37-336' سیر الاولیاء (اردو) ص 313

2 سیر الاولیاء (اردو ترجمہ) ص 313-314' مطبوعہ لاہور

دسمنون محب اور خواجہ مرتعش کے نزدیک سلوک میں بیس ہی درجے ہیں۔ مگر ہمارے مشائخ رضوان اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین فرماتے ہیں کہ دراصل سلوک میں پندرہ ہی درجے ہیں' اس کے بعد اپنے ارشاد فرمایا کہ ان درجات میں ایک درجہ کشف و کرامت کا ہے' چاہیے کہ اس درجہ میں اپنی ذات کو پوشیدہ رکھے جس نے اپنی ذات کو درجہ کشف و کرامت میں ظاہر کیا وہ آئندہ ترقی درجات سے بے بہرہ رہے گا۔ تفصیل درجہ کشف و کرامت اس طرح پر ہے جن کے نزدیک سلوک میں ایک سو اسی درجے ہیں۔ ان میں اسی کا درجہ کشف و کرامت کا ہے۔ طبقہ جنیدیہ میں ستر واں درجہ کشف و کرامت کا ہے' طبقہ بصریہ میں بیسواں درجہ اور طریقہ ذوالنون مصری میں پچیسواں درجہ کشف و کرامت کا ہے اور شاہ شجاع کرمانی کے نزدیک دسواں درجہ کشف و کرامت کا ہے اور خواجگان چشت کے نزدیک پانچواں درجہ کشف و کرامت کا ہے۔ پس مرد وہی ہے کہ مرتبہ کشف و کرامت میں اپنی ذات کو ظاہر نہ کرے کہ سلوک کے کل درجات حاصل ہو جاویں۔ کشف و کرامت کے اظہار سے بقیہ درجات سے محروم رہنا پڑے گا۔ اس کے بعد مجھ سے مخاطب ہو کر فرمایا کہ اہل سلوک نے یہ درجات اس واسطے رکھے ہیں کہ رہرو راہ سلوک کو آسانی ہووے اور وہ اپنے حالات و مقامات سے واقف ہو کر اس کی ایزادی میں کوشش کرے جب حضرت خواجہ قطب الاسلام ادام اللہ بقاوہ یہ تمثیل بیان فرما چکے۔ آنکھوں میں آنسو بھر لائے اور فرمایا کہ امت محمدی میں ایسے ایسے مرد ہو گزرے ہیں اور موجود ہیں کہ ان درجات کو حاصل کر کے اور ہزارہا درجات انہوں نے حاصل کیے ہیں اور ایک ذرہ اسرار دوست کا باہر نہیں نکالا اور مطلق اس امر کا خیال نہیں کیا کہ ہم کون ہیں اور کیا ہیں۔ 1

## خواجہ نظام الدین اولیاء کے نزدیک کرامت کا درجہ

خواجہ نظام الدین نے ارشاد فرمایا کہ بعض مشائخ طبقات رحمہم اللہ نے سلوک کے سو مرتبے مقرر کیے ہیں اور ان میں سترہواں درجہ کشف و کرامات کا قرار دیا ہے۔ پس جس نے اپنی ذات کو مرتبہ ہفتدہم میں کشف کیا وہ سعادت دیگر مراتب سے محروم ہو گا۔ مرد کامل وہ ہے جو اپنی ذات کو اس مرتبہ میں پوشیدہ رکھے کہ ۔ مراتب سلوک اس کو حاصل ہوں۔ لیکن شاہ شجاع کرمانی اور خواجہ بایزید رحمتہ اللہ علیہما نے پچاس مرتبے

---

1۔ فوائد السالکین (ملفوظات خواجہ قطب الدین بختیار کاکی مرتبہ بابا فرید گنج شکر) شامل در مجموعہ ملفوظات خواجگان چشت ص 120' طبع دہلی 1324ھ

سلوک کے قرار دیئے ہیں اور اس میں دسواں مرتبہ کشف و کرامت کا رکھا ہے۔ ان کے نزدیک جو شخص نو مراتب طے کر کے دہم میں داخل ہوا وہ کرامت دکھا سکتا ہے مگر ہمارے خواجگان چشتؒ کے نزدیک سلوک کے پندہ درجے ہیں اور اس میں پانچواں مرتبہ کشف و کرامت کا ہے جو شخص اپنی ذات کو پانچویں مرتبہ میں ہویدا کرے گا وہ بقیہ دس درجوں کو حاصل نہ کر سکے گا۔ ہمارے نزدیک مرد کامل وہ ہے جس کو جمیع مراتب و مدارج سلوک حاصل ہوں اور وہ اپنی ذات کو کشف نہ کرے۔ حضرت خواجہ ذکرہ اللہ بالخیر یہ بیان فرما رہے تھے کہ خواجہ شمس الدین یحییٰ نے زمین ادب چوم کر اور اجازت لے کر عرض کی کہ مشائخ متقدمین نے سلوک کے جو سو درجے قرار دیئے ہیں اور ہمارے مشائخ نے پندرہ مرتبہ قرار دیئے ہیں اس کا کیا سبب ہے' جب بات ایک ہی ہے تو اس تفاوت کا کیا باعث ہے۔ حضرت خواجہ ذکرہ اللہ بالخیر نے یہ سن کر ارشاد فرمایا کہ اس کا جواب مجھ سے سنو۔ انبیاء علیہم السلام کی عمر دراز ہوتی تھی۔ ہزار برس کی بعض بعض کی عمر ہوئی ان کا مشاہدہ و مجاہدہ ان کی عمر کے اندازہ پر تھا البتہ نعمت کم حاصل ہوتی تھی مگر جس وقت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تولد ہوئے اور بعد گزرنے چالیس سال کے آپ کو نبوت عطا اور بے شمار معجزات آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو مرحمت ہوئے کہ اندازہ ان کا نہیں ہے اور عمر شریف آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی کم ہوئی' فقط تریسٹھ برس کی عمر میں وصال ہوا۔ آپ کی نعمت تمام امت مرحومہ پر شامل ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ہمارے مشائخ خواجگان چشتؒ چونکہ مشائخ متاخرین ہیں ان کو نعمت زیادہ عطا ہوئی ہے۔ مجاہدہ اور مشاہدہ جو اولیاء متقدمین رحمتہ اللہ علیہم کو حاصل تھا' اتنا ہمارے مشائخ رحمہم اللہ کو حاصل نہیں کیونکہ عمر ان کی اتنی نہیں ہوئی لیکن نعمت اور کرامت بے اندازہ حاصل ہوئی کہ تھوڑے ہی عرصہ میں جمیع مراتب سلوک کو انہوں نے طے کیا۔ اس کے بعد ارشاد فرمایا کہ یہی حکایت دربارہ سلوک زمانہ خواجہ قطب الدین مودود چشتی میں آپ کے روبرو ہوئی۔ خواجہ قطب الدین نے ارشاد فرمایا کہ مرد کامل راہ سلوک میں وہ ہے جو کل پندرہ مدارج طے کر جائے اور بالکل کشف و کرامت کا اظہار نہ کرے۔ اس وقت اسے اس قدر استعداد حاصل ہوتی ہے کہ اگر اس کا سانس مردہ سے متصل ہو' البتہ مردہ زندہ ہو جائے۔ بفرمان خدائے عز و جل حضرت خواجہ قطب الدین مودود یہ بیان فرما رہے تھے کہ اس وقت ایک بڑھیا زار و نالاں خدمت شریف میں حاضر ہوئی اور رو کر عرض کی کہ اس نحیفہ کے اکلوتے فرزند کو بادشاہ شہر نے بلاوجہ و بے موجب ناحق قتل کر ڈالا۔ اے خواجہ آپ میرا انصاف فرمائیں۔ حضرت خواجہ مودود یہ سنتے ہی مع جمیع یاران اٹھ کر بر سردار تشریف لے گئے اور اس

لڑکے کی لاش سے مخاطب ہو کر ارشاد فرمایا کہ اگر تو بلاوجہ و بے خطا مارا گیا ہے' پس بحکم خدائے عزوجل کھڑا ہو جا' لڑکا اسی وقت زندہ ہو گیا اور آپ نے اسی وقت تمام خلق اللہ اور گفتگو کرنے والوں سے مخاطب ہو کر فرمایا کہ یہ مرتبہ کمال مرد کا ہے جو تم نے دیکھا۔ جب مرد جمیع مدارج تصوف و سلوک طے کر جاتا ہے' اس کا مرتبہ سوائے ذات باری تعالی کے کوئی نہیں جانتا۔ 1

1۔ راحت المحبین (ملفوظات خواجہ نظام الدین اولیاء و تبراء خسرو) شامل در مجموعہ ملفوظات خواجگان چشت ص 312-313' طبع دہلی 1324ھ (مجلس سیزدہم)

باب اول

# حسن اخلاق / بدی کا بدلہ نیکی

## خواجہ ابراہیم بن ادھمؒ اور ایک شرابی گویا

حضرت خواجہ ابراہیم بن ادھم رحمتہ اللہ علیہ ایک بار راہ میں جاتے تھے۔ ایک مست جوان گھوڑے پر سوار پیش آیا اور خواجہ کو زور سے کوڑا مار کر کہا' یہ شراب کا مٹکا سر پر اٹھالے خواجہ صاحب سر پر مٹکا اٹھا کر چل دیئے اور اس کے گھر پہنچا دیا۔ وہاں ایک گویا سارنگی بجا رہا تھا۔ جب خواجہ نے شراب کا مٹکا اتارا تو اس جوان نے طنبورہ گویے کے ہاتھ سے لے کر خواجہ صاحب کے سر مبارک پر اس زور سے مارا کہ نہ صرف سر پھٹ گیا اور خون بہنے لگا بلکہ گوشہ طنبورہ بھی ٹوٹا۔ خواجہ صاحب باہر آئے اور دریائے دجلہ پر جاکر کپڑے اور سر خون آلودہ دھویا۔ درویشوں کی شان ہی نرالی ہوتی ہے' ان کی سوچ بھی دنیا سے الگ ہوتی ہے اور ان کے ذہن کی پرواز بھی عام ذہنوں سے بہت بلند ہوتی ہے۔ اب خواجہ صاحب کو اپنے سر پھٹنے کی کوئی فکر یا غم نہ تھا بلکہ غم تھا تو یہ تھا کہ میری وجہ سے بیچارے گویے کا طنبورہ ٹوٹ گیا اور کچھ تھا نہیں۔ گھر آکر اپنا مصلیٰ لیا اور بازار میں لے جاکر بیچا۔ پھر اس جوان کے گھر جاکر نصف قیمت مصلیٰ اس کے نذر کی اور کہا تم نے جو طنبورہ میرے سر پر اٹھاکر مارا مبادا تمہارے ہاتھ کو کچھ رنج پہنچا ہو۔ یہ اس کا شکرانہ قبول کیجئے جب جوان نے یہ خوش خلقی خواجہ صاحب کی دیکھی اپنی پگڑی گردن میں ڈال کر قدموں میں گر پڑا اور خالص دل سے توبہ کی۔ پھر جناب خواجہ صاحب وہاں سے اس گویے کے گھر گئے اور باقی نصف قیمت مصلیٰ کی اس کے روبرو رکھی اور فرمایا میرے سر کی وجہ سے تمہارا طنبورہ ٹوٹا یہ شکرانہ عوض اس کا قبول ہو۔ اس نے بھی جب جناب خواجہ صاحب کا خلق حسن دیکھا۔ رویا اور آپ کے قدموں پر گر کر تائب ہوا۔

(خیر المجالس ملفوظات حضرت خواجہ نصیرالدین محمود چراغ دہلوی' ص 174)

## شیخ نجیب الدین سہروردی اور قیدی لوگ

حضرت شیخ نجیب الدین سہروردی رحمتہ اللہ علیہ (عوارف المعارف میں "ضیاء الدین ابوالنجیب" نام ہے) ایک بار سفر میں تھے۔ اصفہان پہنچے' ان کی میزبانی بہت بڑی سعادت تھی' وہاں کے حاکم نے آپ کی تشریف آوری کا حال سن کر خوان کھانے کے'

قیدیوں کے سروں پر بطریق دعوت بھیجے۔ اکیلے کھانا درویشوں کی صفت نہیں۔ آپ نے فرمایا' دستر خوان بچھا دیں اور سب حاضرین کو کھانا کھانے کو کہیں' سب کے بعد میرے ہاتھ دھلائیں میں بھی سب کے ساتھ کھاؤں گا۔ کیونکہ درویشوں کے نزدیک "الھدایا مشترکہ" تحفے اور ہدیے مشترک ہوتے ہیں۔ یہ بات سنت اسلام اور راہ سلوک کے منافی ہے کہ میں تنہا اور علیحدہ بیٹھ کر کھاؤں اور حاضرین میرے منہ کی طرف دیکھتے رہیں۔ خادموں نے عرض کیا' حاضرین میں یہ مجرم گنہگار اور قیدی لوگ ہیں جو کھانا اٹھا کے لائے ہیں۔ فرمایا' مجرم قیدی ہیں تو کیا انسان بھی نہیں۔ نفرت مرض سے ہوا کرتی ہے مریض سے نہیں۔ نفرت مرض گناہ سے ہونی چاہیے نہ کہ گناہ میں مبتلا مریض سے۔ مریض تو زیادہ ہمدردی اور توجہ کا مستحق ہے۔ لہٰذا قیدیوں کو بھی ساتھ کھانے کے واسطے کہو۔ غرض دسترخوان آراستہ کیا گیا اور تمام حاضرین مع قیدیوں کے بیٹھ گئے۔ شیخ صاحب ہاتھ دھو کر جب آئے تو آپ کا گزر قیدیوں کی طرف سے ہوا۔ شیخ نے قیدیوں سے کوئی نفرت نہیں کی۔ اپنے آپ کو ان سے بہتر تصور نہیں کیا' کمال محبت اور پیار سے انہی کے درمیان بیٹھ گئے اور ان کے ساتھ مل کر کھانا تناول فرمایا۔ بھلا کوئی گیا گزرا انسان ایسا ہو سکتا ہے جو اس قسم کے اخلاق عالیہ دیکھنے کے بعد بھی متاثر نہ ہو اور اپنے رویے پر نظر ثانی نہ کرے۔

(1) (عوارف المعارف' ص 241 طبع بیروت۔ لبنان)

(2) (خیر المجالس نصیرالدین محمود چراغ دہلوی رحمہ اللہ' ص 175)

## حضرت فضیل بن عیاض اور ایک مسافر

ایک بار کوئی قافلہ ان کی حد میں جہاں (قبل توبہ) لوٹا کرتے تھے گزرا' تو شب کے ان کے خوف سے ہر شخص نے اپنا مال نکال کر اس جنگل میں جا بجا گاڑ دیا۔ ایک جوان دور تک گیا کہ مال کہیں جنگل میں چھپا آئے۔ دیکھا ایک درخت تلے چھپر ہے اور اس میں ایک شخص مصلی بچھائے مشغول وظیفہ ہے۔ اس نے دل میں کہا' یہ مرد پارسا معلوم ہوتا ہے' اس سے بہتر کون ہو گا۔ بہتر یہ ہے کہ مال اس کے پاس امانت رکھ دوں۔ غرض ان کے پاس جا کر کہا' خواجہ یہ مری امانت رات بھر کے لیے رکھ لو کہ مجھ کو یہاں خوف راہ زنوں کا ہے۔ انہوں نے کہا' تم اپنے ہاتھ سے میری اس چٹائی کے نیچے رکھ دو اور بے خوف جا کر رات گزارو۔ جوان وہ زر ان کی چٹائی کے نیچے رکھ گیا' ادھر رات کو خواجہ فضیل کی جماعت کے ڈاکو آئے اور قافلہ لوٹا اور مال و اسباب لے گئے۔ مگر نقد مال جو جو بجا گڑا تھا ان کے ہاتھ نہ آیا۔ صبح کے وقت جب قافلہ کے لوگ جمع ہوئے اور جا بجا اپنا گڑا

ہوا مال نکال لائے تو وہ جوان بھی اپنا مال لینے کو جنگل میں ان بزرگ کے پاس گیا' وہاں دیکھا کہ چند آدمی اور بیٹھے ہوئے ہیں۔ اور قافلے کا لوٹا ہوا مال باہم بانٹ رہے ہیں۔ جوان نے افسوس کیا کہ میں نے خود اپنا مال چوروں کے افسر کو دے دیا ہے' بڑی بے وقوفی کی۔ اب یہ میری امانت کب واپس دے گا۔ یہ سوچ کر ڈر سے لوٹنا چاہا' خواجہ نے لوٹتے دیکھ کر پکارا کہ اے جوان کہاں جاتا ہے۔ خوف مت کر اور اپنی امانت اسی جگہ سے **نکال** کر لے جا۔ جوان حیران ہو کر ان کے پاس گیا اور چٹائی کے نیچے سے اپنی امانت نکال لی۔ خواجہ نے کہا' خوب دیکھ لے میں نے امانت میں خیانت نہیں کی' میں جھوٹ نہیں بولتا۔ اگر تیری امانت **بجنسہ** نہ ہو تو میں خائن اور دروغ گو ہوں گا۔ (شاید ان کا یہی وصف اور حسن اخلاق رب کریم کو پسند آگیا تھا کہ آگے چل کر انہیں توبہ کی توفیق ہوئی اور صوفیاء میں بلند مقام پایا۔)

(خیرالمجالس ملفوظات حضرت خواجہ نصیرالدین محمود چراغ دہلوی' ص 212)

## شیخ عبداللہ انصاری اور تمام لوگوں سے محبت

خواجہ نصیرالدین چراغ دہلوی نے یہ حکایت بیان کی کہ شیخ عبداللہ انصاری رحمتہ اللہ علیہ کے پاس جو فرقہ آتا وہ ان سے ایسا ملتے کہ وہ سمجھتے شیخ ہمارے دین و مذہب میں ہے۔ مثلاً اگر قلندر آتے تو ان سے اس محبت سے موافق باتیں کرتے کہ وہ کہتے کہ شیخ صورت میں صوفی ہے لیکن درحقیقت قلندر ہے۔ اور اگر جوالقی آتے وہ بھی ایسا ہی خیال کرتے۔ اگر علماء آتے ان سے بھی یہی معاملہ ہوتا' وہ کہتے شیخ تو بڑا عالم ہے۔ صورت صوفیہ بنالی ہے۔ سوداگر بھی مل کر یہی کہتے' اور ہر قوم کا قبرستان جدا ہوا کرتا تھا۔ قلندر اگر مرتا تو اس کو مقابر قلندراں میں دفن کرتے' اسی طرح صوفی صوفیوں میں اور جوالقی جوالقیوں میں اور عالم عالموں میں وعلی ہذالقیاس اگر حاکم یا سوداگر یا طباخ یا قصاب مرتا تو اپنے جنس کے لوگوں میں دفن ہوتا' جب شیخ کی رحلت کا وقت قریب ہوا تو فرزندوں کو بلا کر کہا' میرا آخری وقت ہے مگر میں نے اپنی زندگی اس خوش اخلاقی سے بسر کی ہے کہ ہر طائفہ آکر کہے گا' شیخ عبداللہ انصاری ہمارے گروہ سے تھا تم اب لے کر کیا کرو گے۔ صاحب زادوں نے کہا جو شیخ فرمادیں ہم اس پر عمل کریں گے۔ فرمایا' میری وفات کے بعد جنازہ درست کر کے گھر سے باہر رکھ دینا اور ہر گروہ سے کہنا کہ جنازہ اٹھائے جس کے ہاتھ جنازہ اٹھے میں اسی طائفہ سے ہوں' اسی گروہ میں دفن کرنا۔ غرض جب شیخ نے رحلت کی' سب گروہ حاضر ہوئے ہر گروہ شیخ کو اپنی جماعت سے بتاتا تھا۔ شیخ کے فرزندوں نے جنازہ گھر سے باہر لا کر رکھ

دیا اور کہا ہر گروہ آ کر اٹھائے جس کے ہاتھوں سے جنازہ اٹھے وہ اپنے قبرستان میں لے جا کر رکھے۔ اول قلندروں نے آ کر اٹھایا مگر جنازہ نہ ہلا۔ گویا زمین سے سلا ہوا ہے۔ وہ لوٹ گئے جوالقی آئے' پھر دولت مند اور سوداگر اہل کلاہ ہر ایک جدا جدا آئے مگر کسی سے جنازہ نہ اٹھا۔ آخری گروہ صوفیاء کا آیا' ان کے ہاتھ لگاتے ہی جنازہ اٹھا' وہ لے گئے۔

(خیرالمجالس ملفوظات حضرت خواجہ نصیرالدین محمود چراغ دہلوی' ص 102)

## حضرت بایزید بسطامی اور ایک بربط بردار

حضرت بایزید ایک مرتبہ قبرستان سے تشریف لا رہے کہ ایک بسطامی نوجوان مستی میں بربط بجا رہا تھا۔ آپ نے اس شیطانی کام کو دیکھ کر لاحول پڑھی تو اس نوجوان نے اندھی جوانی میں بربط کو اتنی زور سے آپ کے سر پر دے مارا کہ سر پھٹ گیا اور بربط ٹوٹ گیا۔ حضرت بایزید کو اتنا رنج اپنے سر پھٹنے کا نہ ہوا جتنا اس کے بربط ٹوٹ جانے کا ہوا آپ نے گھر واپس آ کر اس نوجوان کو بربط کی قیمت اور کچھ حلوہ وغیرہ بھیجتے ہوئے پیغام دیا کہ اس رقم سے دوسرا بربط خرید لو اور حلوہ وغیرہ خوب کھاؤ تاکہ شکستہ بربط کا غم دور ہو جائے۔ وہ نوجوان برائی کے بدلے میں حضرت کی اس نیکی اور شر کے بدلے میں خیر اور بدی کے بدلے میں اس احسان اور حوصلے کو دیکھ کر دنگ رہ گیا۔ وہ اپنے دل ہی دل میں ندامت اور پشیمانی سے گھلا چلا جا رہا تھا اور سوچ رہا تھا کہ میں کس قدر سراپا شر اور وہ کس قدر سراپا خیر و بھلائی ہیں۔ حضرت کے اخلاق حسنہ کی تلوار اس پر چل چکی تھی' پرنم آنکھوں سے حاضر خدمت ہوا اور حاضر ہو کر معذرت طلب کی۔ حضرت تو پہلے ہی تہہ دل سے معاف کر چکے تھے۔ فرمایا' بیٹا کوئی بات نہیں اس طرح ہمیشہ ہمیشہ کے لیے وہ اور اس کا ایک ساتھی دونوں تائب ہو گئے اور اللہ کے پسندیدہ اور پاک بندوں میں شامل ہو گئے۔

(شیخ عطار: تذکرۃ الاولیاء (اردو) ص 94)

## حضرت ابو عثمان حیری اور ایک شرابی

کوئی شرابی برہنہ پا بربط بجاتا ہوا چلا جا رہا تھا۔ اچانک آپ سے ملاقات ہو گئی' آپ کو دیکھتے ہی احتراما میں بربط تو بغل میں چھپا لیا اور سر پر ٹوپی اوڑھ لی۔ حضرت ابو عثمان حیری بھی اس کے اس احترام اور عقیدت مندی کا مشاہدہ فرما رہے تھے۔ قریب پہنچے تو دیکھا کہ اس کے منہ سے رالیں ٹپک رہی ہیں اور شراب کی بو آ رہی ہے۔ شیخ نے ذرہ بھر اس سے نفرت نہ کی' ناک بھوں نہیں چڑھائی بلکہ اس کی اس عقیدتمندانہ روش کی وجہ سے

بہت خوش ہوئے اور کمال شفقت سے اپنے ہمراہ گھر لے آئے اور غسل کروا کے اپنا خرقہ پہناتے ہوئے بارگاہ ایزدی میں دعا فرمائی کہ اے اللہ میں نے اپنا اختیاری کام تو انجام دے لیا' اب جو تیرے اختیار میں ہے اس کی تکمیل فرما دے۔ اس کے دل کی دنیا تو پہلے ہی بدل چکی تھی۔ وہ سچی توبہ کر چکا تھا۔ اس دعا کے ساتھ ہی اس شرابی میں ایسا روحانی کمال پیدا ہو گیا کہ آپ خود بھی متحیر رہ گئے۔ اس وقت حضرت ابو عثمان حیری آپ کے یہاں پہنچے تو آپ نے فرمایا کہ آج میں رشک کی آگ میں عود کی طرح سلگ رہا ہوں اور اللہ کی کمال عطا اور بخشش پر حیران ہوں کہ جس کمال کے حصول میں میری اتنی عمر ختم ہوگئی وہ کمال بلا طلب ایسے شخص کو عطا کر دیا گیا جس کے منہ سے شراب کی بدبو آ رہی ہے۔ اس سے اندازہ ہوا کہ فضل خداوندی کا انحصار صرف عمل پر نہیں بلکہ قلبی کیفیات سے متعلق ہے۔

شیخ عطار: تذکرۃ الاولیاء (اردو) ص 214)

## حضرت جنید اور ایک دعوت کنندہ

ایک شخص نے کچھ لوگوں کو کھانے کی دعوت دی۔ اس کے بیٹے نے بغیر اس کی اطلاع کے حضرت جنید رحمتہ اللہ علیہ کو مدعو کر لیا۔ دعوت قبول کرنا سنت ہے۔ آپ نے کمال محبت سے وعدہ کر لیا مگر جب آپ اس کے دروازے پر پہنچے تو اس (باپ) نے داخل ہونے سے روکا۔ بغیر الجھے چپکے سے واپس ہو لیے۔ لڑکے نے پھر بلایا' لیکن باپ نے پھر نہ آنے دیا۔ آپ واپس آ گئے۔ اس طرح متواتر چار بار آئے اور واپس ہوئے۔ اس عمل سے ان کا مقصد اس لڑکے کو خوش کرتا تھا اور واپس اس لئے چلے گئے کہ لڑکے کا باپ خوش ہو۔ کیونکہ دلوں کو خوش کرنا ہی اصل تصوف ہے۔ آپ ہر اقرار و انکار کو خدا کی طرف سے سمجھتے تھے۔ لہٰذا خود کو تکلیف نہ ہوتی تھی۔ تسلیم و رضا ہی راہ سلوک کی بنیادی تعلیم ہے۔

راضی برضا ہو تو مزہ دیکھ
دنیا ہی میں بیٹھے جنت کی فضا دیکھ

کیمیائے سعادت' ص 247

## حضرت جنید اور چند گویے

حضرت جنید ایک روز مسجد میں تھے۔ ایک شخص آیا اور کہا کہ حضرت آپ کا وعظ شہر ہی میں کام کرتا ہے یا جنگل میں بھی کچھ اثر کرتا ہے' آپ نے حال پوچھا' اس نے

عرض کیا کہ چند اشخاص فلاں مقام پر جنگل کے اندر مصروف رقص و سرود اور دور شراب سے مخمور ہیں۔ آپ نے اسی وقت منہ لپیٹ کر جنگل کی راہ لی۔ جب آپ قریب پہنچے تو وہ لوگ بھاگنے لگے فرمایا' "بھاگو مت میں بھی تمہارا ہم مشرب ہوں۔ ہمارے لیے بھی لاؤ۔ شہر میں تو پی نہیں سکتے' پوشیدہ طور پر یہاں آئے ہیں۔ ان لوگوں نے کہا' "افسوس ہے کہ اس وقت شراب نہیں رہی۔ فرمائیں تو شہر سے منگوا دی جائے"۔

حضرت جنید نے فرمایا' "کیا تمہیں کوئی ایسی بات نہیں آتی کہ شراب خود بخود آ جایا کرے"۔ وہ بولے صاحب یہ کمال تو ہم میں نہیں فرمایا کہ آؤ تم کو ایک ایسی بات سکھا دوں کہ شراب خود بخود آ جائے۔ پھر شراب کا مزا دیکھو وہ سب مشتاق ہوئے کہ یہ کمال تو ضرور بتا دیجئے۔ کہا! کہ اچھا اول نہاؤ پھر کپڑے بدل کر میرے پاس آؤ۔ سب نے غسل کیا' کپڑے بدلے' کپڑے دھوئے اور پاک و صاف ہو کر آ موجود ہوئے۔ تب فرمایا کہ سب دو رکعت نماز پڑھو جب وہ نماز میں مشغول ہوئے تو آپ نے دعا مانگی کہ خدایا! میرا تو اتنا ہی کام تھا کہ تیرے حضور کھڑا کر دیا۔ اب تجھے اختیار ہے' خواہ ان کو گمراہ کر خواہ ہدایت بخش۔ چنانچہ حضرت کی دعا منظور ہوئی اور سب ہدایت کامل سے مستفیض ہوئے۔

مخزن اخلاق' ص 308

## حضرت مسلم بن زیاد اور ایک دعوت ولیمہ

حضرت مسلم بن زیاد ایک دعوت ولیمہ میں مدعو تھے۔ آپ کو دیر ہوگئی۔ جب آپ گئے تو صاحب ولیمہ نے آپ کو دیکھ کر کہا' آپ نے دیر کی لوگ کھا کر چلے گئے' اب کھانا نہیں رہا۔ "مسلم نے لجاجت بھرے انداز میں کہا' "پیالوں میں شاید کچھ لگا ہو' میں وہی صاف کر لوں گا"۔ اس نے کہا' برتن ہم نے دھو ڈالے ہیں۔ آپ نے فرمایا' "شاید دیگ میں کچھ لگا ہو"۔ صاحب خانہ نے کہا' "وہ بھی دھو چکے ہیں"۔ آپ نے کہا' "شاید روٹی کا ٹکڑا بچا ہو"۔' مالک نے کہا' "وہ بھی فقراء میں تقسیم کیا جا چکا ہے اب ایک لقمہ بھی نہیں ہے"۔ مسلم بن زیاد ہنسے اور واپس چلے گئے۔ لوگوں نے کہا' "بڑے عجیب آدمی ہیں' اس بات سے رنجیدہ نہیں ہوئے بلکہ ہنس رہے ہیں"۔ آپ نے فرمایا' اس نے نیک نیتی سے بلایا تھا' اب نیک نیتی سے واپس کیا ہے' خفگی کیوں ہو؟ اصل چیز تو انسان کا اخلاص' محبت اور چاہت ہے' کھانا پینا تو کوئی چیز نہیں۔ لوگ آپ کے اس حسن اخلاق سے انتہائی متاثر ہوئے اور یقیناً اس وقت ملائک آسمانی بھی اس حلم و برداشت' محبت و مروت' بے نفسی اور حسن اخلاق پر رشک کر رہے ہوں گے۔

فرشتوں سے بہتر ہے انسان بننا
مگر اس میں پڑتی ہے محنت زیادہ

(1) مخزن اخلاق' ص 242
(2) اخلاق صالحین ترجمہ تنبیہہ المغترین' ص 259

## حضرت ابو سعید ابوالخیر اور شرابیوں کی توبہ

تصوف کا مسلک صلح کل ہے' حضرت سلطان ابو سعید ابوالخیر رحمتہ اللہ علیہ ہر ایک سے خواہ وہ کسی مذہب و مسلک سے تعلق رکھتا ہو' نہایت خندہ پیشانی اور محبت سے پیش آتے تھے اور ان کو نہایت شفقت و محبت سے اسلام کی خوبیاں سمجھاتے تھے۔ چنانچہ ایک دفعہ اپنے مریدوں کے ساتھ عیسائیوں کے ایک گرجے میں گئے' عیسائیوں کو آپ کی آمد سے نہایت مسرت و حیرت ہوئی اور آپ کا یہ طریقہ کار اتحاد و الفت کا سبب بنا۔

اس زمانے میں کہ شیخ ابو سعید نیشا پور میں تھے۔ ایک روز حیرہ کے قبرستان میں اپنے مریدوں کے ساتھ تشریف لے گئے' ایک شیخ کی قبر پر دیکھا' لوگ شراب پی رہے ہیں اور دف بجا رہے ہیں۔ آپ کے مریدوں کو سخت غصہ آیا اور ان کے مارنے کے لیے دوڑے لیکن شیخ نے اس سے ان کو روکا اور خود ان کے پاس گئے اور ان کے لیے دعائے خیر کی' کیونکہ نفرت مرض سے ہوا کرتی ہے نہ کہ مریض سے۔ مریض تو الٹا زیادہ پیار توجہ محبت اور خیال کا مستحق ہوتا ہے۔ شیخ کا یہ خلوص اور انوکھا انداز تبلیغ اپنا کام کر چکا تھا' وہ لوگ آپ کے اس طرز عمل سے بے حد متاثر ہوئے اور دوڑ کر آپ کے گھوڑے کے قدموں میں گرے اور تائب ہو کر تمام شراب گرا دی' دف توڑ دیئے اور تمام لوگوں کی زندگی کا رخ بدل گیا۔

نشہ پلا کے گرانا تو سب کو آتا ہے
مزہ تو جب ہے کہ گرتوں کو تھام لے ساقی

(اقبال کے محبوب صوفیہ ص 47-48' بحوالہ تاریخ ادبیات ایران ص 117)

## حضرت احمد حضرویہ اور ایک چور

رات میں آپ کے یہاں چور آ گیا۔ درویش کی کٹیا میں کیا رکھا ہوتا ہے۔ جب کوئی ظالم کسی شریف آدمی کے زندگی بھر کے اندوختہ اور خون پسینہ کی کمائی اور پونجی پر ہاتھ

صاف کرنے لگے تو کون اسے معاف کرتا ہے‘ کون اسے گلے لگاتا ہے‘ کون اس کے ساتھ شفقت و نرمی کا برتاؤ کرتا ہے۔ شریف سے شریف آدمی کا بھی بس چلے تو اسے زندہ نہ جانے دے مگر صوفیاء نے اپنے بدخواہوں‘ اپنے ساتھ زیادتی کرنے والوں اور گھر کی چیزوں کو اڑا لے جانے والوں کے ساتھ بھی انتہائی نرمی اور حسن سلوک کا مظاہرہ کیا جس سے وہ ہمیشہ ہمیشہ کے لیے ان کے زر خرید غلاموں کی مانند بن گئے۔

حضرت احمد حضرویہ ایک معروف صوفی ہیں۔ ایک رات آپ کے ہاں چور آ گیا۔ درویش کی کٹیا میں کیا رکھا ہوتا ہے۔ کافی تلاش کے بعد جب خالی ہاتھ جانے لگا تو آپ نے فرمایا‘ خالی ہاتھ نہ جاؤ‘ کسی کو خالی ہاتھ لوٹانا درویش کی شان کے خلاف ہے۔ میرے ساتھ رات بھر عبادت کرو اور اس کا جو صلہ مجھے ملے گا وہ میں تمہیں عطا کر دوں گا۔ چنانچہ وہ رات بھر آپ کے ہمراہ مشغول عبادت رہا اور صبح کو جب کسی دولت مند نے بطور نذرانہ سو دینار بھیجے تو آپ نے اس چور کو دیتے ہوئے فرمایا کہ یہ تو صرف ایک شب کی عبادت کا معاوضہ ہے۔ چور کے دل کی کایا پہلے ہی پلٹ چکی تھی‘ یہ سن کر اس نے کہا‘ صد حیف میں نے آج تک اس خدا کو فراموش کیے رکھا۔ جس کی ایک رات عبادت کرنے کا یہ صلہ ملتا ہے‘ پھر توبہ کر کے ہمیشہ ہمیشہ کے لیے آپ کے ارادت مندوں میں شامل ہو گیا اور بہت بلند مراتب حاصل کیے۔

(شیخ عطار: تذکرۃ الاولیاء (اردو) ص 168)

## شیخ احمد نہروانی اور ایک چور

ایک رات ایک چور شیخ احمد نہروانی علیہ الرحمۃ والرضوان کے گھر میں چوری کرنے کے لیے گیا‘ یہ شیخ احمد کپڑے بننے کا کام کرتے تھے۔ چور ان کے پورے گھر میں گھوما پھرا‘ لیکن اسے کوئی چیز نہ ملی‘ وہ واپس جانا چاہتا تھا‘ شیخ نے چور کے خالی ہاتھ لوٹنے کو خلاف مروت جانا‘ اسے آواز دی۔ اس کی پیٹھ پر شفقت کا ہاتھ پھیرا‘ اور دل موہ لینے والے انداز میں اس سے فرمایا‘ بھئی! خدارا ذرا ٹھہر جایئے۔ اس وقت شیخ احمد نے کپڑا بننے کی ”کھڈی“ میں ہاتھ ڈالا‘ اس میں سوت کی وہ تانی تھی جس میں کپڑا بن رہے تھے۔ کوئی سات گز کپڑا بنا ہوا رکھا تھا‘ شیخ احمد نے وہ سات گز کپڑا سوت سے کاٹ کر چور کی طرف بڑھایا اور اسے کہا کہ یہ لے جاؤ۔ اس وقت فقیر کے پاس کل دنیا یہی ہے اگر مزید ہوتا تو دینے سے دریغ نہ کرتا۔ سر دست یہی حقیر سا نذرانہ میری طرف سے قبول کر لو۔ چور نے وہ کپڑا لیا اور بوجھل قدموں سے گھر کی طرف چل پڑا‘ مگر شیخ کے حسن اخلاق کی تلوار اپنا کام کر چکی

تھی۔ وہ شیخ کے کریمانہ اخلاق کے مقابلے میں اپنے رویے اور غلط کردار پر انتہائی نادم تھا۔ اس کی آنکھوں سے آنسو موتی بن کر بہہ رہے تھے' اپنی ندامت کے آنسوؤں سے دل کی طہارت حاصل ہوا کرتی ہے۔ دوسرے روز چور اس کی ماں' اس کا باپ سب آئے۔ انہوں نے شیخ کے قدموں پر سر رکھے اور اس کام سے توبہ کی۔ ؎

نشہ پلا کے گرانا تو سب کو آتا ہے
مزہ تو جب ہے کہ گرتوں کو تھام لے ساقی

فوائد الفواد' ص 472
سیر العارفین (مترجم) ص 215

## حضرت ابو عثمان حیری اور ایک دعوت

صوفیاء حلم و برداشت کے پہاڑ اور عجز و انکساری کے مجسمے ہوا کرتے ہیں۔ برائی کا بدلہ ہمیشہ بھلائی سے دینا ان کا عام معمول اور اپنے آپ کو تمام مخلوقات سے کمتر درجے کا تصور کرنا ان کی پہچان ہوتی ہے۔ اپنے ساتھ زیادتی پر غصہ تو ان کے نزدیک سے بھی نہیں گزرتا۔ ایک اور اپنے آپ کو تمام مخلوقات سے کمتر درجے کا تصور کرنا ان کی پہچان ہوتا ہے۔ اپنے ساتھ زیادتی پر غصہ تو ان کے نزدیک سے بھی نہیں گزرتا۔ ایک صوفی کا حوصلہ دیکھئے' حضرت ابو عثمان حیری رحمتہ اللہ علیہ کی ایک شخص نے محض آزمائش کے لیے دعوت کی۔ جب آپ اس کے دروازے پر پہنچے تو بے رخی سے کہنے لگا کہ اب کھانے کو کچھ نہیں رہا۔ فرمایا کوئی بات نہیں اور خوشی سے واپس لوٹ آئے۔ جب کچھ دور نکل آئے تو وہ پیچھے پیچھے گیا اور پھر بلایا' بڑی محبت سے ساتھ چل پڑے اور جب پھر دروازے پر پہنچے تو اس نے دوبارہ روک دیا۔ اسی طرح اس نے چند مرتبہ یہ عمل کیا' آپ جاتے اور واپس ہوتے رہے اور چہرے پر کوئی ملال نہ آیا۔ آخر میں وہ شخص کہنے لگا کہ اے بزرگ' دعوت دینا مرا مقصود نہیں تھا۔ میں تو آپ کا امتحان لے رہا تھا۔ واقعی آپ انتہائی بامروت انسان ہیں۔ فرمایا' یہ کوئی کمال نہیں جو کچھ میں نے کیا یہ تو کتے بھی کرتے ہیں کیونکہ کتوں کی عادت بھی یہی ہے کہ جب للکار دو' بھاگ جائیں گے اور جب بلاؤ گے تو آ جائیں گے۔ یہ تو کوئی اونچا اخلاق نہیں ہے۔ اب وہ آدمی آپ کی اس مروت اور اخلاق کریمانہ کا معترف ہو چکا تھا' ہمیشہ کے لیے آپ کے عقیدت مندوں اور نیاز مندوں میں شامل ہو گیا۔

کیمیائے سعادت' ص 408

## خواجہ نظام الدین اولیاء اور ادائیگی حقوق العباد

خواجہ صاحب کو شیخ کبیر (خواجہ فرید الدین گنج شکر) نے ارادت و خلافت کے ساتھ کئی بار یہ تاکید کی تھی کہ مخالفین کو خوش کرنے کی پوری کوشش کرنا' اور اہل حقوق کو راضی کرنے میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہ رکھنا۔ خواجہ صاحب فرماتے ہیں کہ جب میں دہلی چلا' تو مجھے یاد آیا کہ مجھے 20 جیتل ایک شخص کے دینے ہیں' اور ایک کتاب میں نے کسی سے مستعار لی تھی' وہ کھو گئی ہے۔ میں نے بدایوں کے قیام میں یہ عزم کر لیا کہ میں جب پہنچوں گا تو ان اہل معاملہ کو راضی کرنے کی کوشش کروں گا۔ جب میں اجودھن سے دہلی واپس آیا تو جس شخص کے میں نے بیس جیتل دینے تھے' وہ بزاز تھا۔ میں نے اس سے کپڑا خریدا تھا' کسی وقت بیس جیتل میرے پاس جمع نہیں ہوئے کہ میں اس کو پہنچا دیتا۔ معاش کی بڑی تنگی تھی' کبھی پانچ جیتل ہاتھ آئے کبھی دس۔ ایک مرتبہ دس جیتل ملے' میں اس بزاز کے دروازے پر پہنچا' اس کو آواز دی وہ باہر آیا۔ تو میں نے اسے کہا کہ تمہارے بیس جیتل میرے ذمہ ہیں۔ ایک مرتبہ تو مجھے دینے کی طاقت نہیں۔ یہ دس جیتل لایا ہوں اس کو لے لو۔ دس انشاء اللہ اس کے بعد پہنچا دوں گا۔ اس شخص نے یہ سن کر کہا کہ ہاں معلوم ہوتا ہے کہ تم مسلمانوں کے پاس سے آ رہے ہو۔ اس نے وہ دس جیتل تو لے لئے اور کہا کہ میں نے دس جیتل معاف کئے۔

اس کے بعد میں اس کے پاس گیا' جس کی کتاب میں نے لی تھی۔ اس نے مجھے پہچانا نہیں۔ میں نے کہا کہ صاحب' میں نے آپ سے ایک کتاب لی تھی' وہ کھو گئی ہے۔ اب میں اس کی نقل تیار کر کے آپ کو دوں گا۔ میں بالکل اسی طرح لکھوا کر آپ کو پہنچا دوں گا۔ اس شخص نے کہا' ہاں تم جہاں سے آ رہے ہو' وہاں کا یہی نتیجہ ہونا چاہیے۔ اس کے بعد اس نے کہا کہ میں نے وہ کتاب تم کو بخشی۔

(بحوالہ فوائد الفوائد' ص 14
(1) تاریخ دعوت و عزیمت' حصہ سوم' ص 70
(2) شیخ محمد اکرام' آب کوثر' ص 222' طبع فیروز سنز)

## مخدوم جہانیاں جہاں گشت اور ایک عرب

ایک بار ایک عرب حضرت سید جلال الدین جہانیاں جہاں گشت کی خدمت میں حاضر ہوا' اور اس نے کہا کہ میں لکھنؤ جانا چاہتا ہوں' مجھ کو زاد راہ اور کپڑے دیجئے۔ اسی وقت ایک مرید طشت بھر کر مصری تحفہ میں لایا' حضرت سید جلال الدین جہانیاں جہاں گشت

نے عرب سے کہا کہ تم لے لو۔ اس نے لے لیا' پھر کپڑے کا طلب گار ہوا۔ جسم پر جو کپڑا تھا وہ کسی نے عاریتاً پہنا دیا تھا' کہ تبرک ہو جائے۔ اس لیے عرب سے فرمایا' یہ کپڑے میرے ہوتے تو میں تم کو دے دیتا۔ لیکن وہ عرب کسی طرح راضی نہیں ہوتا تھا' خادموں نے اس پر غصہ کا اظہار کیا۔ عرب نے کہا' اے مخدوم! آپ کے خادم مجھ کو مارنا چاہتے ہیں' فرمایا' اگر وہ تمہیں ماریں تو مجھے مار ڈالنا' میں نے اپنا خون تجھے معاف کر دیا' اور اپنی گردن جھکا دی۔ عرب یہ اخلاق دیکھ کر بے حد متاثر ہوا اور قدموں پر گر پڑا۔ حضرت سید جلال الدین نے اس کو اپنی بغل میں لے لیا اور اپنی ٹوپی پہنا کر رخصت کیا۔

ہندوستان کی بزم رفتہ کی سچی کہانیاں' ص 143

## سلطان المشائخ اور مولانا ضیاء الدین سنامی

علماء و مشائخ کے ضمن میں مولانا ضیاء الدین سنامی کا ذکر یہاں ضروری ہے جو نصاب الاحتساب کے مصنف تھے اور شدت سے احکام شرعی پر عامل تھے۔ کہتے ہیں کہ شیخ شرف الدین بو علی قلندر کی مونچھیں بہت بڑھی ہوئی تھیں۔ کسی کی ہمت نہ پڑتی تھی کہ ان سے مونچھوں کے کٹوانے کی فرمائش کرتا۔ مولانا صاحب کو پتہ چلا تو قینچی لے کر پہنچے اور اپنے ہاتھ سے قلندر صاحب کی مونچھیں کاٹ دیں۔ وہ سماع کی بناء پر حضرت سلطان المشائخ نظام الدین اولیاء پر معترض تھے' لیکن ان کے زہد و تقویٰ اور دیانت داری کے وجہ سے حضرت سلطان المشائخ ہمیشہ ان کا ادب کرتے تھے۔ جب وہ مرض الموت میں مبتلا تھے تو حضرت شیخ عیادت کے لیے گئے۔ مولانا صاحب نے اپنی پگڑی سلطان المشائخ کے پاؤں میں ڈال دی اور اپنی درشتی اور سخت گیری کی معافی چاہی۔ سلطان المشائخ سمجھتے تھے کہ خواجہ صاحب کی یہ سختی کسی ذاتی عناد اور عداوت کی وجہ سے نہ تھی بلکہ محض غیرت شرعی اور "**الحب للہ والبغض للہ**" کے لیے تھی۔ یہ پگڑی کوئی معمولی پگڑی نہ تھی' ایک باغیرت عالم باعمل اور شریعت مصطفوی کے ایک خادم اور عاشق کی پگڑی تھی۔ سلطان المشائخ نے وہ پگڑی اٹھا کر کمال محبت سے اپنی آنکھوں سے لگائی اور جب خواجہ ضیاء الدین وفات پا گئے تو آنکھوں میں آنسو بھر آئے اور کہنے لگے:

"یک ذات بود حامی شریعت حیف کہ آن نیز نماند"۔

(ایک ہی آدمی شریعت کا حامی تھا' افسوس وہ بھی نہ رہا)

(تاریخ مشائخ چشت: 1:423 طبع دلی' شیخ محمد اکرام' آب کوثر ص 176)

